أُولَٰئِكَ يُؤْمِنُونَ بِهِ ۗ وَمَن يَكْفُرْ بِهِ فَأُولَٰئِكَ هُمُ الْخَاسِرُونَ ﴿﴾

وے اُسپر یقین لاتے ہیں • اور جو منکر ہوگا اُس سے سو اُنہیں کو نقصان ہی • ف •

۱۲۲ يَا بَنِي إِسْرَائِيلَ اذْكُرُوا نِعْمَتِيَ الَّتِي أَنْعَمْتُ عَلَيْكُمْ وَ

ع ۱۰

ای بنی اسرائیل یاد کرو احسان میرا جو میں نے تم پر کیا اور

۱۲۳ أَنِّي فَضَّلْتُكُمْ عَلَى الْعَالَمِينَ ﴿﴾ وَاتَّقُوا يَوْمًا لَّا تَجْزِي

وہ کہ بڑا کیا تمکو سارے جہان پر • اور بچو اُس دن سے کہ نہ کام آوے

نَفْسٌ عَن نَّفْسٍ شَيْئًا وَلَا يُقْبَلُ مِنْهَا عَدْلٌ وَلَا تَنفَعُهَا

کوئی شخص کسی شخص کے ایک ذرہ اور نہ قبول ہو اُس کیطرف سے بدلا اور نہ کام آوے

۱۲۴ شَفَاعَةٌ وَلَا هُمْ يُنصَرُونَ ﴿﴾ وَإِذِ ابْتَلَىٰ إِبْرَاهِيمَ رَبُّهُ

اُسکو سفارش اور نہ اُنکو مدد پہنچے • اور جب آزمایا ابراہیم کو اُسکے رب نے

بِكَلِمَاتٍ فَأَتَمَّهُنَّ ۖ قَالَ إِنِّي جَاعِلُكَ لِلنَّاسِ إِمَامًا ۖ

کئی باتوں میں پھر اُسنے وے پوری کیں • فرمایا میں کرونگا تجکو سب لوگوں کا پیشوا •

قَالَ وَمِن ذُرِّيَّتِي ۖ قَالَ لَا يَنَالُ عَهْدِي الظَّالِمِينَ ﴿﴾

بولا اور میری اولاد میں بھی • کہا نہیں پہنچتا میرا اقرار بے انصافوں کو • ف •

۱۲۵ وَإِذْ جَعَلْنَا الْبَيْتَ مَثَابَةً لِّلنَّاسِ وَأَمْنًا ۖ وَاتَّخِذُوا

اور جب ٹھہرایا ہم نے یہہ گھر کعبہ اجتماع کی جگہہ لوگون کے اور پناہ • اور کر رکھو جہان

مِن مَّقَامِ إِبْرَاهِيمَ مُصَلًّى ۖ وَعَهِدْنَا إِلَىٰ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ

کھڑا ہوا ابراہیم نماز کی جگہہ • اور کہہ دیا ہم نے ابراہیم اور اسمعیل کو

أَن طَهِّرَا بَيْتِيَ لِلطَّائِفِينَ وَالْعَاكِفِينَ وَالرُّكَّعِ السُّجُودِ ﴿﴾

کہ پاک رکھو گھر میرا واسطے طواف والون کے اور اعتکاف والونکے اور رکوع اور سجدے والونکے •

۱۲۶ وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ رَبِّ اجْعَلْ هَٰذَا بَلَدًا آمِنًا وَارْزُقْ أَهْلَهُ

اور جب کہا ابراہیم نے ای رب کر اِسکو شہر امن کا اور روزی دے اُس کے لوگونکو

ف • یعنی جو مومن کم لوگ با انصاف تھے کہ اپنی کتاب کو پڑھتے تھے سمجھ کر درست اِس قران پر ایمان لائے ایک اُن کے عالم تھے عبد الله بن سلام اُنکے ساتھہ کئی اور بھی مسلمان ہوئے

ف • بنی اسرائیل بہت مغرور اِس پر تھے کہ ہم اولاد ابراہیم ہیں اور الله تعالی نے ابراہیم کو وعدہ دیا کہ نبوت اور بزرگی تیرے گھر میں رہیگی • اور ہم ابراہیم کے دین پر ہیں اور اُسکا دین بہتر کوئی مانتا ہی • اب الله تعالی اُنکو سمجھاتا ہی کہ الله کا وعدہ ابراہیم کی اولاد کو ہی جو نیک راہ پر چلیں • اور اُسکے دو بیٹے تھے پیغمبر • ایک مدت اسحق کی اولاد میں بزرگی تھی اب اسمعیل کی اولاد کو پہنچی • اور اُسکی دعا ہی دونوں

مِنَ الثَّمَرَاتِ مَنْ اٰمَنَ مِنْهُمْ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ط قَالَ وَمَنْ

میوے جو کوئی اُن میں یقین لاوے اللہ پر اور پچھلے دن پر • فرمایا اور جو کوئی

كَفَرَ فَاُمَتِّعُهٗ قَلِيْلًا ثُمَّ اَضْطَرُّهٗٓ اِلٰى عَذَابِ النَّارِ ط

منکر ہی اُسکو بھی فایدہ دونگا تھوڑے دنوں پھر اُسکو قید کر بلاؤ ڈالونگا دوزخ کے عذاب میں •

١٢٧ وَبِئْسَ الْمَصِيْرُ ۝ وَاِذْ يَرْفَعُ اِبْرٰهٖمُ الْقَوَاعِدَ مِنَ الْبَيْتِ

اور بری جگہہ پہنچ ہی • اور جب اُٹھانے لگا ابراہیم نیادیں اُس گھر کی

١٢٨ وَاِسْمٰعِيْلُ ط رَبَّنَا تَقَبَّلْ مِنَّا ط اِنَّكَ اَنْتَ السَّمِيْعُ الْعَلِيْمُ ۝ رَبَّنَا

اور اسمعیل • ای رب قبول کر ہم سے • توہی اصل سنتا جانتا • ای رب

وَاجْعَلْنَا مُسْلِمَيْنِ لَكَ وَمِنْ ذُرِّيَّتِنَآ اُمَّةً مُّسْلِمَةً لَّكَ ص

اور کر ہم کو حکم بردار اپنا اور ہماری اولاد میں بھی ایک اُمت حکم بردار اپنی

وَاَرِنَا مَنَاسِكَنَا وَتُبْ عَلَيْنَا ج اِنَّكَ اَنْتَ التَّوَّابُ الرَّحِيْمُ ۝

اور جتا ہمکو دستور حج کرنے کے اور ہمکو معاف کر توہی اصل معاف کرنیوالا مہربان •

١٢٩ رَبَّنَا وَابْعَثْ فِيْهِمْ رَسُوْلًا مِّنْهُمْ يَتْلُوْا عَلَيْهِمْ اٰيٰتِكَ

ای رب ہمارے اور اُٹھا اُنمیں ایک رسول اُنھیں میں کا پڑھے اُنپر تیری آیتیں

وَيُعَلِّمُهُمُ الْكِتٰبَ وَالْحِكْمَةَ وَيُزَكِّيْهِمْ ط اِنَّكَ اَنْتَ الْعَزِيْزُ

اور سکھا دے اُنکو کتاب اور پکی باتیں اور اُنکو سنوارے • توہی زبردست

١٣٠ الْحَكِيْمُ ۝ وَمَنْ يَّرْغَبُ عَنْ مِّلَّةِ اِبْرٰهٖمَ اِلَّا مَنْ سَفِهَ نَفْسَهٗ ط

ع ١٦

حکمت والا • اور کون پسند نرکھے دین ابراہیم کا مگر جو بیوقوف ہی اپنے جی سے •

وَلَقَدِ اصْطَفَيْنٰهُ فِي الدُّنْيَا ج وَاِنَّهٗ فِي الْاٰخِرَةِ لَمِنَ

اور ہمنے اُسکو خاص کیا دنیا میں • اور وہ آخرت میں

١٣١ الصّٰلِحِيْنَ ۝ اِذْ قَالَ لَهٗ رَبُّهٗٓ اَسْلِمْ لا قَالَ اَسْلَمْتُ لِرَبِّ

نیک ہی • جب اُسکو کہا اُسکے رب نے حکم بردار ہو بولا میں حکم میں آیا

ہو میں • اور فرمانا ہی کہ دین اسلام ہمیشہ ایک ہی سب پیغمبر اور سب اُمتیں اِسی پر گذریں • وہ یہہ کہ جو حکم اللہ کا پہنچے پیغمبر کے ہاتھہ سو قبول کرنا • اب مسلمان ہیں اِسی راہ پر اور تم اِس سے پھرے ہو

۱۳۲ الْعٰلَمِيْنَ ۝ وَوَصّٰى بِهَآ اِبْرٰهٖمُ بَنِيْهِ وَيَعْقُوْبُ ؕ يٰبَنِيَّ

جہان کے صاحب کے • اور یہی وصیت کر گیا ابراہیم اپنے بیٹون کو اور یعقوب • ای بیٹو

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰى لَكُمُ الدِّيْنَ فَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝

اللہ نے چن کر دیا ہی تمکو دین پھر نہ مریو مگر مسلمانی پر •

۱۳۳ اَمْ كُنْتُمْ شُهَدَآءَ اِذْ حَضَرَ يَعْقُوْبَ الْمَوْتُ اِذْ قَالَ لِبَنِيْهِ

کیا تم حاضر تھے جسوقت پہنچی یعقوب کو موت جب کہا اپنے بیٹون کو

مَا تَعْبُدُوْنَ مِنْ بَعْدِيْ ؕ قَالُوْا نَعْبُدُ اِلٰهَكَ وَاِلٰهَ اٰبَآئِكَ

تم کیا پوجو گے بعد میرے • بولے ہم بندگی کرینگے تیرے رب اور تیرے باپ دادون کے رب کو

اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ اِلٰهًا وَّاحِدًا ۚۖ وَّنَحْنُ لَهٗ

ابراہیم اور اسمعیل اور اسحق وہی ایک رب • اور ہم اسی کے حکم

۱۳۴ مُسْلِمُوْنَ ۝ تِلْكَ اُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ۚ لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُمْ

پر ہیں • وہ ایک جماعت تھی گذر گئی • انکا ہی جو کما گئے اور تمہارا ہی

۱۳۵ مَّا كَسَبْتُمْ ۚ وَلَا تُسْئَلُوْنَ عَمَّا كَانُوْا يَعْمَلُوْنَ ۝ وَقَالُوْا كُوْنُوْا

جو تم کماؤ • اور تم سے پوچھ نہیں ان کے کام کی اور کہتے ہیں ہو جاؤ

هُوْدًا اَوْ نَصٰرٰى تَهْتَدُوْا ؕ قُلْ بَلْ مِلَّةَ اِبْرٰهٖمَ حَنِيْفًا ؕ

یہود یا نصاری تو راہ پر آؤ • تو کہہ نہیں بلکہ ہم نے پکڑی راہ ابراہیم کی جو ایک طرف کا تھا •

۱۳۶ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِيْنَ ۝ قُوْلُوْٓا اٰمَنَّا بِاللّٰهِ وَمَآ اُنْزِلَ اِلَيْنَا

اور نہ تھا شریک والون مین • تم کہو ہم نے یقین کیا اللہ پر اور جو اترا ہم پر

وَمَآ اُنْزِلَ اِلٰٓى اِبْرٰهٖمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ وَيَعْقُوْبَ

اور جو اترا ابراہیم اور اسمعیل اور اسحق اور یعقوب

وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَمَآ اُوْتِيَ النَّبِيُّوْنَ

اور اسکی اولاد پر اور جو ملا موسی کو اور عیسی کو اور جو ملا سب نبیون کو

مِن رَّبِّهِمْ ج لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِّنْهُمْ ز وَنَحْنُ لَهُ مُسْلِمُونَ ۝

اپنے رب سے * ہم فرق نہیں کرتے ایک میں اُن سب سے * اور ہم اُسی کے حکم پر ہیں *

١٣٧ فَإِنْ آمَنُوا بِمِثْلِ مَا آمَنتُم بِهِ فَقَدِ اهْتَدَوا ج وَّإِن تَوَلَّوْا

پھر اگر وے بھی یقین لاویں جس طرح پر تم یقین لائے تو راہ پاویں * اور اگر پھر جاویں

فَإِنَّمَا هُمْ فِي شِقَاقٍ ج فَسَيَكْفِيكَهُمُ اللَّهُ ج وَهُوَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝

تو اب وہی ہیں ضد پر * سو اب کفایت ہے تیری طرف سے اُنکو اللہ * اور وہی ہے سنتا جانتا

١٣٨ صِبْغَةَ اللَّهِ ج وَمَنْ أَحْسَنُ مِنَ اللَّهِ صِبْغَةً ز وَنَحْنُ لَهُ عَابِدُونَ ۝

رنگ اللہ کا * اور کس کا رنگ ہے اللہ سے بہتر * اور ہم اُسی کی بندگی پر ہیں * ف

١٣٩ قُلْ أَتُحَاجُّونَنَا فِي اللَّهِ وَهُوَ رَبُّنَا وَرَبُّكُمْ ج وَلَنَا

کہہ اب تم جھگڑتے ہو ہم سے اللہ میں اور وہی ہے رب ہمارا اور رب تمہارا * اور ہمکو

١٤٠ أَعْمَالُنَا وَلَكُمْ أَعْمَالُكُمْ ج وَنَحْنُ لَهُ مُخْلِصُونَ ۝ أَمْ تَقُولُونَ

عمل ہمارے اور تمکو عمل تمہارے * اور ہم اُسیکے ہیں نرے * کیا تم کہتے ہو کہ

إِنَّ إِبْرَاهِيمَ وَإِسْمَاعِيلَ وَإِسْحَاقَ وَيَعْقُوبَ وَالْأَسْبَاطَ

ابراہیم اور اسمعیل اور اسحق اور یعقوب اور اُسکی اولاد

كَانُوا هُودًا أَوْ نَصَارَىٰ ط قُلْ أَأَنتُمْ أَعْلَمُ أَمِ اللَّهُ ط وَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّن

یہود تھی یا نصارا * کہہ تم بہتر خبردار یا اللہ * اور اُس سے ظالم کون جسنے

كَتَمَ شَهَادَةً عِندَهُ مِنَ اللَّهِ ط وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ۝

چھپائی گواہی جو تھی اُس پاس اللہ کی * اور اللہ بیخبر نہیں تمہارے کام سے *

١٤١ تِلْكَ أُمَّةٌ قَدْ خَلَتْ ج لَهَا مَا كَسَبَتْ وَلَكُم مَّا كَسَبْتُمْ ج

وہ ایک جماعت تھی گذر گئی اُنکا ہوا جو کما گئے اور تمہارا ہی جو تم کماؤ *

١٤٢ وَلَا تُسْأَلُونَ عَمَّا كَانُوا يَعْمَلُونَ ۝ سَيَقُولُ السُّفَهَاءُ

ع ١

اور تم سے پوچھ نہیں اُن کے کام کی * اب کہینگے بیوقوف لوگ

ف نصارا کے پاس دستور تھا کہ سب کو اپنے دین میں داخل کرنے ایک زرد رنگ بناتے اور اُسکے کپڑے سے ہی رنگ دیتے اور اُسپر ڈال بھی دیتے یہہ اُسکے مثال فرمایا

الجزو الثانی ٢

مِنَ النَّاسِ مَا وَلّٰهُمْ عَنْ قِبْلَتِهِمُ الَّتِيْ كَانُوْا عَلَيْهَا ط قُلْ لِّلّٰهِ

کاہے پر پھر گئے مسلمان اپنے قبلے سے جسپر تھے • تو کہہ اللہ کی ہی

الْمَشْرِقُ وَالْمَغْرِبُ ط يَهْدِيْ مَنْ يَّشَاۗءُ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝

مشرق اور مغرب • چلاوے جسکو چاہے سیدھی راہ • ف ۸ •

وَكَذٰلِكَ جَعَلْنٰكُمْ اُمَّةً وَّسَطًا لِّتَكُوْنُوْا شُهَدَاۗءَ عَلَى النَّاسِ ١٤٣

اور اسیطرح کیا ہم نے تمکو اُمت معتدل کہ ہو بتانے والے لوگوں پر

وَيَكُوْنَ الرَّسُوْلُ عَلَيْكُمْ شَهِيْدًا ط وَمَا جَعَلْنَا الْقِبْلَةَ الَّتِيْ كُنْتَ

اور رسول ہو تم پر بتانے والا • ف • اور وہ قبلہ جو ہمنے ٹھہرایا جسپر تو تھا

عَلَيْهَاۤ اِلَّا لِنَعْلَمَ مَنْ يَّتَّبِعُ الرَّسُوْلَ مِمَّنْ يَّنْقَلِبُ عَلٰى عَقِبَيْهِ ط

نہیں مگر اسی واسطے کہ معلوم کریں کون تابع ہی رسول کا اور کون پھر جاویگا اُلٹے پاؤں •

وَاِنْ كَانَتْ لَكَبِيْرَةً اِلَّا عَلَى الَّذِيْنَ هَدَى اللّٰهُ ط وَمَا كَانَ

اور یہہ بات بھاری ہوئی مگر اُن پر جنکو راہ دی اللہ نے • اور اللہ ایسا نہیں

اللّٰهُ لِيُضِيْعَ اِيْمَانَكُمْ ط اِنَّ اللّٰهَ بِالنَّاسِ لَرَءُوْفٌ رَّحِيْمٌ [illegible] ١٤٤

کہ ضایع کرے تمہارا یقین لانا • البتہ اللہ لوگوں پر شفقت رکھتا ہی مہربان • ف ۹ • ہم دیکھتے ہیں

تَقَلُّبَ وَجْهِكَ فِي السَّمَاۗءِ ج فَلَنُوَلِّيَنَّكَ قِبْلَةً تَرْضٰىهَا ص فَوَلِّ

پھر پھر جانا تیرا منہہ آسمان میں • سو البتہ پھیرینگے تجکو جس قبلے کیطرف تو راضی ہی • اب پھیر

وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ط وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوْا

منہہ اپنا مسجد الحرام کیطرف • اور جس جگہہ تم ہوا کرو پھیرو

وُجُوْهَكُمْ شَطْرَهٗ ط وَاِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ لَيَعْلَمُوْنَ اَنَّهُ

منہہ اُسی کی طرف • اور جنکو ملی ہی کتاب البتہ جانتے ہیں کہ یہی

الْحَقُّ مِنْ رَّبِّهِمْ ط وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ عَمَّا يَعْمَلُوْنَ ۝

ٹھیک ہی اُنکے رب کی طرف سے • اور اللہ بیخبر نہیں اُن کاموں سے جو کرتے ہیں • ف •

ف ۸ • حضرت جب مکے سے مدینہ میں آئے • ایک سوا برس نماز پڑھی بیت المقدس کی طرف • پھر حکم آیا کہ پڑھو کعبے کی طرف • تب یہود اور بعضے کچے مسلمان اُن کے بہکانے سے شبہے لگے ڈالنے • کہ وہ قبلہ تھا سب نبیوں کا اُسکو چھوڑنا نشان نبی کا نہیں • اللہ تعالیٰ نے آگے ہی فرمایا کہ لوگ کہینگے

ف • یعنی اِن دو باتوں میں جسطرح دیکھا کہ تمھارے پاس ہی پوری بات اور مخالفوں پاس ناقص • ایک یہہ کہ تم سب نبیوں کو مانتے ہو اور یہود و نصاریٰ انہی کو نہیں • دوسری یہہ کہ تمہارا قبلہ کعبہ ہی کہ ابراہیم کے وقت سے مقرر ہوا ہی • ابراہیم پیشوا ہی سب کا • اور یہود و نصاریٰ کا قبلہ پیچھے ثابت ہوا • اسیطرح ہر بات میں تم پورے ہو اور آنہین ناقص • اُنکو حاجت ہی کہ تم بتاؤ اور تمکو حاجت نہیں کہ کوئی بتاوے

ف ۹ • یعنی تمہارا قبلہ ابراہیم کے وقت سے کعبہ مقرر ہی • اور چند روز بیت المقدس ٹھہرایا ایمان آزمانے کو • اور آزمائش میں جو لوگ ایمان پر قایم رہے اُنکو [illegible] ہی

ف • یعنی قبلہ بیت المقدس کی طرف تھا تو حضرت کا دل

١٤٥ وَلَئِنْ أَتَيْتَ الَّذِينَ أُوتُوا الْكِتَابَ بِكُلِّ آيَةٍ مَا تَبِعُوا

اور اگر تو لاوے کتاب والوں پاس ساری نشانیاں نہ چلینگے تیرے

قِبْلَتَكَ ج وَمَا أَنْتَ بِتَابِعٍ قِبْلَتَهُمْ ۚ وَمَا بَعْضُهُمْ بِتَابِعٍ قِبْلَةَ

قبلے پر • اور نہ تو مانے اُنکا قبلہ • اور نہ اُنمیں ایک مانتا ہی دوسرے کا

بَعْضٍ ط وَلَئِنِ اتَّبَعْتَ أَهْوَاءَهُمْ مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَكَ مِنَ

قبلہ • اور کبھی تو چلا اُنکی پسند پر بعد اس علم کے جو تجکو

١٤٦ الْعِلْمِ إِنَّكَ إِذًا لَمِنَ الظَّالِمِينَ ۘ الَّذِينَ آتَيْنَاهُمُ الْكِتَابَ

پہنچ • تو بیشک تو بھی ہی بے انصافوں میں • جنکو ہم نے دی ہی کتاب

يَعْرِفُونَهُ كَمَا يَعْرِفُونَ أَبْنَاءَهُمْ ط وَإِنَّ فَرِيقًا مِنْهُمْ لَيَكْتُمُونَ

پہچانتے ہیں یہہ بات جیسے پہچانتے ہیں اپنے بیٹوں کو • اور ایک فرقہ اُنمیں چھپاتے ہیں

١٤٧ الْحَقَّ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ۝ الْحَقُّ مِنْ رَبِّكَ فَلَا تَكُونَنَّ مِنَ

حق کو جان کر • حق وہی جو تیرا رب کہے پھر تو نہو شک

١٤٨ الْمُمْتَرِينَ ۘ وَلِكُلٍّ وِجْهَةٌ هُوَ مُوَلِّيهَا فَاسْتَبِقُوا الْخَيْرَاتِ ط

ع ۲

کرنیوالا • اور ہر کسی کو ایک طرف ہی کہ منہہ کرتا ہی اُسطرف سو تم سبقت چاہو نیکیوں میں •

أَيْنَ مَا تَكُونُوا يَأْتِ بِكُمُ اللَّهُ جَمِيعًا ط إِنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝

جس جگہہ تم ہوگے کر لاویگا الله اکٹھے • بیشک الله ہر چیز کر سکتا ہی • ف

١٤٩ وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ط

اور جس جگہہ سے تو نکلے منہہ کر طرف مسجد الحرام کی •

وَإِنَّهُ لَلْحَقُّ مِنْ رَبِّكَ ط وَمَا اللَّهُ بِغَافِلٍ عَمَّا تَعْمَلُونَ ۝

اور یہی تحقیق ہی تیرے رب کی طرف سے • اور الله بیخبر نہیں تمہارے کام سے •

١٥٠ وَمِنْ حَيْثُ خَرَجْتَ فَوَلِّ وَجْهَكَ شَطْرَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ ط

ف • اور جہاں سے تو نکلے تو منہہ کر مسجد الحرام کی طرف •

---

چاہتا تھا کعبے کو • بار زمین آسمان کی طرف نگاہ کرتے • کہ شاید فرشتہ حکم لاتا ہو کعبے کی طرف کا • پھر یہہ آیت اتری سب سے ابتہ مقرر ہوا

ف • یعنی یہہ ضد کرنی کہ ہمارا قبلہ بہتر یا تمہارا عبث ہی • بہتری اسکو جو بہت ہو سعی زیادہ • ہر امت کو ایک قبلے کا حکم ہوا تھا • آخر سب کو ایک جگہہ جمع ہونا ہی

ف • مسجد الحرام کہتے ہیں کعبے کی مسجد کو • حرام کے معنی جس جگہہ بندہ ہونا یا ہے • اُس مکان میں کئی باتیں منع ہیں • آدمی کو مارنا • اور جانور کو ستانا • اور درخت اور گھاس اُکھاڑنا • اور پڑا مال اُٹھانا

وَحَيْثُ مَا كُنْتُمْ فَوَلُّوا وُجُوهَكُمْ شَطْرَهُ ۙ لِئَلَّا يَكُونَ لِلنَّاسِ

اور جس جگہہ تم ہوا کرو منہہ کرو اُسی کی طرف کہ نرہے لوگون کو

عَلَيْكُمْ حُجَّةٌ ق إِلَّا الَّذِينَ ظَلَمُوا مِنْهُمْ فَلَا تَخْشَوْهُمْ

تم سے جھگڑنے کی جگہہ • مگر جو اُن مین بے انصاف ہین سو اُن سے مت ڈرو

وَاخْشَوْنِي ق وَلِأُتِمَّ نِعْمَتِي عَلَيْكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَهْتَدُونَ ۝

اور مجھسے ڈرو • اور اِسواسطے کہ پورا کرون تم پر فضل اپنا اور شاید تم راہ پاؤ •

١٥١ كَمَا أَرْسَلْنَا فِيكُمْ رَسُولًا مِنْكُمْ يَتْلُو عَلَيْكُمْ آيَاتِنَا وَيُزَكِّيكُمْ

جیسا بھیجا ہم نے تمکو رسول تمھین مین کا پڑھتا تمھارے پاس آیتین ہماری اور تمکو سنوارتا

وَيُعَلِّمُكُمُ الْكِتَابَ وَالْحِكْمَةَ وَيُعَلِّمُكُمْ مَا لَمْ تَكُونُوا تَعْلَمُونَ ۝

اور سکھاتا کتاب اور تحقیق بات اور سکھاتا تمکو جو تم نجانتے تھے •

١٥٢ فَاذْكُرُونِي أَذْكُرْكُمْ وَاشْكُرُوا لِي وَلَا تَكْفُرُونِ ۝

تو تم یاد رکھو مجھکو مین یاد رکھون تمکو اور احسان مانو میرا اور ناشکری مت کرو •

١٥٣ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا اسْتَعِينُوا بِالصَّبْرِ وَالصَّلَاةِ ۚ إِنَّ اللَّهَ مَعَ

ع٣ ای مسلمانو قوت پکڑو ثابت رہنے سے اور نماز سے • بیشک اللہ ساتھ ہی

١٥٤ الصَّابِرِينَ ۝ وَلَا تَقُولُوا لِمَنْ يُقْتَلُ فِي سَبِيلِ اللَّهِ

ثابت رہنے والون کے • اور نہ کہو جو کوئی مارا جاوے اللہ کی راہ مین

ف • یہان سے اشارہ ہی کہ جہاد مین محنت اُٹھاؤ اور مضبوطی اختیار کرو

١٥٥ أَمْوَاتٌ ۚ بَلْ أَحْيَاءٌ وَلَكِنْ لَا تَشْعُرُونَ ۝ وَلَنَبْلُوَنَّكُمْ

کہ مردے ہین • بلکہ وے زندے ہین لیکن تمکو خبر نہین • اور البتہ ہم آزماوینگے

بِشَيْءٍ مِنَ الْخَوْفِ وَالْجُوعِ وَنَقْصٍ مِنَ الْأَمْوَالِ وَالْأَنْفُسِ

تمکو تھوڑے ایک ڈر سے اور بھوکھ سے اور نقصان سے مالون کے اور جانون کے

١٥٦ وَالثَّمَرَاتِ ۗ وَبَشِّرِ الصَّابِرِينَ ۝ الَّذِينَ إِذَا أَصَابَتْهُمْ مُصِيبَةٌ

اور میوون کے • اور خوشی سنا ثابت رہنے والونکو • کہ جب اُنکو پہنچے کچھہ مصیبت

١٥٧ قَالُوا إِنَّا لِلّٰهِ وَإِنَّا إِلَيْهِ رَاجِعُونَ ۝ أُولٰئِكَ عَلَيْهِمْ صَلَوَاتٌ

کہتے ہیں ہم اللہ کے مال ہیں اور ہمکو اُسی کی طرف پھر جانا ۔ ایسے لوگ اُنھیں پر شاباشیں ہیں

١٥٨ مِنْ رَبِّهِمْ وَرَحْمَةٌ ۚ وَأُولٰئِكَ هُمُ الْمُهْتَدُونَ ۝ إِنَّ الصَّفَا

اپنے رب کی اور مہربانی ۔ اور وہی ہیں راہ پر ۔ صفا و مروہ جو ہیں

وَالْمَرْوَةَ مِنْ شَعَائِرِ اللّٰهِ ۖ فَمَنْ حَجَّ الْبَيْتَ أَوِ اعْتَمَرَ

نشان ہیں اللہ کے ۔ پھر جو کوئی حج کرے اُس گھر کا یا زیارت

فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِ أَنْ يَطَّوَّفَ بِهِمَا ۚ وَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا فَإِنَّ

تو گناہ نہیں اُسکو کہ طواف کرے اِن دونوں میں ۔ اور جو کوئی شوق سے کرے کچھ

١٥٩ اللّٰهَ شَاكِرٌ عَلِيمٌ ۝ إِنَّ الَّذِينَ يَكْتُمُونَ مَا أَنْزَلْنَا مِنَ

نیکی تو اللہ قدردان ہے سب جانتا ۔ ف ۔ جو لوگ چھپاتے ہیں جو کچھ ہم نے اُتارے

الْبَيِّنَاتِ وَالْهُدَىٰ مِنْ بَعْدِ مَا بَيَّنَّاهُ لِلنَّاسِ

صاف حکم اور راہ کے نشان بعد اُسکے کہ ہم اُنکو کھول چکے لوگوں کے واسطے

فِي الْكِتَابِ ۙ أُولٰئِكَ يَلْعَنُهُمُ اللّٰهُ وَيَلْعَنُهُمُ اللَّاعِنُونَ ۝

کتاب میں اُنکو لعنت دیتا ہے اللہ اور لعنت دیتے ہیں سب لعنت دینے والے ۔

١٦٠ إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا وَأَصْلَحُوا وَبَيَّنُوا فَأُولٰئِكَ أَتُوبُ عَلَيْهِمْ ۚ

۔ ف ۔ مگر جنھوں نے توبہ کی اور سنوارا اور بیان کر دیا تو اُنکو معاف کرتا ہوں ۔

١٦١ وَأَنَا التَّوَّابُ الرَّحِيمُ ۝ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا وَمَاتُوا وَهُمْ

اور میں ہوں معاف کرنیوالا مہربان ۔ جو لوگ منکر ہوئے اور مر گئے منکر ہی

كُفَّارٌ أُولٰئِكَ عَلَيْهِمْ لَعْنَةُ اللّٰهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ ۝

اُنھیں پر لعنت اللہ کی اور فرشتوں کی اور لوگوں کی سب کی ۔

١٦٢ خَالِدِينَ فِيهَا ۖ لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنْظَرُونَ ۝

رہا کریں گے اُسی میں ۔ نہ ہلکا ہوگا اُن پر عذاب اور نہ اُنکو فرصت ملیں ۔

ف ۔ صفا و مروہ دو پہاڑ ہیں مکے کے شہر میں ۔ عرب لوگ حضرت ابراہیم کے وقت سے ہمیشہ حج کرتے رہے ہیں ۔ لیکن کفر کے وقت میں اکثر غلطیاں پڑ گئیں تھیں ۔ اِن دو پہاڑوں پر دو بت دھرے تھے ۔ حج میں وہاں بھی طواف کرتے تھے ۔ جب لوگ مسلمان ہوئے جانا کہ یہہ بھی کفر کی غلطی تھی ۔ اب موقوف کیا چاہیے ۔ اِسپر یہہ آیت اُتری ۔

ف ۔ یہہ آیا یہود میں ہی کہ جو حکم تھا اُسکا پتا اور عوض دنیا کے واسطے چھپا رکھا

وَاِلٰهُكُمْ اِلٰهٌ وَّاحِدٌ ج لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الرَّحْمٰنُ الرَّحِيْمُ ۝ ۱۶۳

اور تمہارا رب اکیلا رب ہی کسی کو پوجنا نہیں اُسکے سوا سے بڑا مہربان رحم والا ۝

اِنَّ فِيْ خَلْقِ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ وَاخْتِلَافِ الَّيْلِ وَالنَّهَارِ ۱۶۴ ع

آسمان زمین کا بنانا اور رات دن کا بدلے آنا

وَالْفُلْكِ الَّتِيْ تَجْرِيْ فِي الْبَحْرِ بِمَا يَنْفَعُ النَّاسَ وَمَآ اَنْزَلَ

اور کشتی جو لیکر چلتی ہی دریا میں جو چیزیں کام آویں لوگوں کو اور وہ جو اُتارا

اللّٰهُ مِنَ السَّمَآءِ مِنْ مَّآءٍ فَاَحْيَا بِهِ الْاَرْضَ بَعْدَ مَوْتِهَا وَبَثَّ

اللہ نے آسمان سے پانی پھر جلایا اُس سے زمین کو مر گئے پیچھے اور بکھیرے

فِيْهَا مِنْ كُلِّ دَآبَّةٍ ص وَّتَصْرِيْفِ الرِّيٰحِ وَالسَّحَابِ

اُسمیں سب قسم کے جانور ۝ اور پھیرنا باؤں کا اور ابر

الْمُسَخَّرِ بَيْنَ السَّمَآءِ وَالْاَرْضِ لَاٰيٰتٍ لِّقَوْمٍ يَّعْقِلُوْنَ ۝

جو حکم کا تابع ہی درمیان آسمان اور زمین کے اُنمیں نمونے ہیں عقلمند لوگوں کو ۝

وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّتَّخِذُ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ اَنْدَادًا يُّحِبُّوْنَهُمْ ۱۶۵

اور بعضے لوگ ہیں جو پکڑتے ہیں اللہ کے سوا اوروں کو دوست محبت رکھتے ہیں اُنکی

كَحُبِّ اللّٰهِ ط وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اَشَدُّ حُبًّا لِّلّٰهِ ط وَلَوْ يَرَى

جیسے محبت اللہ کی ۝ اور ایمان والوں کو اُس سے زیادہ محبت ہی اللہ کی ۝ اور کبھی دیکھیں

الَّذِيْنَ ظَلَمُوْٓا اِذْ يَرَوْنَ الْعَذَابَ لا اَنَّ الْقُوَّةَ لِلّٰهِ جَمِيْعًا لا

بے انصاف اُس وقت کو جب دیکھینگے عذاب کہ زور سارا اللہ کو ہی

وَّاَنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ الْعَذَابِ ۝ اِذْ تَبَرَّاَ الَّذِيْنَ اتُّبِعُوْا مِنَ الَّذِيْنَ ۱۶۶

اور اللہ کی مار سخت ہی ۝ جب الگ ہو جاویں جنکے ساتھ ہوے تھے

اتَّبَعُوْا وَرَاَوُا الْعَذَابَ وَتَقَطَّعَتْ بِهِمُ الْاَسْبَابُ ۝ وَقَالَ ۱۶۷

اپنے ساتھ والوں سے اور دیکھیں عذاب اور ٹوٹ جاویں اُنکے سب طرف کے علاقے ۝ اور کہینگے

الَّذِينَ اتَّبَعُوا لَوْ أَنَّ لَنَا كَرَّةً فَنَتَبَرَّأَ مِنْهُمْ كَمَا تَبَرَّءُوا مِنَّا ط

ساتھ پکڑتے والے کاش کہ ہمکو دوسری بار زندگی ہو تو ہم الگ ہو دین اُنسے جیسے یہ الگ ہو گئے ہمسے •

كَذَٰلِكَ يُرِيهِمُ اللَّهُ أَعْمَالَهُمْ حَسَرَاتٍ عَلَيْهِمْ ط وَمَا هُمْ

اسطرح دکھاتا ہی اللہ اُنکو کام اُنکے افسوس دلانیکو • اور اُنکو

۱۶۸ ع بِخَارِجِينَ مِنَ النَّارِ ۝ يَا أَيُّهَا النَّاسُ كُلُوا مِمَّا فِي الْأَرْضِ

نکلنا نہین آگ سے • ف • لوگو کھاؤ زمین کی چیزون مین سے جو

حَلَالًا طَيِّبًا وَلَا تَتَّبِعُوا خُطُوَاتِ الشَّيْطَانِ ط إِنَّهُ لَكُمْ

حلال ہی ستھر اور نہ چلو قدمون پر شیطان کے • وہ تمھارا

۱۶۹ عَدُوٌّ مُبِينٌ ۝ إِنَّمَا يَأْمُرُكُمْ بِالسُّوءِ وَالْفَحْشَاءِ وَأَنْ

دشمن ہی صریح • ف • وہ تو یہی حکم کریگا تمکو بُرے کام اور بیحیائی کا اور یہہ کہ

۱۷۰ تَقُولُوا عَلَى اللَّهِ مَا لَا تَعْلَمُونَ ۝ وَإِذَا قِيلَ لَهُمُ اتَّبِعُوا مَا أَنْزَلَ

جھوٹ بولو اللہ پر جو تمکو معلوم نہین • ف • اور جو اُنکو کہئے چلو اُس پر جو نازل کیا

اللَّهُ قَالُوا بَلْ نَتَّبِعُ مَا أَلْفَيْنَا عَلَيْهِ آبَاءَنَا ط أَوَلَوْ كَانَ آبَاؤُهُمْ

اللہ نے کہیں نہین ہم چلینگے اُسپر جسپر دیکھا اپنے باپ دادون کو • اور بھلا اگرچہ اُنکے باپ دادے

۱۷۱ لَا يَعْقِلُونَ شَيْئًا وَلَا يَهْتَدُونَ ۝ وَمَثَلُ الَّذِينَ كَفَرُوا

نہ عقل رکھتے ہون کچھ اور نہ راہ کی خبر • ف • اور مثال اِن منکرونکی

كَمَثَلِ الَّذِي يَنْعِقُ بِمَا لَا يَسْمَعُ إِلَّا دُعَاءً وَنِدَاءً ط

جیسی مثال ایک شخص کی کہ چلاتا ہی ایک چیز کو جو سنتی نہین مگر پکارنا اور چلانا •

۱۷۲ صُمٌّ بُكْمٌ عُمْيٌ فَهُمْ لَا يَعْقِلُونَ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا كُلُوا

بہرے گونگے اندھے ہین سو اُنکو عقل نہین • ف • اے ایمان والو کھاؤ ستھری

مِنْ طَيِّبَاتِ مَا رَزَقْنَاكُمْ وَاشْكُرُوا لِلَّهِ إِنْ كُنْتُمْ إِيَّاهُ تَعْبُدُونَ ۝

چیزین جو تم کو روزی دی ہم نے اور شکر کرو اللہ کا اگر تم اُسی کے بندے ہو •

ف • جنکو لوگ پوجتے ہین سواے اللہ کے • وے اُس روز پوجنے والون کو جواب دیئگے • اور اُنکی امید سب طرف سے ٹوٹیگی اور افسوس کھا دینگے اُسوقت کچھ فایدہ نہین افسوس کا • یہان سے نت پرستونکا احوال ہی

ف • عرب کے لوگون نے دین ابراہیم کو دور ڈال رکھا تھا • اور سواے خدا اَور دیوتاونکو پوجنے لگے اور اُنکی نیاز جانور ذبح کرتے اور وہ مردار ہوتا ہی اور کفر ہی اور مویشی مین سے کئی چیزین حرام ٹھہرائین سورہ مایدہ اور انعام مین جنکا بیان ہی اور گوشت خوک حلال سمجھا • اِن باتون پر اللہ تعالی اُنکو الزام دیتا ہی

ف • یعنے بنالے اپنی طرف سے مسالے جیسے اب بھی غلط العام بہت ٹھہر رہے ہین

ف • یعنے اس سے معلوم ہوا کہ باپ دادونکی رسم خلاف حکم خدا ہی پھر اُسپر نہ چلئے

ف • یعنے اِن کافرونکو سمجھانا ویسا ہی جیسا کوئی جنگل کے جانورونکو بلا دے • وے سواے آواز کچھ نہین سمجھتے • یہی حال ہی جو شخص کہ آپ علم نہ رکھے اور عالم والے کی بات قبول نکرے

۱۷۳
اِنَّمَا حَرَّمَ عَلَيْكُمُ الْمَيْتَةَ وَالدَّمَ وَلَحْمَ الْخِنْزِيْرِ وَمَا
یہی حرام کیا ہی تم پر مردہ اور لہو اور گوشت سور کا اور جس پر
اُهِلَّ بِهٖ لِغَيْرِ اللّٰهِ ۚ فَمَنِ اضْطُرَّ غَيْرَ بَاغٍ وَّلَا عَادٍ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ؕ
نام پکارا اللہ کے سوا کسی کا • پھر جو کوئی بھوکا ہو نہ بیحکمی کرتا ہو نہ زیادتی تو اُسپر نہیں گناہ •
۱۷۴
اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْتُمُوْنَ مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ مِنَ
اللہ بخشنے والا ہی مہربان • ف • جو لوگ چھپاتے ہیں جو کچھ نازل کی اللہ نے
الْكِتٰبِ وَيَشْتَرُوْنَ بِهٖ ثَمَنًا قَلِيْلًا ۙ اُولٰٓئِكَ مَا يَاْكُلُوْنَ
کتاب سے اور لیتے ہیں اُسپر مول تھوڑا • وے نہیں کھاتے
فِيْ بُطُوْنِهِمْ اِلَّا النَّارَ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ يَوْمَ الْقِيٰمَةِ وَلَا يُزَكِّيْهِمْ ۚ
اپنے پیٹ میں مگر آگ اور نہ بات کریگا اُنسے اللہ قیامت کے دن اور نہ سنواریگا اُنکو •
۱۷۵
وَلَهُمْ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ۝ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ اشْتَرَوُا الضَّلٰلَةَ
اور اُن کو دکھ کی مار ہی • وہی ہیں جنھوں نے خرید گمراہی
بِالْهُدٰى وَالْعَذَابَ بِالْمَغْفِرَةِ ۚ فَمَآ اَصْبَرَهُمْ عَلَى النَّارِ ۝
بدلے راہ کے اور مار بدلے مہر کے • سو کیا سہارہی اُنکو آگ کی •
۱۷۶
ذٰلِكَ بِاَنَّ اللّٰهَ نَزَّلَ الْكِتٰبَ بِالْحَقِّ ؕ وَاِنَّ الَّذِيْنَ اخْتَلَفُوْا
اِس واسطے کہ اللہ تعالیٰ نے اُتاری کتاب سچی • اور جنھوں نے کئی راہین نکالین
۱۷۷ ع ۶ ربع
فِي الْكِتٰبِ لَفِيْ شِقَاقٍ بَعِيْدٍ ۝ لَيْسَ الْبِرَّ اَنْ تُوَلُّوْا وُجُوْهَكُمْ
کتاب میں وے ضد میں دور پڑے ہیں • ف • نیکی یہی نہیں کہ منھہ کرو اپنے
قِبَلَ الْمَشْرِقِ وَالْمَغْرِبِ وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنْ اٰمَنَ بِاللّٰهِ
مشرق کیطرف یا مغرب کی ولیکن نیکی وہی جو کوئی ایمان لاوے اللہ پر
وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَالْمَلٰٓئِكَةِ وَالْكِتٰبِ وَالنَّبِيّٖنَ ۚ وَاٰتَى
اور پچھلے دن پر اور فرشتون پر اور کتاب پر اور نبیون پر • اور دیوے

ف • یعنے مواشی میں اتنی ہی چیزیں حرام ہیں • سو بھی جب آدمی بھوکھ سے مرنے لگے تو یہہ بھی معاف ہیں • بشرطیکہ بیحکمی نہ کرے یعنے نوبت اضطرار کی نہین پہنچی اور کھانے لگے • اور زیادتی نکرے سے قدر ضرورت کھاوے

ف • یہود نے اپنی کتاب میں سے پیغمبر آخرزمان کی صفت چھپا ڈالی • اور بہت آیتو کے معنے بدل ڈالے غرض دنیا کے واسطے •

الْمَالَ عَلٰى حُبِّهٖ ذَوِى الْقُرْبٰى وَالْيَتٰمٰى وَالْمَسٰكِيْنَ

مال اُسکی محبت پر ناتے والوں کو اور یتیموں کو اور محتاجوں کو

وَابْنَ السَّبِيْلِ وَالسَّآئِلِيْنَ وَفِى الرِّقَابِ ج وَاَقَامَ الصَّلٰوةَ

اور راہ کے مسافر کو اور مانگنے والوں کو اور گردنیں چھڑانے میں • اور کھڑی رکھے نماز

وَاٰتَى الزَّكٰوةَ ج وَالْمُوْفُوْنَ بِعَهْدِهِمْ اِذَا عٰهَدُوْا ج وَالصّٰبِرِيْنَ

اور دیا کرے زکواۃ • اور پورا کرنیوالے اپنے قرار کو جب پورا کریں • اور ٹھہرنیوالے سختی

فِى الْبَاْسَآءِ وَالضَّرَّآءِ وَحِيْنَ الْبَاْسِ ط اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ

میں اور تکلیف میں اور وقت لڑائی کے • وہی لوگ ہیں

صَدَقُوْا ط وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُتَّقُوْنَ ○ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ

جو سچے ہوئے • اور وہی بچاؤ میں آئے • ای ایمان والو حکم ہوا ہی

عَلَيْكُمُ الْقِصَاصُ فِى الْقَتْلٰى ط اَلْحُرُّ بِالْحُرِّ وَالْعَبْدُ بِالْعَبْدِ

تمپر برابر مارنے کا ان میں • صاحب کے بدلے صاحب اور غلام کے بدلے غلام

وَالْاُنْثٰى بِالْاُنْثٰى ط فَمَنْ عُفِىَ لَهٗ مِنْ اَخِيْهِ شَىْءٌ فَاتِّبَاعٌ

اور عورت کے بدلے عورت • پھر جسکو معاف ہوا اُسکے بھائی کی طرف سے کچھ ایک تو چاہیئے موافق

بِالْمَعْرُوْفِ وَاَدَآءٌ اِلَيْهِ بِاِحْسَانٍ ط ذٰلِكَ تَخْفِيْفٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ

چلنا موافق دستور کے اور پہنچانا اُسکو نیکی سے • یہ آسانی ہوئی تمہارے رب کی طرف سے

وَرَحْمَةٌ ط فَمَنِ اعْتَدٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَلَهٗ عَذَابٌ اَلِيْمٌ ○ وَلَكُمْ

اور مہربانی پھر جو کوئی زیادتی کرے بعد اُسکے تو اُسکو دکھ کی مار ہی • ف • اور تمکو

فِى الْقِصَاصِ حَيٰوةٌ يّٰٓاُولِى الْاَلْبَابِ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ○ كُتِبَ

قصاص میں زندگی ہی ای عقلمندو شاید بچتے رہو • ف • حکم ہوا ہی

عَلَيْكُمْ اِذَا حَضَرَ اَحَدَكُمُ الْمَوْتُ اِنْ تَرَكَ خَيْرَا ج الْوَصِيَّةُ

تمپر جب حاضر ہو کسی کو تم میں سے موت اگر کچھ مال چھوڑے • کہ دلوا مرے

۱۷۸ ۱۷۹ ۱۸۰

ف • صاحب کے بدلے صاحب اور غلام کے بدلے غلام اسیطرح عورت • یعنی ہر صاحب دوسرے صاحب کے برابر ہر غلام دوسرے غلام کے برابر ہی • اشراف اور کم ذات میں فرق دولتمند اور فقیر کا نہیں ہوتیں • جیسے کوئی شخص مقتول ہوا اور اسکا بدلہ معاف ہوا • یعنی کسی وارث اگر قصاص موقوف کے مال پر راضی ہوں • تو قاتل کو چاہیئے کہ ان کو راضی کرے اور قصاص اٹھا کر خون بہا پہنچاوے • یہ آسان ہوئی • یعنی اگلی امت پر قصاص ہی مقرر تھا اس امت پر معاف کرنا اور مال پر صلح کرنا ٹھہرا • پھر جو کوئی زیادتی کرے • یعنی صلح کرکے مبلغ خون بہا لیکر پھر مارنیکا قصد کرے • یعنی حاکموں کو چاہیئے کہ قصاص دلانے میں قصور نکریں تا آیندہ خون کرنا نہ ہو

لِلْوَالِدَيْنِ وَالْاَقْرَبِيْنَ بِالْمَعْرُوْفِ ج حَقًّا عَلَى الْمُتَّقِيْنَ ۝

ماباپ کو اور ناتے والوں کو دستور سے • ضرور ہی پرہیزگاروں کو • ف •

۱۸۱ فَمَنْ بَدَّلَهٗ بَعْدَ مَا سَمِعَهٗ فَاِنَّمَآ اِثْمُهٗ عَلَى الَّذِيْنَ يُبَدِّلُوْنَهٗ ط

پھر جو کوئی اُسکو بدلے بعد اسکے کہ سن چکا تو اُسکا گناہ اُنھیں پر جنھوں نے بدلا اُسکو •

۱۸۲ اِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ فَمَنْ خَافَ مِنْ مُّوْصٍ جَنَفًا اَوْ اِثْمًا

بیشک اللہ سنتا جانتا ہے • ف • پھر جو کوئی ڈرا دلوانے والے کی طرفداری سے یا گناہ سے

فَاَصْلَحَ بَيْنَهُمْ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ط اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

پھر اُمنیں صلح کروادی تو اُسپر نہیں گناہ • البتہ اللہ بخشنے والا مہربان ہی • ف •

ع ۱۸۳ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا كُتِبَ عَلَيْكُمُ الصِّيَامُ كَمَا كُتِبَ عَلَى

ای ایمان والو حکم ہوا تم پر روزے کا. جیسے حکم ہوا تھا تم سے

۱۸۴ الَّذِيْنَ مِنْ قَبْلِكُمْ لَعَلَّكُمْ تَتَّقُوْنَ ۝ اَيَّامًا مَّعْدُوْدٰتٍ ط

اگلوں پر شاید تم پرہیزگار ہو جاؤ • ف۳ • گنتی کے دن [illegible] •

فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَّرِيْضًا اَوْ عَلٰى سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ اَيَّامٍ اُخَرَ ط وَعَلَى

پھر جو کوئی تم میں بیمار ہو یا سفر میں تو گنتی چاہیے اور دنوں سے • اور جنکو

الَّذِيْنَ يُطِيْقُوْنَهٗ فِدْيَةٌ طَعَامُ مِسْكِيْنٍ ط فَمَنْ تَطَوَّعَ خَيْرًا

طاقت ہی تو بدلا چاہیے ایک فقیر کا کھانا • پھر جو کوئی شوق سے کرے نیکی

۱۸۵ فَهُوَ خَيْرٌ لَّهٗ ط وَاَنْ تَصُوْمُوْا خَيْرٌ لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ شَهْرُ رَمَضَانَ

تو اُسکو بہتر ہی • اور روزہ رکھو تو تمہارا بھلا ہی اگر تم سمجھ رکھتے ہو • ف • مہینا رمضان کا

الَّذِيْٓ اُنْزِلَ فِيْهِ الْقُرْاٰنُ هُدًى لِّلنَّاسِ وَبَيِّنٰتٍ مِّنَ

جس میں نازل ہوا قرآن ہدایت واسطے لوگوں کے اور کھلی نشانیاں

الْهُدٰى وَالْفُرْقَانِ ج فَمَنْ شَهِدَ مِنْكُمُ الشَّهْرَ فَلْيَصُمْهُ ط وَمَنْ

راہ کی اور فیصلہ • ف • پھر جو کوئی پاوے تم میں یہ مہینہ تو روزہ رکھے • اور جو

---

ف • عرب کی رسم میں مردے
کا وارث اولاد کے سوا کوئی نہ تھا •
اولاد میں بھی فقط بیٹا • سو اول اللہ
صاحب نے وارث اولاد ہی رکھی •
پر مردے کو ضرور ہوا کہ ماباپ کو
اور ناتے والوں کو موافق اُنکی حاجت
کے روبرو دلوا جاوے •

ف • یعنے اگر مردہ کہہ مرا تھا
اور دینے والوں نے نہ دیا مردہ نے
گناہ ہی وہی ہیں گنہگار •

ف • یعنے کسی نے دیکھا کہ مردہ
نے انصافی سے دلوا گیا • اولاد کو بہت
تھوڑا پہنچا • تو اوروں کو سمجھا کر صلح
کروا دے • ایسا بدلنا گناہ نہیں •
اول اللہ صاحب نے یہہ حکم فرمایا تھا
بعد اُسکے سورۂ نساء میں لوگوں کے
حصے آپ ہی ٹھہرا دیے • اب
مردے کا دلوانا موقوف ہوا

ف۳ • یعنے روزہ پہلے سے سلیقہ
آتا ہے جی روکنے کا تو بہر ڈھنگ
روک سکو

ف • اول یہی حکم اترا کہ مریض
و مسافر چاہیں تو پھر قضا کر لیں •
اور جنکو طاقت ہی یعنے بے عذر ہیں •
وے چاہیں کہ پھر قضا کریں نہ
بالفعل روزے کے بدلے ایک
فقیر کو کھلا دیں • اور تو بھی بہتر ہی
روزہ ہی • پھر اُسکے بعد جو آیت
اتری اُسمیں فقط مریض و مسافر کو
رخصت ملی قضا کی اور کسی کو نہیں

ف • اس سے معلوم ہوا کہ

كَانَ مَرِيضًا أَوْ عَلَىٰ سَفَرٍ فَعِدَّةٌ مِّنْ أَيَّامٍ أُخَرَ ۗ يُرِيدُ اللَّهُ بِكُمُ

کوئی ہو بیمار یا سفر میں تو گنتی چاہیے اور دنوں سے • اللہ چاہتا ہی تمپر

الْيُسْرَ وَلَا يُرِيدُ بِكُمُ الْعُسْرَ وَلِتُكْمِلُوا الْعِدَّةَ وَلِتُكَبِّرُوا اللَّهَ

آسانی اور نہیں چاہتا تمپر مشکل اور اسواسطے کہ پوری کرو گنتی اور بڑائی کرو اللہ کی

١٨٦ عَلَىٰ مَا هَدَاكُمْ وَلَعَلَّكُمْ تَشْكُرُونَ ۝ وَإِذَا سَأَلَكَ عِبَادِي عَنِّي

اسپر کہ تمکو راہ بتائی اور شاید تم احسان مانو • اور جب تجسے پوچھیں بندے میرے مجکو

فَإِنِّي قَرِيبٌ ۖ أُجِيبُ دَعْوَةَ الدَّاعِ إِذَا دَعَانِ ۖ فَلْيَسْتَجِيبُوا لِي

تو میں نزدیک ہوں • پہنچتا ہوں پکارنے کی پکار کو جسوقت مجکو پکارتا ہی تو چاہیے حکم مانیں

١٨٧ وَلْيُؤْمِنُوا بِي لَعَلَّهُمْ يَرْشُدُونَ ۝ أُحِلَّ لَكُمْ لَيْلَةَ الصِّيَامِ

میرا اور یقین لاویں مجھپر شاید نیک راہ پر آویں • ف • حلال ہوا تمکو روزے کی رات میں

الرَّفَثُ إِلَىٰ نِسَائِكُمْ ۚ هُنَّ لِبَاسٌ لَّكُمْ وَأَنتُمْ لِبَاسٌ لَّهُنَّ ۗ

بے پردہ ہونا اپنی عورتوں سے • وے پوشاک ہیں تمہاری اور تم پوشاک انکی •

عَلِمَ اللَّهُ أَنَّكُمْ كُنتُمْ تَخْتَانُونَ أَنفُسَكُمْ فَتَابَ عَلَيْكُمْ

اللہ نے معلوم کیا کہ تم اپنی چوری کرتے تھے سو معاف کیا تمکو اور در گذر کی

وَعَفَا عَنكُمْ ۖ فَالْآنَ بَاشِرُوهُنَّ وَابْتَغُوا مَا كَتَبَ اللَّهُ لَكُمْ ۚ

تم سے • پھر اب ملو اُن سے اور چاہو جو لکھ دیا اللہ نے تمکو •

وَكُلُوا وَاشْرَبُوا حَتَّىٰ يَتَبَيَّنَ لَكُمُ الْخَيْطُ الْأَبْيَضُ مِنَ الْخَيْطِ

اور کھاؤ اور پیو جب تک صاف نظر آوے تمکو دھاری سفید جدی دھاری

الْأَسْوَدِ مِنَ الْفَجْرِ ۖ ثُمَّ أَتِمُّوا الصِّيَامَ إِلَى اللَّيْلِ ۚ

سیاہ سے فجر کی • پھر پورا کرو روزہ رات تک •

وَلَا تُبَاشِرُوهُنَّ وَأَنتُمْ عَاكِفُونَ فِي الْمَسَاجِدِ ۗ تِلْكَ حُدُودُ

اور نہ لگو اُن سے جب اعتکاف میں بیٹھے ہو مسجدوں میں • یہ حدیں باندھی ہیں

رمضان کا مہینا اسی سے ٹھہرا کہ اسمیں اترا قران • پس قران کی خدمت اسمہینے میں پہلے چاہیے • اسی سبب سے رسول خدا نے مقید کیا تراویح کا • اور آپ چند روز جماعت کرکر بعد نہ کروائی کہ قران میں اشارات ہیں صریح فرض ہو جاوے

ف • اوپر کی آیت میں فرمایا کہ بڑائی کرو اللہ کی • عید کے دن جو تکبیر کہتے ہیں باواز بلند اسواسطے دوسری آیت میں فرمایا کہ اللہ دور نہیں • بلند آواز اور فایدے کے واسطے ہی • ایک شخص نے حضرت سے یہی پوچھا کہ ہمارا رب دور ہی تو ہم آپکو پکاریں یا نزدیک ہی تو آہستہ بات کہیں • اسپر یہہ آیت اتری

اللهِ فَلَا تَقْرَبُوْهَا ط كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللهُ اٰيٰتِهٖ لِلنَّاسِ لَعَلَّهُمْ

الله کی سو اُنکے نزدیک نجاؤ • اسطرح بیان کرتا ہی الله اپنی آیتیں لوگونکو شاید وے

يَتَّقُوْنَ ۝ وَلَا تَأْكُلُوْٓا اَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ وَتُدْلُوْا بِهَآ ۱۸۸

بچتے رہیں • ف • اور نہ کھاؤ مال ایک دوسرے کے آپسمیں ناحق اور نہ پہنچاؤ اُنہیں

اِلَى الْحُكَّامِ لِتَأْكُلُوْا فَرِيْقًا مِّنْ اَمْوَالِ النَّاسِ بِالْاِثْمِ

حاکموں تک کہ کھاجاؤ کاٹکر لوگوں کے مال میں سے مارے گناہ کے

وَاَنْتُمْ تَعْلَمُوْنَ ۝ يَسْـَٔلُوْنَكَ عَنِ الْاَهِلَّةِ ج قُلْ هِيَ ع ۱۸۹

اور تمکو معلوم ہی • ف ۸ • تجھسے پوچھتے ہیں نئے چاند کا نکلنا • تو کہہ یے

مَوَاقِيْتُ لِلنَّاسِ وَالْحَجِّ ط وَلَيْسَ الْبِرُّ بِاَنْ تَأْتُوا الْبُيُوْتَ

وقت ٹھہرے ہیں واسطے لوگوں کے اور واسطے حج کے • اور نیکی یہہ نہیں کہ گھروں میں آؤ

مِنْ ظُهُوْرِهَا وَلٰكِنَّ الْبِرَّ مَنِ اتَّقٰى ط وَاْتُوا الْبُيُوْتَ مِنْ

چھت پر سے لیکن نیکی وہ ہی جو کوئی بچتا رہے • اور گھروں میں آؤ

اَبْوَابِهَا ص وَاتَّقُوا اللهَ لَعَلَّكُمْ تُفْلِحُوْنَ ۝ وَقَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ ۱۹۰

دروازوں سے • اور الله سے ڈرتے رہو شاید مراد کو پہنچو • ف • اور لڑو الله کی راہ میں

اللهِ الَّذِيْنَ يُقَاتِلُوْنَكُمْ وَلَا تَعْتَدُوْا ط اِنَّ اللهَ لَا يُحِبُّ

اُن سے جو لڑتے ہیں تم سے اور زیادتی مت کرو • الله نہیں چاہتا زیادتی

الْمُعْتَدِيْنَ ۝ وَاقْتُلُوْهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوْهُمْ وَاَخْرِجُوْهُمْ مِّنْ ۱۹۱

والونکو • ف ۹ • اور مار ڈالو اُنکو جس جگہہ پاؤ اور نکالدو جہاں سے

حَيْثُ اَخْرَجُوْكُمْ وَالْفِتْنَةُ اَشَدُّ مِنَ الْقَتْلِ ج وَلَا تُقَاتِلُوْهُمْ

اُنھوں نے تمکو نکالا اور دین سے بچلانا قتل کرنے سے زیادہ • اور نہ لڑو اُن سے

عِنْدَ الْمَسْجِدِ الْحَرَامِ حَتّٰى يُقَاتِلُوْكُمْ فِيْهِ ج فَاِنْ قٰتَلُوْكُمْ

مسجد الحرام پاس جبتک وے نہ لڑیں تم سے اُس جگہہ • پھر اگر وے لڑیں

ف • جب روزہ فرض ہوا تو مسلمان ساری رمضان عورت کے پاس نجاتے • اور پہلی اُمت کی طرح راتکو سوکر پھر نکھاتے • اس بیچ میں بعضے شخص نرہ سکے پھر حضرت کے پاس عرض کیا تب یہہ آیت اُتری • یعنے تم اپنی چوری کرتے تھے الله نے منع نہیں کیا • اور کھانا صبح تک رخصت ہی • جب دھاری سفید پڑتی وہی صبح صادق ہی اور جبتک روشنی اونچی رہی ستون سی وہ صبح کاذب ہی • مگر اعتکاف میں رات دن عورت پاس نجاوے

ف ۸ • نہ پہنچاؤ حاکموں تک • یعنے کسی کے مال کی خبر نہ دو • یا رشوت نہ دو کہ حاکم کو رفیق کرکے کسی کا مال کھاجاؤ

ف • لوگوں نے حضرت سے پوچھا کہ کیا سبب ہی چاند ایک حالت پر نہیں رہتا • الله صاحب نے جواب فرمایا کہ اسپر حال بدلتے دیکھتے ہیں نامہینے کی حد ٹھہرے • پھر مہینوں سے برس ٹھہرے اُسپر خلق کے معاملے اور الله کی عبادت کو وقت مقرر ہو • عبادت جو برس پر مقرر ہی ایک روزہ ہی جسکا حکم مذکور ہوا • دوسری حج اُسکا حکم آگے شروع ہوتا ہی • کفر کی غلطیوں میں ایک یہہ تھی کہ جب گھر سے نکلکر احرام باندھا حج کا پھر کچھ ضرورت ہوئی گھر میں جانیکی تو دروازے سے

۱۹۲ فَاقْتُلُوهُمْ ۗ كَذَٰلِكَ جَزَاءُ الْكَافِرِينَ ۝ فَإِنِ انْتَهَوْا فَإِنَّ

تو اُنکو مارو • یہی سزا ہی منکرون کی • ف۷ • پھر اگر وے باز آوین تو

۱۹۳ اللَّهَ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝ وَقَاتِلُوهُمْ حَتَّىٰ لَا تَكُونَ فِتْنَةٌ وَيَكُونَ

اللہ بخشنے والا مہربان ہی • ف • اور لڑو اُنسے جنگ باقی نرہے فساد اور حکم

الدِّينُ لِلَّهِ ۖ فَإِنِ انْتَهَوْا فَلَا عُدْوَانَ إِلَّا عَلَى الظَّالِمِينَ ۝

رہے اللہ کا • پھر اگر وے باز آوین تو زیادتی نہیں مگر بے انصافون پر • ف •

۱۹۴ الشَّهْرُ الْحَرَامُ بِالشَّهْرِ الْحَرَامِ وَالْحُرُمَاتُ قِصَاصٌ ۚ

حرمت کا مہینا مقابل حرمت کے مہینے کے اور ادب رکھنے مین بدلا ہی •

فَمَنِ اعْتَدَىٰ عَلَيْكُمْ فَاعْتَدُوا عَلَيْهِ بِمِثْلِ مَا اعْتَدَىٰ

پھر جسنے تم پر زیادتی کی تم اُسپر زیادتی کرو جیسے اُسنے زیادتی کی

۱۹۵ عَلَيْكُمْ ۚ وَاتَّقُوا اللَّهَ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ مَعَ الْمُتَّقِينَ ۝ وَأَنْفِقُوا

تم پر • اور ڈرتے رہو اللہ سے اور جان رکھو کہ اللہ ساتھ ہی پرہیزگارونکے • ف • اور خرچ کرو

فِي سَبِيلِ اللَّهِ وَلَا تُلْقُوا بِأَيْدِيكُمْ إِلَى التَّهْلُكَةِ ۛ وَأَحْسِنُوا

اللہ کی راہ مین اور نہ ڈالو اپنی جان کو ہلاکت مین • اور نیکی کرو •

۱۹۶ إِنَّ اللَّهَ يُحِبُّ الْمُحْسِنِينَ ۝ وَأَتِمُّوا الْحَجَّ وَالْعُمْرَةَ لِلَّهِ ۚ

اللہ چاہتا ہی نیکی والون کو • ف۲ • اور پورا کرو حج اور عمرہ اللہ کے واسطے •

فَإِنْ أُحْصِرْتُمْ فَمَا اسْتَيْسَرَ مِنَ الْهَدْيِ ۖ وَلَا تَحْلِقُوا رُءُوسَكُمْ

پھر اگر تم روکے گئے تو جو میسر ہو قربانی بھیجو • اور حجامت نکرو سر کی

حَتَّىٰ يَبْلُغَ الْهَدْيُ مَحِلَّهُ ۚ فَمَنْ كَانَ مِنْكُمْ مَرِيضًا

جب تک پہنچ نہ چکے قربانی اپنے ٹھکانے • پھر جو کوئی تم مین مریض ہو

أَوْ بِهِ أَذًى مِنْ رَأْسِهِ فَفِدْيَةٌ مِنْ صِيَامٍ أَوْ صَدَقَةٍ أَوْ نُسُكٍ ۚ

یا اُسکو دکھ دیا اُسکے سر نے تو بدلا دیوے روزے یا خیرات یا ذبح کرنے •

---

ہاتے پہنچت پر چڑھ کر آتے • اللہ تعالی نے اسکو غلط کیا

ف • یعنے اس سبب پر اگر اب بھی مسلمان ہون تو توبہ قبول ہی

ف • یعنے لڑائی کافرون سے اسی واسطے ہی کہ ظلم موقوف ہو • اور دین سے گمراہ نکر سکین • اور حکم اللہ کا جاری رہے • اگر تابع ہوکر رہین تو لڑائی کی حاجت نہین • اور ایمان تو دل پر موقوف ہی زور سے مسلمان کرنا کیا حاصل

ف • یعنے اگر کوئی کافر ماہ حرام کو مانے کہ اس مہینے مین تم سے نہ لڑے • تو تم بھی اُس سے نہ لڑو • اور مکے کے لوگ انھین مہینون مین ظلم کرتے رہے مسلمانون پر • پھر مسلمان کیون قصور کرین بلکہ سفر حدیبیہ مین ماہ ذیقعد تھا حضرت عمرے کو گئے اور کافر لڑنے کو موجود ہوے • یہ آیت اسواسطے اُتری کہ مسلمان خطرہ کرتے تھے کہ اگر ماہ حرام مین کافر لڑتے آئین تو ہم کیا کرین

ف۲ • یعنے جہاد نہ چھوڑ بیٹھو اسی مین تمھاری ہلاکت ہی

فَإِذَآ أَمِنتُمْ فَمَن تَمَتَّعَ بِٱلْعُمْرَةِ إِلَى ٱلْحَجِّ فَمَا ٱسْتَيْسَرَ مِنَ
پھر جب تمکو خاطر جمع ہو تو جو کوئی فائدے لیوے عمرہ ملا کر حج کے ساتھ تو جو میسر ہو قربانی

ٱلْهَدْيِ ۚ فَمَن لَّمْ يَجِدْ فَصِيَامُ ثَلَٰثَةِ أَيَّامٍ فِى ٱلْحَجِّ وَسَبْعَةٍ
پہنچاوے۔ پھر جسکو پیدا نہو تو روزے تین دن کا حج کے وقت میں اور سات دن

إِذَا رَجَعْتُمْ ۗ تِلْكَ عَشَرَةٌ كَامِلَةٌ ۗ ذَٰلِكَ لِمَن لَّمْ يَكُنْ
جب پھر کر جاؤ۔ یہ دس ہوئے پورے۔ یہ اسکو ہی جسکے

أَهْلُهُۥ حَاضِرِى ٱلْمَسْجِدِ ٱلْحَرَامِ ۚ وَٱتَّقُوا۟ ٱللَّهَ وَٱعْلَمُوٓا۟ أَنَّ
گھر والے نہوں رہتے مسجد الحرام پاس۔ اور ڈرتے رہو اللہ سے اور جان رکھو کہ

١٩٧ ع٩

ٱللَّهَ شَدِيدُ ٱلْعِقَابِ ۝ ٱلْحَجُّ أَشْهُرٌ مَّعْلُومَٰتٌ ۚ فَمَن فَرَضَ
اللہ کا عذاب سخت ہی۔ ف۲۔ حج کے مہینے ہیں معلوم۔ پھر جسنے لازم کر لیا

فِيهِنَّ ٱلْحَجَّ فَلَا رَفَثَ وَلَا فُسُوقَ وَلَا جِدَالَ فِى ٱلْحَجِّ ۗ وَمَا
ان میں حج تو بے پردہ ہونا نہیں عورتوں سے نہ گناہ کرنا نہ جھگڑا کرنا حج میں۔ اور جو کچھ

تَفْعَلُوا۟ مِنْ خَيْرٍ يَعْلَمْهُ ٱللَّهُ ۗ وَتَزَوَّدُوا۟ فَإِنَّ خَيْرَ ٱلزَّادِ ٱلتَّقْوَىٰ ۚ
تم کروگے نیکی اللہ کو معلوم ہوگی۔ اور خرچ راہ لیا کرو کہ بہتر خرچ راہ ہی گناہ سے بچنا۔

١٩٨

وَٱتَّقُونِ يَٰٓأُو۟لِى ٱلْأَلْبَٰبِ ۝ لَيْسَ عَلَيْكُمْ جُنَاحٌ أَن تَبْتَغُوا۟
اور مجھ سے ڈرتے رہو ای عقلمندو۔ ف۳۔ کچھ گناہ نہیں تم پر کہ تلاش

فَضْلًا مِّن رَّبِّكُمْ ۚ فَإِذَآ أَفَضْتُم مِّنْ عَرَفَٰتٍ فَٱذْكُرُوا۟ ٱللَّهَ عِندَ
کرو فضل اپنے رب کا۔ پھر جب طواف کو چلو عرفات سے تو یاد کرو اللہ کو نزدیک

ٱلْمَشْعَرِ ٱلْحَرَامِ ۖ وَٱذْكُرُوهُ كَمَا هَدَىٰكُمْ وَإِن كُنتُم مِّن
مشعر الحرام کے۔ اور اسکو یاد کرو جس طرح تمکو سکھایا۔ اور تم تھے اس سے

١٩٩

قَبْلِهِۦ لَمِنَ ٱلضَّآلِّينَ ۝ ثُمَّ أَفِيضُوا۟ مِنْ حَيْثُ أَفَاضَ ٱلنَّاسُ
پہلے راہ بھولے۔ ف۴۔ پھر طواف کو چلو جہاں سے سب لوگ چلیں

ف۲۔ یہاں سے حکم ہیں حج کے۔ حج کے طریق یہ ہیں۔ کہ احرام باندھے پھر عرفے کے دن عرفات میں حاضر ہو۔ پھر وہاں سے چلے تو رات رہے مشعر الحرام میں۔ پھر عید کے صبح منا میں پہنچ کر کنکر پھینکے اور حجامت کر کر احرام اتارے۔ پھر مکے میں جا کر طواف کعبہ کرے۔ پھر صفا اور مروے کے بیچ دوڑے۔ پھر منا میں آوے تین دن رہے ہر روز کنکر پھینکے۔ پھر مکے میں جا کر طواف رخصت کرے اور چلا جاوے۔ اور عمرے کے طریق یہ کہ احرام باندھے جن دنوں چاہے۔ اور طواف کعبہ کرے اور صفا و مروے کے بیچ دوڑے پھر حجامت کر کر احرام اتارے اور حج و عمرے میں قربانی ضرور نہیں مگر کسی سبب سے۔ یہاں حق تعالی نے تین سبب فرمائے ایک یہ کہ احرام کر کر شخص روکا گیا مرض سے یا دشمن سے تو کسی کے ہاتھ قربانی بھیج دیوے۔ جب مکے میں قربانی ذبح ہو تب یہ احرام سے نکلے پہلے حجامت نکرے۔ دوسرا یہ کہ آزار سے یا سر کے بالوں سے عاجز ہو کر احرام کے بیچ حجامت کرے۔ تو اسکا بدلا ہی یا قربانی پہنچاوے یا تین روزے یا چھ محتاج کو کھلاوے۔ تیسرا یہ کہ حج و عمرہ جدا جدا نا بست ایک ہی سفر میں دونو ادا کرے تو

۲۰۰ وَاسْتَغْفِرُوا اللّٰهَ ؕ اِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝ فَاِذَا قَضَيْتُمْ

اور گناہ بخشواؤ اللہ سے • اللہ ہی بخشنے والا مہربان • ف • • پھر جب پورے کر چکو

مَّنَاسِكَكُمْ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ كَذِكْرِكُمْ اٰبَآءَكُمْ اَوْ اَشَدَّ ذِكْرًا ؕ

اپنے حج کے کام تو یاد کرو اللہ کو جیسے یاد کرتے تھے اپنے ماں باپ دادوں کو بلکہ اُس سے زیادہ •

فَمِنَ النَّاسِ مَنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا وَمَا لَهٗ فِي

پھر کوئی آدمی کہتا ہے کہ اے رب ہمارے دے ہمکو دنیا میں اور اُسکو

۲۰۱ الْاٰخِرَةِ مِنْ خَلَاقٍ ۝ وَمِنْهُمْ مَّنْ يَّقُوْلُ رَبَّنَآ اٰتِنَا فِي الدُّنْيَا

آخرت میں کچھ حصہ نہیں • اور کوئی اُن میں کہتا ہے اے رب ہمارے دے ہمکو دنیا میں

۲۰۲ حَسَنَةً وَّفِي الْاٰخِرَةِ حَسَنَةً وَّقِنَا عَذَابَ النَّارِ ۝ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ

خوبی اور آخرت میں خوبی اور بچا ہم کو دوزخ کے عذاب سے • یہ لوگ انکو ہے

۲۰۳ نَصِيْبٌ مِّمَّا كَسَبُوْا ؕ وَاللّٰهُ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ وَاذْكُرُوا اللّٰهَ

حصہ اپنی کمائی سے • اور اللہ جلد لیتا ہے حساب • اور یاد کرو اللہ کو

فِيْٓ اَيَّامٍ مَّعْدُوْدٰتٍ ؕ فَمَنْ تَعَجَّلَ فِيْ يَوْمَيْنِ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ ج

کئی دن گنتی کے • پھر جو کوئی جلدی چلا گیا دو دن میں اُسپر نہیں گناہ •

وَمَنْ تَاَخَّرَ فَلَآ اِثْمَ عَلَيْهِ لِمَنِ اتَّقٰى ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا

اور جو کوئی رہ گیا اُسپر نہیں گناہ جو کوئی ڈرتا ہے • اور ڈرتے رہو اللہ سے اور جان رکھو

۲۰۴ اَنَّكُمْ اِلَيْهِ تُحْشَرُوْنَ ۝ وَمِنَ النَّاسِ مَنْ يُّعْجِبُكَ قَوْلُهٗ

کہ تم اُسی پاس جمع ہوگے • ف •• اور بعضا آدمی ہے کہ خوش آوے تجکو اُسکی بات

فِي الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا وَيُشْهِدُ اللّٰهَ عَلٰى مَا فِيْ قَلْبِهٖ ۙ وَهُوَ اَلَدُّ الْخِصَامِ ۝

دنیا کی زندگی میں اور گواہ پکڑتا ہے اللہ کو اپنے دل کی بات پر اور وہ سخت جھگڑالو ہے •

۲۰۵ وَاِذَا تَوَلّٰى سَعٰى فِي الْاَرْضِ لِيُفْسِدَ فِيْهَا وَيُهْلِكَ الْحَرْثَ

اور جب پھرے تو دوڑتا پھرے ملک میں کہ اُسمیں ویرانی کرے اور ہلاک کرے کھیتیاں

قربانی ضرور ہے • یہہ قربانی بعد انہو
نو دس روزے • بن حج کے دنوں میں
اور سات پیچھے اور قربانی کم سے
کم ایک بکری ایک شخص کو اور
ایک گائے یا اونٹ سات
شخص کو اور حج و عمرہ ملنے سے جو
قربانی آئی سو اُسکے سالن نہیں
ف ۳ • حج کے واسطے احرام باندھنے
کا وقت غرہ شوال سے تا شب
عید قربان اس سے پہلے بہتر نہیں •
اور حج و عمرہ لازم کر لینا احرام
سے ہے • احرام یہہ کہ نیت کرے
شروع کرنے کی اور زبان سے کہے لبیک
تمام • پھر جب احرام میں داخل
ہوا تو پرہیز کرے مرد و عورت
کی صحبت سے اور ہر گناہ سے اور
آپس کے جھگڑے سے اور بدن
کے بال اُتارنے اور ناخن تراشنے
اور خوشبو ملنے اور شکار مارنے
سے اور مرد بدن پر سئے کپڑے
نہ پہنے • اور سر نہ ڈھانکے • اور
عورت کپڑے پہنے سر ڈھانکے لیکن
منہہ پر کپڑا نہ لگے • اور لوگوں کی
عادت ایک یہہ تھی کہ بغیر خرچ حج
کو جاتا تو اسے کہتے تھے • اور توکل
پر مقدور ہوتے ہوئے خرچ
نہ لیتے • اللہ تعالی نے فرمایا کہ مقدور
ہو تو خرچ لیکر جاؤ • افادہ یہہ کہ سوال کرنا
• ف ۴ • گناہ نہیں کہ تلاش کرو
فضل رب کا یعنی حج کے دنوں میں
مال تجارت بھی لے جاؤ روزی

وَالنَّسْلَ ۭ وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الْفَسَادَ ۝ وَاِذَا قِيْلَ لَهُ اتَّقِ اللّٰهَ ۲۰۶

اور جانور ۰ اور اللہ دوست نہیں رکھتا فساد کرنیکو ۰ اور جو کہئے اُسکو اللہ سے ڈر تو

اَخَذَتْهُ الْعِزَّةُ بِالْاِثْمِ فَحَسْبُهٗ جَهَنَّمُ ۭ وَلَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝ وَمِنَ ۲۰۷

کھینچ لاوے اُسکو تکبر گناہ پر پھر بس ہی اُسکو دوزخ ۰ اور بری طیاری ہی ۰ ف ۱۰۷ اور کوئی

النَّاسِ مَنْ يَّشْرِيْ نَفْسَهُ ابْتِغَاۗءَ مَرْضَاتِ اللّٰهِ ۭ وَاللّٰهُ رَءُوْفٌ

شخص بیچتا ہی اپنی جان تلاش کرتا ہی خوشی اللہ کی ۰ اور اللہ شفقت رکھتا ہی

بِالْعِبَادِ ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا ادْخُلُوْا فِي السِّلْمِ كَاۗفَّةً ص ۲۰۸

بندوں پر ۰ ف ۱۰۸ ای ایمان والو داخل ہو مسلمانی میں پورے ۰

وَّلَا تَتَّبِعُوْا خُطُوٰتِ الشَّيْطٰنِ ۭ اِنَّهٗ لَكُمْ عَدُوٌّ مُّبِيْنٌ ۝

اور مت چلو قدموں پر شیطان کے وہ تمہارا صریح دشمن ہی ۰

فَاِنْ زَلَلْتُمْ مِّنْۢ بَعْدِ مَا جَاۗءَتْكُمُ الْبَيِّنٰتُ فَاعْلَمُوْٓا اَنَّ ۲۰۹

پھر اگر ڈگنے لگو بعد اسکے کہ پہنچے تمکو صاف حکم تو جان رکھو کہ

اللّٰهَ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝ هَلْ يَنْظُرُوْنَ اِلَّآ اَنْ يَّاْتِيَهُمُ اللّٰهُ ۲۱۰

اللہ زبردست ہی حکمت والا ۰ کیا لوگ یہی انتظار رکھتے ہیں کہ آوے اُن پر اللہ

فِيْ ظُلَلٍ مِّنَ الْغَمَامِ وَالْمَلٰۗىِٕكَةُ وَقُضِيَ الْاَمْرُ ۭ وَاِلَى اللّٰهِ

ابر کے سائبانوں میں اور فرشتے اور فیصل ہووے کام ۰ اور اللہ کی طرف

تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝ سَلْ بَنِيْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ كَمْ اٰتَيْنٰھُمْ مِّنْ اٰيَةٍۢ بَيِّنَةٍ ۲۱۱ ع ۱۰

رجوع ہیں سب کام ۰ ف ۱۰۹ پوچھ بنی اسرائیل سے کتنی دین اُنکو آیتیں واضح ۰

وَمَنْ يُّبَدِّلْ نِعْمَةَ اللّٰهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَاۗءَتْهُ فَاِنَّ اللّٰهَ شَدِيْدُ

اور جو کوئی بدل ڈالے اللہ کی نعمت بعد اسکے کہ پہنچ چکی اُسکو تو اللہ کی مار

الْعِقَابِ ۝ زُيِّنَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوا الْحَيٰوةُ الدُّنْيَا وَيَسْخَرُوْنَ ۲۱۲

سخت ہی ۰ رجھایا ہی منکروں کو دنیا کی زندگی پر اور ہنستے ہیں

کمائیکو تو منع نہیں ۰ لوگوں نے اسمیں شبہہ کیا تھا کہ شاید حج قبول نہو ۰ اسواسطے فرمایا

ف ۱۰۵ یہہ بھی کفر کی غلطی تھی کہ مکے کے ساکن عرفات تک نجاتے کہ عرفات حرم سے باہر ہی ۰ حرم کی حد پر ٹھہرے رہتے سو فرمایا کہ جہاں سے سب لوگ چلیں تم بھی چلو ۰ اور اگلی تقصیر پر نادم ہو

ف ۱۰۶ ان آیتوں میں یہہ فرمایا کہ کفر کے وقت دستور تھا حج سے فارغ ہو کر منی میں اور عید کے بعد خوشی کرتے اور بازار لگاتے اور اپنے باپ دادوں کے مناقب بیان کرتے ۰ ف اللہ صاحب نے آپکے بدلے ... کیا کہ اللہ کو یاد کرو ان دنوں میں ... اور ... بغیر ... اور ... کوئی جلد ... تو دو ہی دن رہ کر رخصت ہو ۰ اور تین دن رہے تو بہتر ہی ۰ اور یہہ فرمایا جنکو رغبت ہی دنیا پر ہی وے آخرت سے محروم ہیں ثواب حج کا مذکور ہو چکا

ف ۱۰۷ یہہ حال ہی منافق کا ظاہر میں خوشامد کرے اور اللہ کو گواہ کرے کہ میرے دل میں تمہاری محبت ہی ۰ اور جھگڑے کے وقت ... اور ... لوٹ اور مار ... اور ...

من الذين امنوا والذين اتقوا فوقهم يوم القيمة ط

ایمان والوں سے * اور پرہیزگار اُن سے اوپر ہونگے قیامت کے دن *

والله يرزق من يشاء بغير حساب ۝ كان الناس امة ٢١٣

اور اللہ روزی دیوے جسکو چاہے بیشمار * لوگوں کا دین

واحدة قف فبعث الله النبين مبشرين ومنذرين ص وانزل

ایک ہی * پھر بھیجے اللہ نے نبی خوشی اور ڈر سنانے والے * اور اُتاری

معهم الكتب بالحق ليحكم بين الناس فيما اختلفوا فيه ط

اُنکے ساتھ کتاب سچی کہ فیصل کرے لوگوں میں جس بات میں جھگڑا کرین *

وما اختلف فيه الا الذين اوتوه من بعد ما جاءتهم

اور کتاب میں جھگڑا ڈالا نہیں مگر اُنہوں نے جنکو ملی تھی بعد اسکے کہ اُنکو پہنچ چکے

البينت بغيا بينهم ج فهدى الله الذين امنوا لما اختلفوا

صاف حکم آپس کی ضد سے * پھر اب راہ دی اللہ نے ایمان والونکو اُس سچی بات کی

فيه من الحق باذنه ط والله يهدي من يشاء الى صراط

جس میں وے جھگڑ رہے تھے اپنے حکم سے * اور اللہ چلا دے جسکو چاہے سیدھی

مستقيم ۝ ام حسبتم ان تدخلوا الجنة ولما ياتكم مثل ٢١٤

راہ * ف ١١ کیا تمکو خیال ہی کہ جنت میں چلے جاؤ گے اور ابھی تمپر آئے نہیں

الذين خلوا من قبلكم ط مستهم البأساء والضراء وزلزلوا

احوال اُنکے جو آگے ہو چکے تم سے * پہنچی اُنکو سختی اور تکلیف اور جھڑ جھڑا ئے گئے

حتى يقول الرسول والذين امنوا معه متى نصر الله ط

یہان تک کہ کہنے لگا رسول اور جو اُسکے ساتھ ایمان لائے کب آوے مدد اللہ کی *

الا ان نصر الله قريب ۝ يسئلونك ماذا ينفقون ط قل ٢١٥

سُن رکھو مدد اللہ کی نزدیک ہی * تجھسے پوچھتے ہیں کیا چیز خرچ کرین تو کہہ

سے اور ضد چڑھے زیادہ گناہ کرے * ایک شخص اخنس بن شریق تھا اُسنے یہی حضرت سے ہی سلوک کیا

ف ٨ یہہ حال ہی صاحب ایمان کا کہ اللہ کی رضا پر اپنی جان دیوے

ف ٩ یعنی پیغمبر اور قرآن پر یقین نہیں لاتے ہو اب منتظر ہیں کہ اللہ آوے اور ہر کسی کو اُسکے عمل کے موافق جزا دیوے

ف ١٠ یعنی اللہ نے کتابیں اور نبی متعدد بھیجے اسواسطے نہیں کہ ہر فرقے کو جدی راہ فرمائی * اللہ کے یہان سے سب نبیوں کو ایک ہی راہ کا حکم ہی * جسوقت اُس راہ سے کسی طرف بچلے اللہ نے نبی بھیجا کہ سمجھا دیوے * اور کتاب بھیجی کہ اُسپر چلے جاویں * پھر کتاب والے کتاب میں بچلے تب دوسری کتاب کی حاجت ہوئی * سب نبی اور سب کتابیں اُسی ایک راہ کے قایم کرنے کو آئی ہیں * اُسکی مثال جیسے تندرستی ایک ہی اور مرض بیشمار * جب ایک مرض پیدا ہوا ایک دوا اور پرہیز اُسکے موافق فرمایا جب دوسرا مرض ہوا دوسری دوا و پرہیز اُسکے موافق فرمایا * اب آخر کی کتاب میں ایسی راہ فرمائی کہ ہر مرض سے بچاو ہی * یہہ سب کے بدلے کفایت ہی *

مَآ اَنفَقتُم مِّن خَيرٍ فَلِلوَالِدَينِ وَالاَقرَبِينَ وَاليَتٰمٰى وَ

جو چیز خرچ کرو دوبدے کو سو ماباپ کو اور نزدیک کے ناتے والوں کو اور یتیموں کو اور

المَسٰكِينِ وَابنِ السَّبِيلِ ؕ وَمَا تَفعَلُوا مِن خَيرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ

محتاجوں کو اور راہ کے مسافر کو اور جو کرو گے بھلائی سو وہ اللہ کو

۲۱۶ بِهٖ عَلِيمٌ ۝ كُتِبَ عَلَيكُمُ القِتَالُ وَهُوَ كُرهٌ لَّكُم ۚ وَعَسٰٓى

معلوم ہی ف تمکو ہوا حکم پر لڑائی کا اور وہ بری لگتی ہی تمکو • اور شاید

اَن تَكرَهُوا شَيـًٔا وَّهُوَ خَيرٌ لَّكُم ۚ وَعَسٰٓى اَن تُحِبُّوا شَيـًٔا

تمکو بری لگے ایک چیز اور وہ بہتر ہو تمکو • اور شاید تمکو خوش لگے ایک چیز

۲۱۷ ع۱۱ وَّهُوَ شَرٌّ لَّكُم ؕ وَاللّٰهُ يَعلَمُ وَاَنتُم لَا تَعلَمُونَ ۝ يَسـَٔلُونَكَ عَنِ

اور وہ بری ہو تمکو • اللہ جانتا ہی اور تم نہیں جانتے • تجھسے پوچھتے ہیں

الشَّهرِ الحَرَامِ قِتَالٍ فِيهِ ؕ قُل قِتَالٌ فِيهِ كَبِيرٌ ؕ وَصَدٌّ عَن سَبِيلِ

حرام کے مہینے کو اسمیں لڑائی کرنی • تو کہہ لڑائی اسمیں بڑا گناہ ہی اور روکنا اللہ کی راہ سے

اللّٰهِ وَكُفرٌ بِهٖ وَالمَسجِدِ الحَرَامِ وَاِخرَاجُ اَهلِهٖ مِنهُ اَكبَرُ

اور اسکو نہ ماننا اور مسجد الحرام سے روکنا اور نکال دینا اسکے لوگوں کو وہاں سے اس سے زیادہ

عِندَ اللّٰهِ ۚ وَالفِتنَةُ اَكبَرُ مِنَ القَتلِ ؕ وَلَا يَزَالُونَ

گناہ ہی اللہ کے یہاں • اور دین سے بچلانا مارڈالنے سے زیادہ • اور وے تو لگے ہی رہتے ہیں

يُقَاتِلُونَكُم حَتّٰى يَرُدُّوكُم عَن دِينِكُم اِنِ استَطَاعُوا ؕ

تم سے لڑنے کو یہاں تک کہ تمکو پھیر دیں تمہارے دین سے اگر مقدور پاویں •

وَمَن يَّرتَدِد مِنكُم عَن دِينِهٖ فَيَمُت وَهُوَ كَافِرٌ فَاُولٰٓئِكَ

اور جو کوئی پھریگا تم میں اپنے دین سے پھر مرجاویگا کافر ہی پر تو ایسوں کے

حَبِطَت اَعمَالُهُم فِى الدُّنيَا وَالاٰخِرَةِ ۚ وَاُولٰٓئِكَ اَصحٰبُ

ضائع ہوئے عمل دنیا اور آخرت میں • اور وے آگ والے

ف • لوگوں نے پوچھا تھا کہ مالوں میں سے کس مال کا خرچ کرنا بہت ثواب ہی • جواب فرمایا کہ مال کوئی ہو لیکن جسقدر ناتے والے پر خرچ ہو ثواب زیادہ ہی

حتى يؤمنوا ط ولعبد مؤمن خير من مشرك ولو اعجبكم ط

جبتک ایمان لاوین * اور البتہ غلام مسلمان بہتر ہی کسی شرک والے سے اگرچہ تمکو خوش آوے *

اولئك يدعون الى النار ج والله يدعوا الى الجنة والمغفرة

وے لوگ بلاتے ہین دوزخ کی طرف * اور اللہ بلاتا ہی جنت کیطرف اور بخشش کی طرف

۲۲۲ ع۱۴

باذنه ج ويبين ايته للناس لعلهم يتذكرون ۝ ويسئلونك

اپنے حکم سے * اور بتاتا ہی اپنے حکم لوگونکو تا شاید وے چوکس ہوجاوین * ف * اور پوچھتے ہین تجھسے

عن المحيض ط قل هو اذى فاعتزلوا النساء في المحيض

حکم حیض کا * تو کہہ وہ گندگی ہی سو تم پرے رہو عورتون سے حیض کے وقت

ولا تقربوهن حتى يطهرن ج فاذا تطهرن فاتوهن

اور نزدیک نہو ان سے جب تک پاک نہووین * پھر جب ستھرائی کرلیتین جاؤ ان پاس

من حيث امركم الله ط ان الله يحب التوابين ويحب

جہان سے حکم دیا تمکو اللہ نے * اللہ کو خوش آتے ہین توبہ کرنیوالے اور خوش آتے ہین

۲۲۳

المتطهرين ۝ نساؤكم حرث لكم ص فاتوا حرثكم

ستھرائی والے * ف۳ * عورتین تمہاری کھیتی ہین تمہاری * سو جاؤ اپنی کھیتی مین

۲۲۴

انى شئتم ز وقدموا لانفسكم ط واتقوا الله واعلموا انكم

جہانسے چاہو * اور آگے کی تدبیر کرو اپنے واسطے * اور ڈرتے رہو اللہ سے * اور جان رکھو کہ تمکو اس سے

ملقوه ط وبشر المؤمنين ۝ ولا تجعلوا الله عرضة

ملنا ہی * اور خوش خبری سنا ایمان والون کو * ف۴ * اور نہ ٹھہراؤ اللہ کو ہات اپنی قسمین

لايمانكم ان تبروا وتتقوا وتصلحوا بين الناس ط والله سميع

کھانیکا کہ سلوک کرو اور پرہیزگاری اور صلح دو میان لوگون کے * اور اللہ سنتا ہی

۲۲۵

عليم ۝ لا يؤاخذكم الله باللغو في ايمانكم ولكن يؤاخذكم

جانتا * ف۵ * نہین پکڑتا تمکو اللہ تمہاری بیکار قسمون پر لیکن پکڑتا ہی اس کام پر

مشکل پڑے کہ ایک چیز یتیم
کے واسطے نکالی اسکے کام نہ آئی
تو ضایع ہوئی * تب یہ حکم اترا
* کہ خرچ ایسا اور اٹکل کا رکہو
تو مسلمان رہو * کہ ایک وقت
انکی چیز آپ خرچ کی تو دوسرے
وقت اپنی چیز انکے کام آئی *
لیکن نیت جانے سو اوسکی اللہ
نیت ہو جانتا ہی

* ف * پہلے کافر اور مسلمان
مین نسبت ناتا جاری تھا اس آیت
سے حرام ٹھہرا * اگر مرد نے یا عورت
نے شرک کیا انکا نکاح ٹوٹ گیا *
شرک یہہ کہ اللہ کی صفت کسی اور مین
جانے * مثلاً کسی کو سمجھے کہ اسکو ہر
ایک بات معلوم ہی * یا وہ جو چاہے سو
کر سکتا ہی * یا ہمارا بھلا برا کرنا
اسکے اختیار مین ہی * اور یہہ کہ
اللہ کی تعظیم اوس پر خرچ کرے *
مثلاً کسی چیز کو سجدہ کرے اور اس
سے حاجت مانگے اس کو مختار جانکر
مگر یہود اور نصارا کی عورت سے
نکاح درست ہی * انکو مشرک نہین
فرمایا

* ف ۳ * حیض کہتے ہین خون کو
جو عورتونکی عادت ہی اور خلاف
عادت آوے سو آزار ہی * حکم ہوا
کہ اسوقت پرے رہو عورت سے *
رسول خدا نے فرمایا کہ آزار سے آگے
نہ بڑھے پھر جب پاک ہون تو جاوے
جہانسے حکم دیا اللہ نے * یعنی دوسری
راہ جو ناپاک ہی اسکا حکم کبھی نہین

٢٢٦ بِمَا كَسَبَتْ قُلُوْبُكُمْ ط وَاللّٰهُ غَفُوْرٌ حَلِيْمٌ ۝ لِلَّذِيْنَ يُؤْلُوْنَ

جو کرتے ہیں تمہارے دل • اور اللہ بخشتا ہی تحمل والا • ف ٦ جو لوگ قسم کھا رہے ہیں

مِنْ نِّسَآئِهِمْ تَرَبُّصُ اَرْبَعَةِ اَشْهُرٍ ج فَاِنْ فَآءُوْ فَاِنَّ اللّٰهَ غَفُوْرٌ رَّحِيْمٌ ۝

اپنی عورتوں سے اُنکو فرصت ہی چار مہینے کی • پھر اگر مل گئے تو اللہ بخشنے والا مہربان ہی •

٢٢٧ وَاِنْ عَزَمُوا الطَّلَاقَ فَاِنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ وَالْمُطَلَّقٰتُ ٢٢٨

اور اگر ٹھہرایا رخصت کرنا تو اللہ سنتا ہی جانتا • ف ٧ اور طلاق والی عورتیں

يَتَرَبَّصْنَ بِاَنْفُسِهِنَّ ثَلٰثَةَ قُرُوْٓءٍ ط وَلَا يَحِلُّ لَهُنَّ اَنْ يَّكْتُمْنَ

انتظار کر والیں اپنے تئیں • تین حیض تک • اور اُن کو حلال نہیں کہ چھپا رکھیں

مَا خَلَقَ اللّٰهُ فِيْٓ اَرْحَامِهِنَّ اِنْ كُنَّ يُؤْمِنَّ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ

جو پیدا کیا اللہ نے اُن کے پیٹ میں اگر ایمان رکھتی ہیں اللہ پر اور پچھلے

الْاٰخِرِ ط وَبُعُوْلَتُهُنَّ اَحَقُّ بِرَدِّهِنَّ فِيْ ذٰلِكَ اِنْ اَرَادُوْٓا اِصْلَاحًا ط

دن پر • اور [illegible] خاوندوں کو پہنچتا ہی پھیر لینا اُنکا اُتنی دیر میں اگر چاہیں صلح کرنے •

وَلَهُنَّ مِثْلُ الَّذِيْ عَلَيْهِنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ص وَلِلرِّجَالِ عَلَيْهِنَّ

اور عورتوں کا بھی حق ہی جیسا اُن پر حق ہی موافق دستور کے • اور مردوں کو اُن پر

٢٢٩ دَرَجَةٌ ط وَاللّٰهُ عَزِيْزٌ حَكِيْمٌ ۝ اَلطَّلَاقُ مَرَّتٰنِ ص فَاِمْسَاكٌ ع ١٤

درجہ ہی • اور اللہ زبردست ہی تدبیر والا • ف • طلاق دو بار تک • پھر رکھنا

بِمَعْرُوْفٍ اَوْ تَسْرِيْحٌ بِاِحْسَانٍ ط وَلَا يَحِلُّ لَكُمْ اَنْ تَاْخُذُوْا

موافق دستور کے یا رخصت کرنا نیکی سے • اور تمکو روا نہیں کہ لے لو کچھ

مِمَّآ اٰتَيْتُمُوْهُنَّ شَيْئًا اِلَّآ اَنْ يَّخَافَآ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ ط

اپنا دیا ہوا عورتوں کو مگر کہ دونو ڈریں کہ نہ ٹھیک رکھیں گے قاعدے اللہ کے

فَاِنْ خِفْتُمْ اَلَّا يُقِيْمَا حُدُوْدَ اللّٰهِ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا

پھر اگر تم لوگ ڈرو کہ وے دونو نہ ٹھیک رکھیں گے قاعدے اللہ کے تو گناہ نہیں دونو پر

---

• ف ۵ یعنے جس راہ سے چاہو جاؤ لیکن کھیتی ہی میں • کھیتی وہی جہاں تخم ڈالئے تو اُگے • اور آگے کی تدبیر کرو • یعنے اُس صحبت میں نیت چاہیے اولاد کی تا ثواب ہو

ف ٥ یعنے خدا کی قسم اچھے کام کے چھوڑنے پر کھائے • مثلاً ماں باپ سے نہ بولونگا • یا اُس فقیر کو نہ دونگا • اور اگر کہا تجھے تو قسم توڑے اور کفارا دیوے

• ف ٦ ناکاری قسم وہ جو منہہ سے نکلے اور دلکو خبر نہو

• ف ٧ یعنے جسنے قسم کھائی کہ اپنی عورت پاس نجاوے تو چار مہینے میں جا دے اور قسم کی کفارت دے نہیں تو طلاق ٹھہرا

ف ٨ جب مرد نے عورت کو طلاق کہی ابھی اُس عورت کو اور نکاح روا نہیں جبتک تین بار حیض آ دے • یا حمل ہووے تو معلوم ہو جاوے • کسی کا بیٹا کسی کو نہ لگ جاوے • اِسی واسطے عورت پر فرض ہی کہ اُس وقت حمل ہو تو ظاہر کرے • اس مدت کا نام ہی عدت • اِس عدت تک مرد چاہے تو پھر عورت کو رکھ لے اگرچہ عورت کی خوشی نہو • اِسی واسطے فرمایا کہ عورتوں کے حق بھی مرد پر بہت ہیں لیکن اِس جگہہ مرد ہی کو درجہ دیا

فِيمَا افْتَدَتْ بِهِ ط تِلْكَ حُدُودُ اللّٰهِ فَلَا تَعْتَدُوهَا ج

جو بدلا دیکر چھوٹے عورت • یہ دستور باندھے ہیں اللہ کے سو ان سے آگے مت بڑھو •

۲۳۰ وَمَنْ يَتَعَدَّ حُدُودَ اللّٰهِ فَأُولٰئِكَ هُمُ الظّٰلِمُونَ ۝ فَإِنْ

اور جو کوئی بڑھ چلے اللہ کے قاعدوں سے سو وے ہی لوگ ہیں گنہگار • ف • پھر اگر

طَلَّقَهَا فَلَا تَحِلُّ لَهُ مِنْ بَعْدُ حَتّٰى تَنْكِحَ زَوْجًا

اُسکو طلاق دے تو اب اُسکو حلال نہیں وہ عورت اُسکے بعد جب تک نکاح نکرے کسی خاوند سے

غَيْرَهُ ط فَإِنْ طَلَّقَهَا فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا أَنْ يَتَرَاجَعَا

اُسکے سوا • پھر اگر وہ شخص اُسکو طلاق دے تب گناہ نہیں اُن دونوکو کہ پھر مل جاویں

إِنْ ظَنَّا أَنْ يُقِيمَا حُدُودَ اللّٰهِ ط وَتِلْكَ حُدُودُ اللّٰهِ يُبَيِّنُهَا

اگر خیال کریں کہ ٹھیک رکھینگے قاعدے اللہ کے • اور یے دستور باندھے ہیں اللہ کے بیان کرتا ہی

۲۳۱ لِقَوْمٍ يَعْلَمُونَ ۝ وَإِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ فَبَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ

واسطے جاننے والونکے • ف ۲ • اور جب طلاق دیں تم نے عورتونکو پھر پہنچیں اپنی عدت تک

فَأَمْسِكُوهُنَّ بِمَعْرُوفٍ أَوْ سَرِّحُوهُنَّ بِمَعْرُوفٍ ص وَلَا تُمْسِكُو

تو رکھہ لو اُنکو دستور سے یا رخصت کرو اُنکو دستور سے • اور مت بند کر رکھو

هُنَّ ضِرَارًا لِتَعْتَدُوا ج وَمَنْ يَفْعَلْ ذٰلِكَ فَقَدْ ظَلَمَ نَفْسَهُ ط

اُنکے ستانے کو تا زیادتی کرو • اور جو کوئی یہہ کام کرے اُسنے برا کیا اپنا •

وَلَا تَتَّخِذُوا آيَاتِ اللّٰهِ هُزُوًا وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ

اور مت ٹھہراؤ حکم اللہ کے ہنسی • اور یاد کرو احسان اللہ کا جو تم پر ہی

وَمَا أَنْزَلَ عَلَيْكُمْ مِنَ الْكِتَابِ وَالْحِكْمَةِ يَعِظُكُمْ بِهِ ط وَاتَّقُوا

اور جو اُتاری تم پر کتاب اور کام کی باتیں کہ تمکو سمجھاتا ہے • اور ڈرتے رہو

۲۳۲ اللّٰهَ وَاعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ۝ وَإِذَا طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ

اللہ سے اور جان رکھو کہ اللہ سب چیز جانتا ہی • اور جب طلاق دی تم نے عورتونکو

ف • یعنے عدت تک مرد چاہے تو عورت کو پھیر رکھسکے یہہ بات پہلے طلاق میں ہی اور دوسرے میں • بعد اُسکے پھر نہ سکیگی تو موافق شرع اُسکے حق ادا کرکے تو رکھے کہ پھر فتنہ نہو • اور نہ رکھہ سکے تو رخصت کرے •

اور اِسی نیت سے نہ اٹکا دے کہ عاجز ہوکر جو میں نے دیا سو وہ پھیر جاوے • یہہ جب روا ہی کہ ناچاری ہو اور دونوکی خو نہ ملے • اور مرد کی طرف سے ادا سے حق میں قصور نہو • اُسوقت سب لوگ ملکر عورت سے کچھہ پھروا دیویں اور مرد کو راضی کرکر طلاق دلوادیں اُسکو خلع کہتے ہیں •

ف ۲ • یعنے تیسرے طلاق کے بعد پھیر نہیں سکتے • مگر دونوکی خوشی ہو تو شاید نکاح نہیں بندھہ سکتا جبتک بیچ میں اور خاوند کی صحبت نہو چکے

فَبَلَغْنَ اَجَلَهُنَّ فَلَا تَعْضُلُوْهُنَّ اَنْ يَّنْكِحْنَ اَزْوَاجَهُنَّ

پھر پہنچ چکیں اپنی عدت تک تو اب نہ روکو اُنکو کہ نکاح کر لیں اپنے خاوندوں سے

اِذَا تَرَاضَوْا بَيْنَهُمْ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ ذٰلِكَ يُوْعَظُ بِهٖ مَنْ كَانَ

جب راضی ہو جاویں موافق دستور کے • یہہ نصیحت ملتی ہی اُسکو جو کوئی تم میں

مِنْكُمْ يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ؕ ذٰلِكُمْ اَزْكٰى لَكُمْ

اللہ پر یقین رکھتا ہی اور پچھلے دن پر • اِسی میں سنوار زیادہ ہی تمکو

وَاَطْهَرُ ؕ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۞ وَالْوَالِدٰتُ يُرْضِعْنَ

اور ستھرائی • اور اللہ جانتا ہی اور تم نہیں جانتے • ف • اور لڑکے والیاں دودھ پلاویں

۲۳۳

اَوْلَادَهُنَّ حَوْلَيْنِ كَامِلَيْنِ لِمَنْ اَرَادَ اَنْ يُّتِمَّ الرَّضَاعَةَ ؕ

اپنے لڑکوں کو دو برس پورے جو کوئی چاہے کہ پوری کرے دودھ کی مدت •

وَعَلَى الْمَوْلُوْدِ لَهٗ رِزْقُهُنَّ وَكِسْوَتُهُنَّ بِالْمَعْرُوْفِ ؕ لَا تُكَلَّفُ

اور لڑکے والے پر ہی کھانا اور پہنا اُنکا موافق دستور کے • تکلیف نہیں

نَفْسٌ اِلَّا وُسْعَهَا ۚ لَا تُضَآرَّ وَالِدَةٌ بِوَلَدِهَا وَلَا مَوْلُوْدٌ

کسی شخص کو مگر جو اُسکی گنجایش ہی • نہ نقصان چاہے ماں اپنی اولاد کا اور نہ لڑکے والا اپنی اولاد کا

لَّهٗ بِوَلَدِهٖ ۚ وَعَلَى الْوَارِثِ مِثْلُ ذٰلِكَ ۚ فَاِنْ اَرَادَا فِصَالًا عَنْ

اور وارث پر بھی یہی ذمہ ہی • پھر اگر دونو چاہیں دودھ چھڑانا آپس کی

تَرَاضٍ مِّنْهُمَا وَتَشَاوُرٍ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْهِمَا ؕ وَاِنْ اَرَدْتُّمْ

رضا سے اور مشورت سے تو اُنکو نہیں گناہ • اور اگر تم مرد چاہو

اَنْ تَسْتَرْضِعُوْٓا اَوْلَادَكُمْ فَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِذَا سَلَّمْتُمْ مَّآ اٰتَيْتُمْ

کہ دودھ پلواؤ اپنی اولاد کو تو تم پر نہیں گناہ جب حوالے کر دیا جو تم نے ٹھہرایا تھا

بِالْمَعْرُوْفِ ؕ وَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاعْلَمُوْٓا اَنَّ اللّٰهَ بِمَا تَعْمَلُوْنَ بَصِيْرٌ ۞

موافق دستور کے • اور ڈرو اللہ سے اور جان رکھو کہ اللہ تمہارا کام دیکھتا ہی • ف ۲

• ف • یہہ حکم ہی عورت کے والیوں کو • کہ اُسکے نکاح میں اُسی کی خوشی دیکھیں جہاں وہ راضی ہو وہاں کر دیں • اگرچہ اپنی نظر میں اور جگہہ بہتر معلوم ہو

• ف ۲ • اگر مرد و عورت میں طلاق ہووے اور لڑکا رہا دودھ پیتا • تو ماں دو برس بند ہے اُسکی دودھ پلانیکو اور باپ اُسکا خرچ اُٹھاوے • اور باپ اُسکا مر گیا تو وارث اُسکے خرچ اُٹھاویں • اور جو دو برس سے کم میں چھڑا دیں اپنی خوشی سے تو بھی روا ہی • اور اگر ماں باپ کسی سے پلواوے ماں کو بند نہ رکھے تو بھی روا ہی • لیکن اُسکے بدلے میں ماں کا کچھ حق نہ کاٹ رکھے

وَالَّذِينَ يُتَوَفَّوْنَ مِنكُمْ وَيَذَرُونَ أَزْوَاجًا يَتَرَبَّصْنَ ٢٣٤

اور جو لوگ مر جاویں تم میں اور چھوڑ جاویں عورتیں وے انتظار کروا ویں

بِأَنفُسِهِنَّ أَرْبَعَةَ أَشْهُرٍ وَعَشْرًا ج فَإِذَا بَلَغْنَ أَجَلَهُنَّ فَلَا جُنَاحَ

اپنے تئیں چار مہینے اور دس دن • پھر جب پہنچ چکیں اپنی عدت کو تو تم پر گناہ نہیں

عَلَيْكُمْ فِيمَا فَعَلْنَ فِي أَنفُسِهِنَّ بِالْمَعْرُوفِ ط وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ

جو وے اپنے حق میں کریں موافق دستور کے • اور اللہ کو تمہارے کام کی

خَبِيرٌ ۝ وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ فِيمَا عَرَّضْتُم بِهِ مِنْ خِطْبَةِ النِّسَاءِ ٢٣٥

خبر ہی • ف • اور گناہ نہیں تم پر اگر پردے میں کہو پیغام نکاح کا عورت کو

أَوْ أَكْنَنتُمْ فِي أَنفُسِكُمْ ط عَلِمَ اللَّهُ أَنَّكُمْ سَتَذْكُرُونَهُنَّ

یا چھپا رکھو اپنے دل میں • معلوم ہی اللہ کو کہ تم البتہ اُنکا ذکر کرو گے

وَلَٰكِن لَّا تُوَاعِدُوهُنَّ سِرًّا إِلَّا أَن تَقُولُوا قَوْلًا مَّعْرُوفًا ج

لیکن وعدہ نہ کر رکھو اُن سے چھپ کر مگر یہی کہ کہو ایک بات رواج کی •

وَلَا تَعْزِمُوا عُقْدَةَ النِّكَاحِ حَتَّىٰ يَبْلُغَ الْكِتَابُ أَجَلَهُ ط

اور نہ باندھو گرہ نکاح کی جب تک پہنچ چکے حکم اللہ کا اپنی مدت کو •

وَاعْلَمُوا أَنَّ اللَّهَ يَعْلَمُ مَا فِي أَنفُسِكُمْ فَاحْذَرُوهُ ج وَاعْلَمُوا

اور جان رکھو کہ اللہ کو معلوم ہی جو تمہارے دلمیں ہی تو اُس سے ڈرتے رہو • اور جان رکھو

أَنَّ اللَّهَ غَفُورٌ حَلِيمٌ ۝ لَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ إِن طَلَّقْتُمُ النِّسَاءَ ٢٣٦ ع ١٥

کہ اللہ بخشتا ہی تحمل والا • ف ۲ • گناہ نہیں تم پر اگر طلاق دو عورتوں کو

مَا لَمْ تَمَسُّوهُنَّ أَوْ تَفْرِضُوا لَهُنَّ فَرِيضَةً ج وَمَتِّعُوهُنَّ ج عَلَى

جب تک یہ نہیں کہ اُن کو ہاتھ لگایا ہو یا مقرر کیا ہو اُنکا کچھ حق • اور اُنکو خرچ دو • وسعت

الْمُوسِعِ قَدَرُهُ وَعَلَى الْمُقْتِرِ قَدَرُهُ ج مَتَاعًا بِالْمَعْرُوفِ ج حَقًّا عَلَى

والے پر اُسکے موافق ہی اور تنگی والے پر اُسکے موافق • جو خرچ دستور ہی • لازم ہی

---

ف • طلاق کی عدت تین حیض فرمائی • اور موت کی عدت چار مہینے دس دن • دونو جب ہیں کہ حمل معلوم نہو • اور اگر حمل ہوا تو حمل تک

ف ۲ • عورت ایک زندے چھوٹی ہی اور عدت [illegible] سے [illegible] کہ اُس سے [illegible] یا صاف وعدہ کر رکھنے [illegible] سے اور کوئی نہ کہہ سکے • پردہ یہہ کہ ایک بات کہدے مروج سے • مثلاً عورت کو کہے کہ تجھکو کوئی عزیز کر لیگا یا کہے کہ مجھکو ارادہ نکاح کا ہی

ف ۳ • اگر نکاح کے وقت مہر کہنے میں نہ آیا تو بھی نکاح درست ہی مہر پیچھے ٹھہر رہیگا • پھر اگر بن ہاتھ لگائے عورت کو طلاق دے مہر کچھ لازم نہ آیا • لیکن کچھ خرچ دینا ضرور ہی • خرچ کیا کہ ایک جوڑہ پوشاک کا موافق اپنے حال کے

ف ۴ • یعنے اگر مہر ٹھہرا تھا پھر بن ہاتھ لگائے طلاق دے تو آدھا مہر لازم ہوا • مگر عورتیں درگذر کریں

۲۴۳ ع۱۶

لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَعْقِلُوْنَ ۝ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ خَرَجُوْا

تمہارے واسطے اپنی آیتیں شاید تم سمجھو ف ۹ تو نے نہ دیکھے وے لوگ جو نکلے

مِنْ دِيَارِهِمْ وَهُمْ اُلُوْفٌ حَذَرَ الْمَوْتِ ص فَقَالَ لَهُمُ اللّٰهُ

اپنے گھروں سے اور وے ہزاروں تھے موت کے ڈر سے پھر کہا اُنکو اللہ نے

مُوْتُوْا ثُمَّ اَحْيَاهُمْ ط اِنَّ اللّٰهَ لَذُوْ فَضْلٍ عَلَى النَّاسِ وَلٰكِنَّ

مرجاؤ پیچھے اُنکو جلادیا ۔ اللہ تو فضل رکھتا ہی لوگوں پر لیکن

۲۴۴

اَكْثَرَ النَّاسِ لَا يَشْكُرُوْنَ ۝ وَقَاتِلُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

اکثر لوگ شکر نہیں کرتے ف ۱۰ اور لڑو اللہ کی راہ میں

۲۴۵

وَاعْلَمُوْا اَنَّ اللّٰهَ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ۝ مَنْ ذَا الَّذِيْ يُقْرِضُ اللّٰهَ

اور جان لو کہ اللہ سنتا ہی جانتا ۔ کون شخص ایسا ہی کہ قرض دے اللہ کو

قَرْضًا حَسَنًا فَيُضٰعِفَهٗ لَهٗٓ اَضْعَافًا كَثِيْرَةً ط وَاللّٰهُ يَقْبِضُ وَيَبْسُطُ ص

اچھا قرض کہ وہ اُسکو دونا کر دے کتنے برابر ۔ اور اللہ تنگی کرتا ہی اور کشایش

۲۴۶

وَاِلَيْهِ تُرْجَعُوْنَ ۝ اَلَمْ تَرَ اِلَى الْمَلَاِ مِنْ بَنِيْٓ اِسْرَآءِيْلَ مِنْ بَعْدِ

اور اُسی پاس اُلٹے جاؤگے ۔ ف ۱۱ تو نے نہ دیکھی ایک جماعت بنی اسرائیل میں موسی کے بعد

مُوْسٰى ۘ اِذْ قَالُوْا لِنَبِيٍّ لَّهُمُ ابْعَثْ لَنَا مَلِكًا نُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ

جب کہا اپنے نبی کو کہ کھڑا کر دے ہمارے واسطے ایک بادشاہ کہ ہم لڑائی کریں اللہ کی

اللّٰهِ ط قَالَ هَلْ عَسَيْتُمْ اِنْ كُتِبَ عَلَيْكُمُ الْقِتَالُ اَلَّا تُقَاتِلُوْا ط

راہ میں ۔ وہ بولا کہ یہہ بھی توقع ہی تم سے کہ اگر حکم ہو تمکو لڑائی کا تب نا لڑو ۔

قَالُوْا وَمَا لَنَآ اَلَّا نُقَاتِلَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَقَدْ اُخْرِجْنَا مِنْ دِيَارِنَا

بولے ہمکو کیا ہوا کہ ہم نہ لڑیں اللہ کی راہ میں اور ہمکو نکال دیا ہی ہمارے گھر سے

وَاَبْنَآئِنَا ط فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ تَوَلَّوْا اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْهُمْ ط

اور بیٹوں سے ۔ پھر جب حکم ہوا اُنکو لڑائی کا پھر گئے مگر تھوڑے اُنمیں

---

پیادہ بھی اشارت سے نماز ادا ہی گو کہ قبلے کی طرف بھی نہو

ف ۷ یہہ حکم جب تھا کہ مردے کے اختیار پر رکھا تھا وارثوں کو دلوانا ۔ اب جو سب کے حصے اللہ صاحب نے ٹھہرا دئے عورت کا بھی ٹھہرا دیا اب مردے کا دلوانا موقوف ہوا

ف ۸ پہلے خرچ فرمایا تھا جیسے جو ڑا دینا اُس طلاق پر کہ مہر نٹھہرا ہو اور ہاتھ نہ لگایا ہو یہاں سب پر حکم فرمایا سب طلاق والیونکو جوڑا دینا ضرور ہی اور اُس پہلی کو ضرور ہی

ف ۹ یہاں حکم نکاح اور طلاق کے تمام ہوئے

ف ۱۰ یہہ پہلی اُمت میں ہوا ہی کہ کئی ہزار شخص گھر بار لیکر اپنے وطن کو چھوڑ نکلے ۔ اُنکو ڈر ہوا غنیم کا اور لڑنے سے جی چھپایا ڈر ہوا و باکا اور یقین نہوا تقدیر کا ۔ ایک منزل میں پہنچکر سارے مر گئے ۔ پھر سات دن کے بعد پیغمبر کی دعا سے زندہ ہوئے کہ آگے کو توبہ کریں ۔ یہاں اسواسطے فرمایا کہ جہاد سے جی چھپانا عبث ہی موت نہیں چھوڑتی

ف ۱۱ اللہ کو قرض دینے یعنے جہاد میں خرچ کرے ۔ اس طرح فرمانا مہربانی سے ۔ اور تنگی کا اندیشہ نرکھے اللہ کے ہاتھ کشایش ہی

۲۴۶ وَاللّٰهُ عَلِيْمٌۢ بِالظّٰلِمِيْنَ ۝ وَقَالَ لَهُمْ نَبِيُّهُمْ اِنَّ اللّٰهَ قَدْ بَعَثَ

اور اللہ کو معلوم ہیں گنہگار • ف• اور کہا اُنکو اُنکے نبی نے اللہ نے کھڑا کر دیا

لَكُمْ طَالُوْتَ مَلِكًا ؕ قَالُوْٓا اَنّٰى يَكُوْنُ لَهُ الْمُلْكُ عَلَيْنَا

تمکو طالوت بادشاہ • بولے کہاں ہوگی اُسکو سلطنت ہمارے اوپر

وَنَحْنُ اَحَقُّ بِالْمُلْكِ مِنْهُ وَلَمْ يُؤْتَ سَعَةً مِّنَ الْمَالِ ؕ قَالَ

اور ہمارا حق زیادہ ہے سلطنت میں اُس سے اور اُسکو ملی نہیں کشایش مال کی • کہا

اِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰىهُ عَلَيْكُمْ وَزَادَهٗ بَسْطَةً فِى الْعِلْمِ وَالْجِسْمِ ؕ وَاللّٰهُ

اللہ نے اُسکو پسند کیا تمسے اور زیادہ کشایش دی عقل میں اور بدن میں اور اللہ

۲۴۷ يُؤْتِىْ مُلْكَهٗ مَنْ يَّشَآءُ ؕ وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۝ وَقَالَ

دیتا ہے اپنی سلطنت جسکو چاہے • اور اللہ کشایش والا ہے سب جانتا • ف• اور کہا

لَهُمْ نَبِيُّهُمْ اِنَّ اٰيَةَ مُلْكِهٖٓ اَنْ يَّاْتِيَكُمُ التَّابُوْتُ فِيْهِ

اُنکو اُنکے نبی نے نشان اُسکی سلطنت کا یہ کہ آوے تمکو صندوق جس میں دلجمعی ہے

سَكِيْنَةٌ مِّنْ رَّبِّكُمْ وَبَقِيَّةٌ مِّمَّا تَرَكَ اٰلُ مُوْسٰى وَاٰلُ هٰرُوْنَ

تمہارے رب کیطرف سے اور کچھ بچی چیزیں جو چھوڑ گئی موسی اور ہارون کی اولاد

تَحْمِلُهُ الْمَلٰٓئِكَةُ ؕ اِنَّ فِىْ ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ

اُٹھا لاویں اُسکو فرشتے • اِسمیں نشانی پوری ہے تمکو اگر

۲۴۸ ع ۷ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ فَلَمَّا فَصَلَ طَالُوْتُ بِالْجُنُوْدِ قَالَ اِنَّ اللّٰهَ مُبْتَلِيْكُمْ

یقین رکھتے ہو • ف• پھر جب باہر ہوا طالوت فوجیں لیکر کہا اللہ تمکو آزماتا ہے

بِنَهَرٍ ۚ فَمَنْ شَرِبَ مِنْهُ فَلَيْسَ مِنِّىْ ۚ وَمَنْ لَّمْ يَطْعَمْهُ فَاِنَّهٗ

ایک نہر سے • پھر جسنے پانی پیا اُسکا وہ میرا نہیں • اور جسنے اُسکو نہ چکھا وہ ہے

مِنِّىْٓ اِلَّا مَنِ اغْتَرَفَ غُرْفَةًۢ بِيَدِهٖ ۚ فَشَرِبُوْا مِنْهُ اِلَّا قَلِيْلًا مِّنْهُمْ ؕ

میرا مگر جو کوئی بھر لے ایک چلو اپنے ہاتھ سے • پھر پی گئے اُسکا پانی مگر تھوڑے اُن میں سے

ف• بعد حضرت موسی کے ایک مدت بنی اسرائیل کا کام بنا رہا • پھر جب اُنکی نیت بری ہوگئی اُن پر غنیم مسلط ہوا • جالوت بادشاہ کافر نے اُنکے اطراف کے شہر چھین لیئے • اور لوٹا اور بندی پکڑ لے گیا • وہاں بھاگے لوگ شہر بیت المقدس میں جمع ہوئے • حضرت شمویل پیغمبر سے چاہا کہ کوئی بادشاہ با اقبال مقرر کر دو کہ بہ تدبیر و با اقبال ہم لڑ نہیں سکتے

ف• طالوت کی قوم میں آگے سے سلطنت تھی اور کسب کرتا تھا اُنکی نظر میں وہ حقیر لگا نبی نے فرمایا کہ سلطنت حق کسی کا نہیں • اور بڑی لیاقت ہے عقل • اور بدن کی کشایش یہ تھی کہ اللہ تعالی نے اُن پیغمبر کو ایک عصا بتایا کہ جسکا قد اُسکے برابر ہو سلطنت اُسکو ہے • اُسکے برابر قد اُسی کا آیا

ف• بنی اسرائیل میں ایک صندوق چلا آتا تھا • اُسمیں برکات تھیں موسی و ہارون کی • لڑائی کے وقت سردار کے آگے لیچلتے • اور دشمن پر حملہ کرتے تو اُسکو آگے دھرلیتے پھر اللہ فتح دیتا • جب بدنیت ہوگئے وہ صندوق اُنسے چھن گیا غنیم کے ہاتھ لگا • اب جو

فَلَمَّا جَاوَزَهُ هُوَ وَالَّذِينَ آمَنُوا مَعَهُ قَالُوا لَا طَاقَةَ لَنَا الْيَوْمَ

پھر جب پار ہوا وہ اور ایمان والے ساتھہ اُسکے کہنے لگے قوت نہین ہمکو آج

بِجَالُوتَ وَجُنُودِهِ ط قَالَ الَّذِينَ يَظُنُّونَ أَنَّهُمْ مُلَاقُو اللَّهِ

جالوت کی اور اُسکے لشکر و نکی * بولے جنکو خیال تھا کہ اُنکو ملنا ہی اللہ سے

كَمْ مِنْ فِئَةٍ قَلِيلَةٍ غَلَبَتْ فِئَةً كَثِيرَةً بِإِذْنِ اللَّهِ ط وَاللَّهُ

بہت جگہہ جماعت تھوڑی غالب ہوئی جماعت بہت پر اللہ کے حکم سے * اور اللہ

مَعَ الصَّابِرِينَ ۝ وَلَمَّا بَرَزُوا لِجَالُوتَ وَجُنُودِهِ قَالُوا ۲۵۰

ساتھہ ہی ٹھہرنیوالونکے ف * اور جب سامھنے ہوئے جالوت کے اور اُسکی فوجون کے بولے

رَبَّنَا أَفْرِغْ عَلَيْنَا صَبْرًا وَثَبِّتْ أَقْدَامَنَا وَانْصُرْنَا عَلَى الْقَوْمِ

ای رب ہمارے ڈالدے ہم میں جتنی مضبوطی ہی اور ٹھہرا ہمارے پانو اور مدد کر ہماری اس

الْكَافِرِينَ ۝ فَهَزَمُوهُمْ بِإِذْنِ اللَّهِ ط وَقَتَلَ دَاوُدُ جَالُوتَ ۲۵۱

کافر قوم پر * پھر شکست دی اُنکو اللہ کے حکم سے * اور مارا داؤد نے جالوت کو

وَآتَاهُ اللَّهُ الْمُلْكَ وَالْحِكْمَةَ وَعَلَّمَهُ مِمَّا يَشَاءُ ط وَلَوْلَا دَفْعُ

اور دی اللہ نے اُسکو سلطنت اور تدبیر اور سکھایا اُسکو جو چاہا * اور اگر دفع نکروا دے

اللَّهِ النَّاسَ بَعْضَهُمْ بِبَعْضٍ لَفَسَدَتِ الْأَرْضُ وَلَٰكِنَّ اللَّهَ

اللہ لوگون کو ایک کو ایک سے تو خراب ہوجاے ملک لیکن اللہ

ذُو فَضْلٍ عَلَى الْعَالَمِينَ ۝ تِلْكَ آيَاتُ اللَّهِ نَتْلُوهَا عَلَيْكَ ۲۵۲

فضل رکھتا ہی جہان کے لوگون پر ف۲ یہ آیتین اللہ کی ہین ہم تجکو سناتے ہین

بِالْحَقِّ ط وَإِنَّكَ لَمِنَ الْمُرْسَلِينَ ۝ تِلْكَ الرُّسُلُ فَضَّلْنَا بَعْضَهُمْ ۲۵۳

تحقیق * اور تو بیشک رسولونمین ہی * یہ سب رسول بڑائی دی ہمنے اُنمیں ایک کو

عَلَىٰ بَعْضٍ مِنْهُمْ مَنْ كَلَّمَ اللَّهُ وَرَفَعَ بَعْضَهُمْ دَرَجَاتٍ ط

ایک سے کوئی ہی کہ کلام کیا اُس سے اللہ نے اور بلند کیے بعضونکے درجے *

---

طالوت پادشاہ ہوا اور صندوق خود بخود رات کے وقت آنکے گھر سے سامھنے آموجود ہوا * سبب یہہ کہ غنیم کے شہر مین جہان رکھا اُن پر بلا پڑی پانچ شہر ویران ہوئے * تب ناچار اُنھون نے دو بیلون پر لادکر ہانک دیا * پھر فرشتے بیلونکو ہانک کر یہان لے آئے

ف * طالوت کے ساتھہ نکلنے کو سب طیار ہوئے ہوس سے * اُسنے تعبیہ کیا کہ جوشخص ... و ہی نکلے * ستر ہزار نکلے * اُسنے ... اُنکو ... ایک نہر کا پانی تھا بعد اسکے ایک نہر ملی * اُسنے تعبیہ کیا کہ ایکٹ چلو سے زیادہ جو کوئی پیوے وہ میرے ساتھہ نہ آوے * تین سو تیرہ آدمی رہ گئے باقی سب موقوف ہوئے

الجزو الثالث

ف۲ تین سو تیرہ آدمیونمین حضرت داؤد کے باپ اور بیٹے اور اُنکے چھہ بھائی تھے * اُنکو راہ مین تین پتھر ملے اور بولے کہ ہمکو

وَآتَيْنَا عِيسَى ابْنَ مَرْيَمَ الْبَيِّنَاتِ وَأَيَّدْنَاهُ بِرُوحِ الْقُدُسِ ط

اور دین ہمنے عیسی مریم کے بیٹے کو نشانیان صریح اور زور دیا اسکو روح پاک سے •

وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ مَا اقْتَتَلَ الَّذِينَ مِنْ بَعْدِهِمْ مِنْ بَعْدِ مَا جَاءَتْهُمُ

اور اگر چاہتا اللہ نہ لڑتے انکے پیچھے بعد اسکے کہ پہنچے انکو صاف حکم

الْبَيِّنَاتُ وَلَٰكِنِ اخْتَلَفُوا فَمِنْهُمْ مَنْ آمَنَ وَمِنْهُمْ مَنْ كَفَرَ ط

لیکن وے پھٹ گئے پھر کوئی اُنمین یقین لایا اور کوئی منکر ہوا •

وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ مَا اقْتَتَلُوا وَلَٰكِنَّ اللَّهَ يَفْعَلُ مَا يُرِيدُ ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ ٢٥٤ ع٢

اور اگر چاہتا اللہ نہ لڑتے لیکن اللہ کرتا ہے جو چاہے • ای ایمان والو

آمَنُوا أَنْفِقُوا مِمَّا رَزَقْنَاكُمْ مِنْ قَبْلِ أَنْ يَأْتِيَ يَوْمٌ لَا بَيْعٌ فِيهِ

خرچ کرو کچھ ہمارا دیا پہلے اُس دن کے آنے سے. جسمین نہ بکنا ہی

وَلَا خُلَّةٌ وَلَا شَفَاعَةٌ ط وَالْكَافِرُونَ هُمُ الظَّالِمُونَ ۝ اللَّهُ لَا إِلَٰهَ ٢٥٥

نہ آشنائی نہ سفارش • اور جو منکر ہیں وہی ہیں گنہگار • ف • اللہ اُسکے سواے کسی کی بندگی

إِلَّا هُوَ ج الْحَيُّ الْقَيُّومُ ج لَا تَأْخُذُهُ سِنَةٌ وَلَا نَوْمٌ ج لَهُ مَا فِي

نہیں وہ جیتا ہی سب کا تھامنے والا • نہیں پکڑتی اُسکو اونگھہ اور نہ نیند • اُسی کا ہی جو کچھہ ہی

السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ط مَنْ ذَا الَّذِي يَشْفَعُ عِنْدَهُ

آسمان و زمین مین کون ایسا ہی کہ سفارش کرے اُسکے پاس

إِلَّا بِإِذْنِهِ ط يَعْلَمُ مَا بَيْنَ أَيْدِيهِمْ وَمَا خَلْفَهُمْ ج وَلَا يُحِيطُونَ

مگر اُسکے حکم سے جانتا ہی جو خلق کے روبرو ہی اور جو پیچھے • اور یہہ کہ نہیں گھیر سکتے

بِشَيْءٍ مِنْ عِلْمِهِ إِلَّا بِمَا شَاءَ ج وَسِعَ كُرْسِيُّهُ السَّمَاوَاتِ

اُسکے علم مین سے کچھہ مگر جو وہ چاہے • سما رہی اُسکی کرسی مین آسمان

وَالْأَرْضَ ج وَلَا يَئُودُهُ حِفْظُهُمَا ج وَهُوَ الْعَلِيُّ الْعَظِيمُ ۝

و زمین کو اور تھکتا نہین اُنکے تھامنے سے • اور وہی ہی اوپر سب سے بڑا

---

اُٹھالے جالوت کو تم مار ینگے جب سامنا ہوا طالوت خود نکلا کہا تم سب لوگون مین کفایت ہون. پہر سامنے آئے بڑے پیغمبر حضرت داؤد کے باپ کو بلایا کہ اپنے بیٹے مجکو دکھا اُسنے چھہ بیٹے دکھاے چھوٹا اور تھے • حضرت داؤد کو چھوڑ آیا وے قد آور نہیں اور بکریان چراتے تھے پیغمبر نے اُنکو بلوایا اور پوچھا کہ تو جالوت کو مار یگا اُنھون نے کہا کہ مارونگا پھر اُسکے سامنے گئے اُنھون نے تین پتھر فلاخن مین رکھکر مارا اُسکا ماتھا کھلا تھا اور تمام بدن لوہے مین غرق تھا ماتھے کو لگے اور پیچھے سے نکل گئے

بعد اُسکے طالوت نے اپنی بیٹی اُنکو نکاح کر دی بعد طالوت کے یہ بادشاہ ہوے • نادان لوگ کہتے ہیں کہ لڑائی کرنی نبیوں کا کام نہین اِس قصے سے معلوم ہوا کہ جہاد ہمیشہ رہی • اور اگر جہاد نہو تو مفسد لوگ ملک کو ویران کرین

ف • یعنے عمل کا وقت ابھی ہی آخرت مین نہ عمل بکتے ہیں نہ کوئی آشنائی سے دیتا ہی • نہ کوئی سفارش سے چھڑا سکتا ہی جب تک پکڑ نیوالا نہو ڑسے

٢٥٦ لَآ اِكْرَاهَ فِي الدِّيْنِ قَدْ تَّبَيَّنَ الرُّشْدُ مِنَ الْغَيِّ ج فَمَنْ

زور نہین دین کی بات مین کھل چکی ہی صلاحیت اور بیراہی • اب جو کوئی

يَّكْفُرْ بِالطَّاغُوْتِ وَيُؤْمِنْ بِاللّٰهِ فَقَدِ اسْتَمْسَكَ بِالْعُرْوَةِ

منکر ہو مفسد سے اور یقین لاوے اللہ پر اُسنے پکڑی گہہ مضبوط

الْوُثْقٰى ق لَا انْفِصَامَ لَهَا ط وَاللّٰهُ سَمِيْعٌ عَلِيْمٌ ٥ ٢٥٧ اَللّٰهُ وَلِيُّ الَّذِيْنَ

جو توٹنے والی نہین • اور اللہ سنتا ہی جانتا • ف • اللہ کام بنانے والا ہی

اٰمَنُوْا يُخْرِجُهُمْ مِّنَ الظُّلُمٰتِ اِلَى النُّوْرِ ط وَالَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا

ایمان والونکا نکالتا ہی اُنکو اندھیرون سے اُجالے مین • اور جو منکر ہین

اَوْلِيٰٓـُٔهُمُ الطَّاغُوْتُ يُخْرِجُوْنَهُمْ مِّنَ النُّوْرِ اِلَى الظُّلُمٰتِ ط

اُنکے رفیق ہین شیطان نکالتے ہین اُنکو اُجالے سے اندھیرون مین •

٢٥٨ ٣ع اُولٰٓئِكَ اَصْحٰبُ النَّارِ ج هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ٥ اَلَمْ تَرَ اِلَى

وے ہین دوزخ والے • وے اُسی مین رہ پڑے • ف • تونے دیکھا وہ

الَّذِيْ حَآجَّ اِبْرٰهٖمَ فِيْ رَبِّهٖٓ اَنْ اٰتٰىهُ اللّٰهُ الْمُلْكَ م اِذْ قَالَ

شخص جو جھگڑا ابراہیم سے اُسکے رب پر واسطہ یہہ کہ دی تھی اللہ نے سلطنت • جب کہا

اِبْرٰهٖمُ رَبِّيَ الَّذِيْ يُحْيٖ وَيُمِيْتُ لا قَالَ اَنَا اُحْيٖ

ابراہیم نے میرا رب وہی جو جلاتا ہی اور مارتا ہی بولا مین ہون جلاتا

وَاُمِيْتُ ط قَالَ اِبْرٰهٖمُ فَاِنَّ اللّٰهَ يَاْتِيْ بِالشَّمْسِ مِنَ الْمَشْرِقِ

اور مارتا • کہا ابراہیم نے اللہ تو لاتا ہی سورج کو مشرق سے

فَاْتِ بِهَا مِنَ الْمَغْرِبِ فَبُهِتَ الَّذِيْ كَفَرَ ط وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي

پھر تو لے آ اُسکو مغرب سے تب حیران رہ گیا وہ منکر • اور اللہ راہ نہین دیتا

٢٥٩ الْقَوْمَ الظّٰلِمِيْنَ ٥ج اَوْ كَالَّذِيْ مَرَّ عَلٰى قَرْيَةٍ وَّهِيَ خَاوِيَةٌ

بے انصاف لوگونکو • ف • یا جیسے وہ شخص کہ گذرا ایک شہر پر اور وہ گرا پڑا تھا اپنی

ف • یعنے جہاد کرنا یہہ نہیں کہ زور سے اپنا دعوا قبول کروالے ہین بلکہ جس کام کو سب نیک کہتے ہین اور کرتے نہین وہی کرواتے ہین

ف • یعنے جہاد ہی کافرونکی ضد توڑنیکو اور ہدایت اللہ کرتا ہی جسکی قسمت مین رکھی ہی * اُنکو شبہہ آیا تو ساتھہ ہی اُسپر جبر دار کر دیا

ف • ایک بادشاہ تھا وہ اپنے تئین سجدہ کرواتا تھا سلطنت کے غرور سے • حضرت ابراہیم نے اُسکو سجدہ نکیا • اُسنے پوچھا • انھون نے کہا کہ مین اپنے رب ہی کا سجدہ

عَلَىٰ عُرُوشِهَا ۚ قَالَ أَنَّىٰ يُحْيِي هَٰذِهِ اللَّهُ بَعْدَ مَوْتِهَا ۖ فَأَمَاتَهُ

چھتون پر • بولا کہان جلاویگا اسکو اللہ مرگئے پیچھے • پھر مار رکھا اُس شخص کو

اللَّهُ مِائَةَ عَامٍ ثُمَّ بَعَثَهُ ۖ قَالَ كَمْ لَبِثْتَ ۖ قَالَ لَبِثْتُ يَوْمًا

اللہ نے سو برس پیچھے پھر اُٹھایا • کہا تو کتنی دیر رہا • بولا مین رہا ایک دن

أَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ۖ قَالَ بَل لَّبِثْتَ مِائَةَ عَامٍ فَانظُرْ إِلَىٰ طَعَامِكَ

یا دن سے کچھ کم • کہا نہیں بلکہ تو رہا سو برس اب دیکھ اپنا کھانا

وَشَرَابِكَ لَمْ يَتَسَنَّهْ ۖ وَانظُرْ إِلَىٰ حِمَارِكَ وَلِنَجْعَلَكَ آيَةً لِّلنَّاسِ

اور پیا سڑ نہین گیا • اور دیکھ اپنے گدھے کو اور تجکو ہم نمونہ کیا چاہتے ہین لوگون کے واسطے

وَانظُرْ إِلَى الْعِظَامِ كَيْفَ نُنشِزُهَا ثُمَّ نَكْسُوهَا لَحْمًا ۚ فَلَمَّا تَبَيَّنَ لَهُ

اور دیکھ ہڈیان کسطرح اُبھارتے ہین پھر اُنپر پہناتے ہین گوشت • پھر جب اُسپر ظاہر ہوا

قَالَ أَعْلَمُ أَنَّ اللَّهَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ﴿٢٥٩﴾ وَإِذْ قَالَ إِبْرَاهِيمُ

بولا مین جانتا ہون کہ اللہ ہر چیز پر قادر ہی • ف ۲ • اور جب کہا ابراہیم نے

رَبِّ أَرِنِي كَيْفَ تُحْيِي الْمَوْتَىٰ ۖ قَالَ أَوَلَمْ تُؤْمِن ۖ قَالَ بَلَىٰ

ای رب دکھا مجکو کیونکر جلاویگا تو مردے • فرمایا کہ تو نے یقین نہیں کیا • کہا کیون نہیں

وَلَٰكِن لِّيَطْمَئِنَّ قَلْبِي ۖ قَالَ فَخُذْ أَرْبَعَةً مِّنَ الطَّيْرِ فَصُرْهُنَّ

لیکن اسواسطے کہ تسکین ہو میرے دل کو • فرمایا کہ تو پکڑ چار جانور اُڑتے پھر اُن کو ہلا

إِلَيْكَ ثُمَّ اجْعَلْ عَلَىٰ كُلِّ جَبَلٍ مِّنْهُنَّ جُزْءًا ثُمَّ ادْعُهُنَّ

اپنے ساتھ پھر ڈال ہر پہاڑ پر اُنکا ٹکڑا ایک ایک پھر اُنکو بلا آوین

يَأْتِينَكَ سَعْيًا ۚ وَاعْلَمْ أَنَّ اللَّهَ عَزِيزٌ حَكِيمٌ ﴿٢٦٠﴾ مَّثَلُ الَّذِينَ

تیرے پاس دوڑتے • اور جان لے کہ اللہ زبردست ہی حکمت والا • ف • مثال اُنکی

يُنفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيلِ اللَّهِ كَمَثَلِ حَبَّةٍ أَنبَتَتْ سَبْعَ سَنَابِلَ

جو خرچ کرتے ہین اپنے مال اللہ کی راہ مین جیسے ایک دانہ اُس سے اُگین سات بالین

کرتا ہون اُسنے کہا اب تو مین بھی • اُنھون نے کہا مین رب عالم تو نہیں تمہارا رب وہ ہی جو جلاوے اور مارے • آپنے دو قیدی منگاسے جسکو جلانا پہنچتا تھا مار ڈالا جسکو مارنا پہنچتا تھا چھوڑ دیا • تب اُنھون نے آفتاب کی دلیل سے لاجواب کیا

ف ۲ • یہہ شخص حضرت عزیر پیغمبر تھے • بخت نصر ایک پادشاہ تھا کافر بنی اسرائیل پر غالب ہوا • شہر بیت المقدس کو خراب کیا تمام لوگ بندی مین پکڑے گئے • تب حضرت عزیر اُس شہر پر گذرے تعجب کیا کہ یہہ شہر پھر کیونکر آباد ہو • اُسی جگہہ اُنکی روح قبض ہوئی سو برس کے بعد زندہ ہوے • اُنکا کھانا اور پیا پاس دھرا تھا اسیطرح • اور سواری کا گدھا مرکر ہڈیان اسیطرح سے دھری تھیں وہ اُنکے روبرو زندہ ہوا • اُس سو برس مین بنی اسرائیل قید سے خلاص ہوے اور شہر پھر آباد ہو رہا اُنھون نے زندہ ہوکر آدمی دیکھا

ف • چار جانور لائے ایک مور ایک مرغ ایک کوا ایک کبوتر اُنکو اپنے ساتھ ہلا یا کہ پہچان رہے پھر ذبح کیا ایک پہاڑ پر چار ٹکڑے

فِي كُلِّ سُنْبُلَةٍ مِّائَةُ حَبَّةٍ ط وَاللّٰهُ يُضٰعِفُ لِمَنْ يَّشَاءُ ط وَاللّٰهُ

ہر بال مین سو سو دانے • اور اللہ بڑھاتا ہی جسکے واسطے چاہے • اور اللہ

وَاسِعٌ عَلِيْمٌ ۞ اَلَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمْ فِي سَبِيْلِ اللّٰهِ ٢٦٢

کشایش والا ہی سب جانتا • جو لوگ خرچ کرتے ہین اپنے مال اللہ کی راہ مین

ثُمَّ لَا يُتْبِعُوْنَ مَا اَنْفَقُوْا مَنًّا وَّلَا اَذًى لَّهُمْ اَجْرُهُمْ عِنْدَ رَبِّهِمْ ج

پھر پیچھے خرچ کرکے احسان نہیں رکھتے نہ ستاتے ہین اُنھین کو ہی ثواب اُنکا اپنے رب کے ہان •

وَلَا خَوْفٌ عَلَيْهِمْ وَلَا هُمْ يَحْزَنُوْنَ ۞ قَوْلٌ مَّعْرُوْفٌ وَّمَغْفِرَةٌ خَيْرٌ ٢٦٣

اور نہ ڈر ہی اُن پر نہ وے غم کھاوین • بات کہنی معقول اور درگذر کرنی بہتر

مِّنْ صَدَقَةٍ يَّتْبَعُهَا اَذًى ط وَاللّٰهُ غَنِيٌّ حَلِيْمٌ ۞ يٰاَيُّهَا الَّذِيْنَ ٢٦٤

اُس خیرات سے جسکے پیچھے ستانا • اور اللہ بے پرواہی تحمل والا • اے

اٰمَنُوْا لَا تُبْطِلُوْا صَدَقٰتِكُمْ بِالْمَنِّ وَالْاَذٰى لا كَالَّذِيْ

ایمان والو مت ضایع کرو اپنی خیرات احسان رکھکر اور ستاکر جیسے وہ

يُنْفِقُ مَالَهٗ رِئَاءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ط فَمَثَلُهٗ

خرچ کرتا ہی اپنا مال لوگوں کے دکھانیکو اور یقین نہین رکھتا اللہ پر اور پچھلے دن پر سو اُسکی مثال

كَمَثَلِ صَفْوَانٍ عَلَيْهِ تُرَابٌ فَاَصَابَهٗ وَابِلٌ فَتَرَكَهٗ صَلْدًا ط

جیسے صاف پتھر اُسپر پڑی ہی مٹی پھر اُسپہ برسا زور کا مینہ تو اُسکو کر رکھا سخت •

لَا يَقْدِرُوْنَ عَلٰى شَيْءٍ مِّمَّا كَسَبُوْا ط وَاللّٰهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ

کچھ ہاتھ نہین لگتی اُنکو اپنی کمائی اور اللہ راہ نہین دیتا

الْكٰفِرِيْنَ ۞ وَمَثَلُ الَّذِيْنَ يُنْفِقُوْنَ اَمْوَالَهُمُ ابْتِغَاءَ مَرْضَاتِ ٢٦٥

منکرون کو • ف • اور مثال اُنکی جو خرچ کرتے ہین مال اپنے اللہ کی خوشی چاہکر

اللّٰهِ وَتَثْبِيْتًا مِّنْ اَنْفُسِهِمْ كَمَثَلِ جَنَّةٍ بِرَبْوَةٍ اَصَابَهَا وَابِلٌ فَاٰتَتْ

اور اپنا دل ثابت کرکر جیسے ایک باغ بلندی پر اُسپہ پڑا مینہ تو لایا

---

پھر رکھے ایک پر پر ایک پر دھرے ایک پر پانون • پیچ بیچ مین کھڑے ہوکر ایک کو پکارا اُسکا سر اُٹھکر ہوا مین کھڑا ہوا پھر دھڑ ملا پھر پر لگے پھر پانون • وہ دوڑتا چلا آیا اسیطرح چارون آئے • یہ تین قصے فرمائے اس پر کہ اللہ آپ ہدایت کرنیوالا ہی جنکو چاہے اگر شبہہ پڑے تو سمجھا دے ہی جواب بیجے • اب آگے پھر جہاد کا مذکور ہی اور اللہ کی راہ مین مال خرچ کرنیکا

ف • دینے مانگنے والیکو نرمی سے جواب دینا اور اُسکی بدخوئی پر درگذر کرنی بہتر ہی اُس سے کہ دوے پھر اُسکو مار بار دباوے یہ سمجھے کہ مین نے تو اسکو دیا ہی • اُسکو کیا پرواہی مگر اپنا مال کرماسون

ف • اوپر مثال فرمائی خیرات کی • جیسے ایک دانہ بویا اور سات بالین نکلین سات سو دانے ملے • یہان فرمایا کہ نیت شرط ہی اگر دکھاوے کی نیت سے خرچ کیا تو جیسے دانہ بویا پتھر مین جسپر تھوڑی سی مٹی نظر آتی تھی جب مینہ پڑا وہ صاف رہ گیا اسمین سے کیا اُگتا

أُكُلَهَا ضِعْفَيْنِ ج فَإِنْ لَمْ يُصِبْهَا وَابِلٌ فَطَلٌّ ط وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُونَ

اپنے پھل دونا • پھر اگر نہ پڑا اُسپر مینہہ تو اوس ہی پڑتی • اور اللہ تمہارے کام

بَصِيرٌ ۝ أَيَوَدُّ أَحَدُكُمْ أَنْ تَكُونَ لَهُ جَنَّةٌ مِنْ نَخِيلٍ ۲۶۶

دیکھتا ہی • ف • بھلا خوش آتا ہی تم میں کسی کو کہ ہووے اُسکا ایک باغ کھجور

وَأَعْنَابٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ لَهُ فِيهَا مِنْ كُلِّ الثَّمَرَاتِ

اور انگور کا نیچے اُسکے بہتی ندیاں اُسکو وہاں حاصل سب طرح کا میوا

وَأَصَابَهُ الْكِبَرُ وَلَهُ ذُرِّيَّةٌ ضُعَفَاءُ ز فَأَصَابَهَا إِعْصَارٌ فِيهِ نَارٌ

اور اُسپر بڑھاپا پڑا اور اُسکی اولاد ہیں ضعیف • تب پڑا اُس باغ پر بگولا جسمیں آگ تھی

فَاحْتَرَقَتْ ط كَذَٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ لَكُمُ الْآيَاتِ لَعَلَّكُمْ تَتَفَكَّرُونَ ۝

تو وہ جل گیا • یون سمجھاتا ہی اللہ تمکو آیتیں شاید تم دھیان کرو • ف •

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَنْفِقُوا مِنْ طَيِّبَاتِ مَا كَسَبْتُمْ وَمِمَّا ۲۶۷ ع

اے ایمان والو خرچ کرو ستھری چیزیں اپنی کمائی میں سے اور جو ہمنے

أَخْرَجْنَا لَكُمْ مِنَ الْأَرْضِ ص وَلَا تَيَمَّمُوا الْخَبِيثَ مِنْهُ تُنْفِقُونَ

نکال دیا تمکو زمین سے • اور نیت نہ رکھو گندی چیز پر کہ خرچ کرو

وَلَسْتُمْ بِآخِذِيهِ إِلَّا أَنْ تُغْمِضُوا فِيهِ ط وَاعْلَمُوا أَنَّ اللّٰهَ غَنِيٌّ

اور تم آپ وہ نلوگے مگر جو آنکھیں موند لو اور جان رکھو کہ اللہ بے پرواہی

حَمِيدٌ ۝ الشَّيْطَانُ يَعِدُكُمُ الْفَقْرَ وَيَأْمُرُكُمْ بِالْفَحْشَاءِ ج ۲۶۸

خوبیون والا • ف • شیطان وعدے دیتا ہی تمکو تنگی کا اور حکم کرتا ہی بے حیائی کا •

وَاللّٰهُ يَعِدُكُمْ مَغْفِرَةً مِنْهُ وَفَضْلًا ط وَاللّٰهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝

اور اللہ وعدے دیتا ہی اپنی بخشش کا اور فضل کا • اور اللہ کشایش والا ہی سب جانتا • ف •

يُؤْتِي الْحِكْمَةَ مَنْ يَشَاءُ ط وَمَنْ يُؤْتَ الْحِكْمَةَ فَقَدْ أُوتِيَ ۲۶۹

دیتا ہی سمجھ جسکو چاہے • اور جسکو سمجھ ملی بہت

---

ف • یعنی بہت سے مراد بہت مال خرچ کرنا اور اوس سے مراد تھوڑا مال • سو اگر نیت درست ہی تو بہت خرچ کا بہت ثواب ہی اور تھوڑا بھی کام آتا ہی • جیسے خالص زمین پر باغ جتنا مینہہ برسے اسکو فایدہ ہی بلکہ اوس بھی کافی ہی • اور نیت درست نہیں تو جسقدر زیادہ خرچ کرے اور ضایع ہی • کیونکہ زیادہ مال دینے میں دکھاوا بھی زیادہ ہی جیسے پتھر پر دانہ • جتنا زور کا مینہہ برسے اور ضرور کرے کہ مٹی دھوئی جاوے

ف • اب مثال فرمائی احسان رکھنے والے کی جو اپنی اچھی خیرات کو ضایع کرے • جیسے جوانی کے وقت باغ حاصل کیا اس توقع پر کہ بڑی عمر میں کام آوے عین کام کے وقت جل گیا

ف • یعنے خیرات قبول ہونے کی یہہ بھی شرط ہی کہ مال حلال کمایا ہو حرام نہو • اور بہتر چیز اللہ کی راہ میں دیوے یہہ نہیں کہ بری چیز خیرات میں لگاوے کہ لینے دینے میں آپ ویسی چیز قبول نکرے مگر ناچار ہوکر • کیونکہ اللہ بے پرواہی محتاج نہیں • اور خوبیون والا ہی خوب چیز پسند کرتا ہی

ف • یعنے جب دل میں خیال آوے کہ مال خیرات میں دے

٢٧٠ خَيْرًا كَثِيْرًا ط وَمَا يَذَّكَّرُ اِلَّآ اُولُوا الْاَلْبَابِ ۝ وَمَآ اَنْفَقْتُمْ مِّنْ

خوبی ملی • اور وہی سمجھیں جنکو عقل ہی • اور جو خرچ کروگے کوئی

نَّفَقَةٍ اَوْ نَذَرْتُمْ مِّنْ نَّذْرٍ فَاِنَّ اللّٰهَ يَعْلَمُهٗ ط وَمَا لِلظّٰلِمِيْنَ مِنْ

خیرات یا قبول کروگے کوئی منت سو اللہ کو معلوم ہی • اور گنہگاروں کا کوئی نہین

٢٧١ اَنْصَارٍ ۝ اِنْ تُبْدُوا الصَّدَقٰتِ فَنِعِمَّا هِيَ ج وَاِنْ تُخْفُوْهَا

مددگار • ف • اگر کھلی دو خیرات تو کیا اچھی بات • اور اگر چھپاؤ

وَتُؤْتُوْهَا الْفُقَرَآءَ فَهُوَ خَيْرٌ لَّكُمْ ط وَيُكَفِّرُ عَنْكُمْ مِّنْ

اور فقیروں کو پہنچاؤ تو تمکو بہتر ہی • اور اتارتا ہی کچھ گناہ

٢٧٢ سَيِّاٰتِكُمْ ط وَاللّٰهُ بِمَا تَعْمَلُوْنَ خَبِيْرٌ ۝ لَيْسَ عَلَيْكَ هُدٰىهُمْ

تمھارے • اور اللہ تمھارے کام سے واقف ہی • ف • تیرا ذمہ نہین انکو راہ

وَلٰكِنَّ اللّٰهَ يَهْدِيْ مَنْ يَّشَآءُ ط وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ

پر لانا لیکن اللہ راہ پر لاوے جسکو چاہے • اور جو [illegible] [illegible]چ کروگے

فَلِاَنْفُسِكُمْ ط وَمَا تُنْفِقُوْنَ اِلَّا ابْتِغَآءَ وَجْهِ اللّٰهِ ط وَمَا تُنْفِقُوْا

سو اپنے واسطے • جبتک نہ خرچ کروگے مگر اللہ کی خوشی چاہکر • اور جو خرچ کروگے

٢٧٣ مِنْ خَيْرٍ يُّوَفَّ اِلَيْكُمْ وَاَنْتُمْ لَا تُظْلَمُوْنَ ۝ لِلْفُقَرَآءِ الَّذِيْنَ

خیرات پوری ملیگی تمکو اور تمھارا حق نہ رہیگا • دینا ہی اُن مفلسوں کو

اُحْصِرُوْا فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ لَا يَسْتَطِيْعُوْنَ ضَرْبًا فِي الْاَرْضِ ز

جو اٹک رہے ہین اللہ کی راہ مین چل پھر نہین سکتے ملک مین •

يَحْسَبُهُمُ الْجَاهِلُ اَغْنِيَآءَ مِنَ التَّعَفُّفِ ج تَعْرِفُهُمْ بِسِيْمٰهُمْ ج

سمجھے انکو بیخبر محفوظ انکے نہ مانگنے سے • تو پہچانتا ہی انکو انکے چہرے سے

لَا يَسْـَٔلُوْنَ النَّاسَ اِلْحَافًا ط وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ خَيْرٍ

نہین مانگتے لوگون سے لپٹ کر • اور جو خرچ کروگے کام کی چیز

---

ڈالوں تو مین مفلس ہو جاؤن سمت آوے بیحیائی پر کہ اللہ کی تاکید سنکر پھر بھی خرچ نکرے • تو جان لیوے کہ یہہ شیطان کیطرف سے آیا • اور جب خیال آوے کہ خیرات سے گناہ بخشے جاوینگے اور اللہ کے یہان کمی نہین چاہیگا تو اور دیگا • تو جان لیوے کہ یہہ اللہ کیطرف سے آیا

ف • یعنے منت قبول کی تو واجب ہوگی • اب ادا نکرے تو گنہگار ہی • نذر اللہ کے سوا کسی کی نچاہئے مگر یہہ کہے کہ اللہ کے واسطے فلانے شخص کو دونگا تو مختار ہی

ف • اگر نیت دکھانے کی نہو تو خیرات کھلی بھی بہتر ہی کہ اوروں کو شوق بڑھے • اور چھپی بھی بہتر ہی کہ لینے والا نہ شرماوے •

اور مال سے جو خیرات کرو سو تمھاری جانوں کے لئے ہی • حالانکہ خرچ نہین کرتے ہو مگر اللہ کی رضاجوئی کے واسطے • اِن دو فقروں کا ترجمہ دوسری کتاب سے یون ہی

٢٧٤ فان الله به عليم ٭ الذين ينفقون اموالهم بالليل والنهار

وہ اسکو معلوم ہی • ف • جو لوگ خرچ کرتے ہیں اپنے مال اسکی راہ میں رات اور دن

ربع

سرا وعلانية فلهم اجرهم عند ربهم ولا خوف عليهم

چھپے اور کھلے تو انکو ہی مزدوری انکی اپنے ربکے پاس • اور نہ ڈر ہی اُن پر

٢٧٥ ولا هم يحزنون ٭ الذين يأكلون الربوا لا يقومون الا

نہ وہ غم کھاوینگے • ف • جو لوگ کھاتے ہیں سود نہ اٹھینگے قیامت کو مگر

كما يقوم الذي يتخبطه الشيطان من المس ذلك

جسطرح اٹھتا ہی وہ جسکے حواس کھو دیے ہیں جن نے لپٹ کر • یہہ اسواسطے کہ

بانهم قالوا انما البيع مثل الربوا واحل الله البيع وحرم

انھوں نے کہا سوداگری بھی تو ویسا ہی ہی جیسا سود لینا • اور اللہ نے حلال کیا سوداگری اور حرام کیا

الربوا فمن جاءه موعظة من ربه فانتهى فله ما سلف

سود • پھر جسکو پہنچی نصیحت اپنے رب کی اور باز آیا تو اسکا ہی جو آگے ہو چکا •

وامره الى الله ومن عاد فاولئك اصحاب النار هم

اور اسکا حکم اللہ کے اختیار • اور جو کوئی پھر کرے سو ہی ہیں دوزخ کے لوگ • وے

٢٧٦ فيها خالدون ٭ يمحق الله الربوا ويربي الصدقات

اسی میں رہ پڑے • ف • مٹاتا ہی اللہ سود اور بڑھاتا ہی خیرات •

٢٧٧ والله لا يحب كل كفار اثيم ٭ ان الذين امنوا وعملوا

اور اللہ نہیں چاہتا کسی ناشکر گنہگار کو • ف • جو لوگ ایمان لائے اور عمل

الصالحات واقاموا الصلوة واتوا الزكوة لهم اجرهم عند

نیک کئے اور قایم رکھی نماز اور دی زکوٰۃ انکو ہی بدلا انکا اپنے

٢٧٨ ربهم ولا خوف عليهم ولا هم يحزنون ٭ يا ايها الذين

ربکے پاس • اور نہ اُن پر ڈر ہی اور نہ غم کھاوینگے • ای ایمان

• ف • یعنی بڑا ثواب ہی اسکا
دیکھا ہوا اسکے کام ہیں اسکے
لیے ہیں کہ اس سے پہلے • اور اپنی
حاجت ظاہر نہیں کرتے جیسے حضرت
کے اصحاب تھے اہل صفہ گھر بار
چھوڑ کر حضرت کی صحبت پکڑی
تھی علم سیکھنے کو اور جہاد کرنے کو
• اسی طرح اب بھی جو کوئی
حفظ قرآن کو یا علم دین میں
مشغول ہو لوگوں کو لازم ہی کہ
اسکی مدد کریں
• ف • یہاں تک خیرات
کا بیان تھا آگے سود کو حرام فرمایا
• جب خیرات کا قصد ہو تو قرض
دینا ثواب ہی قرض پر سود کا جو
کو لیا چاہیے
• ف • یعنے منع سے پہلے جو لیا
دنیا میں پھیرنا نہیں پہنچا • اور
آخرت میں اللہ کا اختیار ہی
چاہے بخشے • باقی بعد منع کے جو کوئی
لیوے سو دوزخی ہی • اور خدا
کے حکم کے سامنے عقل کی دلیل لانی
یہی سزا ہی جو فرمائی
• ف • یعنے فائدہ اُسکو کہ محتاج
کو قرض ہی مفت دے تک
سود نہ کھاوے • یہہ نعمت کی
ناشکری ہی

• ف • یعنی منع آنے سے پہلے جو سود لیچکے • اور اگلا چڑھا ہوا اب مانگو

آمنوا اتقوا الله وذروا ما بقي من الربوا ان كنتم مؤمنين ۝

والو ڈرو اللہ سے اور چھوڑ دو جو رہ گیا سود اگر تمکو یقین ہی • ف •

۲۷۹ فان لم تفعلوا فاذنوا بحرب من الله ورسوله ج وان تبتم فلكم

پھر اگر نہیں کرتے تو خبردار ہو جاؤ لڑنے کو اللہ سے اور اسکے رسول سے • اور اگر توبہ کرتے ہو تو تمکو

۲۸۰ رءوس اموالكم لا تظلمون ولا تظلمون ۝ وان كان ذو عسرة

ملتے ہیں اصل مال تمہارے • نہ تم کسی پر ظلم کرو نہ کوئی تم پر • ف • اور اگر ایک شخص ہی تنگی والا تو

فنظرة الى ميسرة ط وان تصدقوا خير لكم ان كنتم تعلمون ۝

فرصت دینی چاہئے جبتک کشایش پاوے • اور اگر خیرات کرو تو تمہارا بھلا ہی اگر تمکو سمجھ ہی • ف

• ف • یعنی اگلا سود جو لیا سو لیا تمہارے اصل مال میں حساب کریے تو تم پر ظلم ہی • اور منع کے بعد اگلا چڑھا ہوا سود تم مانگو تو تمہارا اسلام ہی

۲۸۱ واتقوا يوما ترجعون فيه الى الله ثم توفى كل نفس

اور ڈرتے رہو اس دن سے جس میں الٹے جاؤگے اللہ کے پاس پھر پورا ملیگا ہر

۲۸۲ ما كسبت وهم لا يظلمون ۝ يا ايها الذين امنوا اذا

ع۷

شخص کو جو اسنے کمایا اور ان پر ظلم نہوگا • ای ایمان والو جب آپس میں معاملہ

• ف • یعنی جب دیکھا کہ سود موقوف ہوا اب لگو مفلسوں سے تقاضا کرنے یہ نچاہئے • بلکہ فرصت دو اور اگر توفیق ہو تو بخش دو

تداينتم بدين الى اجل مسمى فاكتبوه وليكتب

کرو ادھار کا کسی وعدہ مقرر تک تو اسکو لکھو • اور چاہئے لکھ دے تمہارے

بينكم كاتب بالعدل ص ولا يأب كاتب ان يكتب كما

درمیان کوئی لکھنے والا انصاف سے • اور نہ انکار کرے لکھنے والا اس سے کہ لکھ دیوے

علمه الله فليكتب وليملل الذي عليه الحق وليتق الله

جیسا سکھایا اسکو اللہ نے سو وہ لکھے اور بتاوے جسپر حق دینا ہی اور ڈرے اللہ سے

ربه ولا يبخس منه شيئا ط فان كان الذي عليه الحق

جو رب ہی اسکا اور ناقص نہ کرے اسمیں کچھ • پھر اگر جس شخص پر دینا آیا بے عقل

سفيها او ضعيفا او لا يستطيع ان يمل هو فليملل وليه بالعدل ط

ہی یا ضعیف ہی یا آپ نہیں بتا سکتا تو بتاوے اسکا اختیار والا انصاف سے •

وَاسْتَشْهِدُوا شَهِيدَيْنِ مِن رِّجَالِكُمْ ج فَإِن لَّمْ يَكُونَا رَجُلَيْنِ

اور شاہد کرو دو شاہد اپنے مردون مین سے • پھر اگر نہون تو ایک مرد

فَرَجُلٌ وَامْرَأَتَانِ مِمَّن تَرْضَوْنَ مِنَ الشُّهَدَاءِ أَن تَضِلَّ

اور دو عورتین جنکو پسند رکھتے ہو شاہدون مین کہ بھول جاوے ایک

إِحْدَاهُمَا فَتُذَكِّرَ إِحْدَاهُمَا الْأُخْرَىٰ ط وَلَا يَأْبَ الشُّهَدَاءُ

عورت تو یاد دلاوے اُسکو وہ دوسری • اور کنارہ نکرین شاہد جسوقت

إِذَا مَا دُعُوا ط وَلَا تَسْأَمُوا أَن تَكْتُبُوهُ صَغِيرًا أَوْ كَبِيرًا إِلَىٰ أَجَلِهِ ط

بلائے جاوین • اور کاہلی نکرو اُسکے لکھنے سے چھوٹا ہو یا بڑا اُسکے وعدے تک •

ذَٰلِكُمْ أَقْسَطُ عِندَ اللَّهِ وَأَقْوَمُ لِلشَّهَادَةِ وَأَدْنَىٰ أَلَّا تَرْتَابُوا

اسمین خوب انصاف ہی اللہ کے یہان اور درست رکھتی ہی گواہی اور لگتا ہی کہ تمکو شبہہ نہ پڑے

إِلَّا أَن تَكُونَ تِجَارَةً حَاضِرَةً تُدِيرُونَهَا بَيْنَكُمْ فَلَيْسَ عَلَيْكُمْ

مگر ایسا [illegible] سودا ہو دوبدو کا پھیر بدل کرتے ہو آپسمین تو گناہ نہین تم پر

جُنَاحٌ أَلَّا تَكْتُبُوهَا ط وَأَشْهِدُوا إِذَا تَبَايَعْتُمْ ص وَلَا يُضَارَّ

کہ نلکھو اُسکو • اور شاہد کر لو جب سودا کرو • اور نقصان نکرے

كَاتِبٌ وَلَا شَهِيدٌ ط وَإِن تَفْعَلُوا فَإِنَّهُ فُسُوقٌ بِكُمْ ط وَاتَّقُوا اللَّهَ ط

لکھنے والا اور نہ شاہد • اور اگر ایسا کرو تو یہہ گناہ کی بات ہی تمہارے اندر • اور ڈرتے رہو اللہ سے •

وَيُعَلِّمُكُمُ اللَّهُ ط وَاللَّهُ بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيمٌ ٢٨٢ وَإِن كُنتُمْ عَلَىٰ سَفَرٍ

اور اللہ تمکو سکھاتا ہی • اور اللہ سب چیز سے واقف ہی • ف • اور اگر تم سفر مین ہو اور نہ پاؤ

وَلَمْ تَجِدُوا كَاتِبًا فَرِهَانٌ مَّقْبُوضَةٌ ط فَإِنْ أَمِنَ بَعْضُكُم بَعْضًا

لکھنے والا تو ہاتھ مین گرو رکھنی • پھر اگر اعتبار کرے ایک دوسرے کا تو چاہئے

فَلْيُؤَدِّ الَّذِي اؤْتُمِنَ أَمَانَتَهُ وَلْيَتَّقِ اللَّهَ رَبَّهُ ط وَلَا تَكْتُمُوا

پورا کرے جسپر اعتبار کیا اپنے اعتبار کو اور ڈرتا رہے اللہ سے جو رب ہی اُسکا • اور نہ چھپاؤ

ف • اس آیت مین دو چیز تقید فرمایا ایک تو وعدے کے معاملہ کو لکھ رکھنا کہ اُسمین پھر شبہہ نہو • اور اپنے تئین شبہہ نپڑے اور شاہد کو دیکھ کر یاد آوے • دوسری یہہ کہ شاہد کر لینا ہر معاملے پر دو مرد یا ایک مرد اور دو عورت جنکو ہر کوئی پسند رکھے • اور تقید فرمایا کہ نویسندہ اور شاہد نقصان کسی کا نکرین جو حق واجبی ہی سو ہی ادا کرین • اور لکھنے والے جو دینے والا ہی زبان سے کہے سو ہی لکھین • یا اُسکا کوئی بزرگ کہے اگر اُسکو عقل نہو

الشَّهَادَةَ ط وَمَن يَكْتُمْهَا فَإِنَّهُ آثِمٌ قَلْبُهُ ط وَاللَّهُ بِمَا تَعْمَلُونَ

گواہی کو • اور جو کوئی اُسے چھپاوے تو گنہگار ہی دل اُسکا • اور اللہ تمہارے کام سے

۲۸۴ عَلِيمٌ ۝ لِلَّهِ مَا فِي السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ط وَإِن تُبْدُوا مَا فِي

ع

واقف ہی • اللہ کا ہی جو کچھ ہی آسمان و زمین میں • اور اگر تم کھولو گے اپنے جی کی بات

أَنفُسِكُمْ أَوْ تُخْفُوهُ يُحَاسِبْكُم بِهِ اللَّهُ ط فَيَغْفِرُ لِمَن يَشَاءُ وَيُعَذِّبُ

یا چھپاؤ گے حساب لیگا تم سے اللہ • پھر بخشیگا جسکو چاہے اور عذاب کریگا

مَن يَشَاءُ ط وَاللَّهُ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ ۲۸۵ آمَنَ الرَّسُولُ بِمَا أُنزِلَ

جسکو چاہے • اور اللہ سب چیز پر قادر ہی • ف • مانا رسول نے جو کچھ اُترا

إِلَيْهِ مِن رَّبِّهِ وَالْمُؤْمِنُونَ ط كُلٌّ آمَنَ بِاللَّهِ وَمَلَائِكَتِهِ

اُسکو اُسکے رب کیطرف سے اور مسلمانون نے • سب نے مانا اللہ کو اور اُسکے فرشتونکو

وَكُتُبِهِ وَرُسُلِهِ نف لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِّن رُّسُلِهِ قف وَقَالُوا سَمِعْنَا

اور کتابونکو اور رسولونکو • ہم جدا نہیں کرتے کسی کو اُسکے رسولونمین • اور بولے ہمنے سنا

وَأَطَعْنَا غُفْرَانَكَ رَبَّنَا وَإِلَيْكَ الْمَصِيرُ ۝ ۲۸۶ لَا يُكَلِّفُ اللَّهُ

اور قبول کیا تیری بخشش چاہیے ای رب ہمارے اور تجھی تک رجوع ہی • اللہ تکلیف نہین دیتا

نَفْسًا إِلَّا وُسْعَهَا ط لَهَا مَا كَسَبَتْ وَعَلَيْهَا مَا اكْتَسَبَتْ ط رَبَّنَا

کسی شخص کو مگر اُسکی گنجائش ہی • اُسی کو ملتا ہی جو کمایا اور اُسی پر پڑتا ہی جو کیا • ای رب

لَا تُؤَاخِذْنَا إِن نَّسِينَا أَوْ أَخْطَأْنَا ج رَبَّنَا وَلَا تَحْمِلْ عَلَيْنَا إِصْرًا

ہمارے نہ پکڑ ہمکو اگر ہم بھولین یا چوکین • ای رب ہمارے اور نہ رکھ ہم پر بوجھ بھاری

كَمَا حَمَلْتَهُ عَلَى الَّذِينَ مِن قَبْلِنَا ج رَبَّنَا وَلَا تُحَمِّلْنَا مَا لَا

جیسا رکھا تھا ہم سے اگلون پر • ای رب ہمارے اور نہ اُٹھوا ہمسے جسکی

طَاقَةَ لَنَا بِهِ ج وَاعْفُ عَنَّا قف وَاغْفِرْ لَنَا قف وَارْحَمْنَا قف أَنتَ مَوْلَانَا

طاقت ہمکو نہین • اور درگذر کر ہم سے • اور بخش ہمکو • اور رحم کر ہم پر • تو ہمارا صاحب ہی

ف • یہان معلوم ہوا کہ دل کے خیال پر بھی حساب ہوگا • یہہ سنکر اصحاب نے حضرت سے عرض کیا کہ یہہ کام سخت مشکل ہی • فرمایا کہ بنی اسرائیل کیطرح انکار مت کرو بلکہ قبول رکھو اور اللہ سے مدد چاہو • پھر لوگون نے کہا کہ ہم ایمان لاسے اور قبول کیا • اللہ کے یہان یہہ بات پسند ہوئی تب اگلی دو آیتین اُترین • اُنمین حکم آیا کہ مقدور سے باہر چیز کی تکلیف نہین • اب جو کوئی مومن خیال کرے گناہ کا اور عمل مین نہ لاوے اُسکو گناہ نہین لکھے

فانصرنا على القوم الكافرين ۝
سو مدد کر ہماری کافروں کی قوم پر ۝ ف

کلمات سورة آل عمران مدنية وهى مايتان آية حروف
۳۴۸۰ سورہ آل عمران مدینے میں نازل ہوا دو سو آیت کا ہی ۱۴۵۲۰

بسم الله الرحمن الرحيم

الم ۝ الله لا اله الا هو الحي القيوم ۝ نزل عليك الكتاب
اللہ اسکے سوا کسی کی بندگی نہیں جیتا ہی سب کا تھامنے والا ۝ اتاری تجھہ پر کتاب
بالحق مصدقا لما بين يديه وانزل التورية والانجيل ۝
تحقیق ثابت کرتی اگلی کتاب کو اور اتاری تھی تورات اور انجیل ۝
من قبل هدى للناس وانزل الفرقان ط ان الذين كفروا
اس سے پہلے لوگوں کی ہدایت کو اور اتارا انصاف ۝ جو لوگ منکر ہیں
بايات الله لهم عذاب شديد ط والله عزيز ذو انتقام ۝
اللہ کی آیتوں سے انکو سخت عذاب ہی ۝ اور اللہ زبردست ہی بدلا لینے والا ۝
ان الله لا يخفى عليه شيء في الارض ولا في السماء ۝
اللہ اسپر چھپی نہیں کوئی چیز زمین میں نہ آسمان میں ۝
هو الذي يصوركم في الارحام كيف يشاء ط لا اله الا هو
وہی تمہارا نقشہ بناتا ہی ماں کے پیٹ میں جسطرح چاہے ۝ کسی کی بندگی نہیں اسکے سوا
العزيز الحكيم ۝ هو الذي انزل عليك الكتاب منه ايات
زبردست ہی حکمت والا ۝ وہی ہی جسنے اتاری تجھہ پر کتاب اسمیں بعضی آیتیں
محكمات هن ام الكتاب واخر متشابهات ط فاما الذين
ٹھیک ہیں سو جڑ ہیں کتاب کی اور دوسری ہیں کئی طرف ملتی ۝ سو جنکے

Margin: ۲ ۳ ع ۹ ۴ ۵ ۶ ۷

ف ۝ یہہ دعا اللہ صاحب نے پسند فرمائی تو قبول کی ۝ تم بھی تم پر بھاری نہیں رکھے ۝ اور دلکا خیال بھی نہیں پکڑا اور بھول چوک بھی معاف کی

فِي قُلُوبِهِمْ زَيْغٌ فَيَتَّبِعُونَ مَا تَشَابَهَ مِنْهُ ابْتِغَاءَ الْفِتْنَةِ وَابْتِغَاءَ

دل پھرے ہوے ہین وے لگے ہین اُنکے ڈھب والیون سے تلاش کرتے گمراہی اور تلاش کرتے ہین

تَأْوِيلِهِ ج وَمَا يَعْلَمُ تَأْوِيلَهُ إِلَّا اللَّهُ م وَالرَّاسِخُونَ فِي الْعِلْمِ

اُنکی کل بیٹھانی • اور اُنکی کل کوئی نہین جانتا سواے اللہ کے • اور جو مضبوط علم والے ہین

يَقُولُونَ آمَنَّا بِهِ كُلٌّ مِنْ عِنْدِ رَبِّنَا ج وَمَا يَذَّكَّرُ إِلَّا

سو کہتے ہین اسپر ہم یقین لاے سب کچھ ہمارے رب کی طرف سے ہی • اور سمجھاے وہی سمجھتے ہین

۸ أُولُو الْأَلْبَابِ ۝ رَبَّنَا لَا تُزِغْ قُلُوبَنَا بَعْدَ إِذْ هَدَيْتَنَا

جنکو عقل ہی • ف • ای رب ہمارے دل نہ پھیر ہمارے جب ہمکو ہدایت دے چکا

۹ وَهَبْ لَنَا مِنْ لَدُنْكَ رَحْمَةً ج إِنَّكَ أَنْتَ الْوَهَّابُ ۝ رَبَّنَا

اور دے ہمکو اپنے یہان سے مہربانی • بیشک تو ہی ہی سب دینے والا • ای رب ہمارے

إِنَّكَ جَامِعُ النَّاسِ لِيَوْمٍ لَا رَيْبَ فِيهِ ط إِنَّ اللَّهَ لَا يُخْلِفُ

تو جمع کرنے والا ہی لوگونکو ایک دن جسمین شبہہ نہین • بیشک اللہ خلاف نہین کرتا

۱۰ ع ۱۰ الْمِيعَادَ ۝ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ أَمْوَالُهُمْ

وعدہ • جو لوگ منکر ہین ہرگز کام نہ آوینگے اُنکو اُنکے مال

۱۱ وَلَا أَوْلَادُهُمْ مِنَ اللَّهِ شَيْئًا ط وَأُولَٰئِكَ هُمْ وَقُودُ النَّارِ ۝ كَدَأْبِ

اور نہ اولاد اللہ کے آگے کچھ • اور وہی ہین چھپٹیان دوزخ کی • جیسے دستور

آلِ فِرْعَوْنَ وَالَّذِينَ مِنْ قَبْلِهِمْ ط كَذَّبُوا بِآيَاتِنَا ج فَأَخَذَهُمُ

فرعون والونکا اور جو اُس سے پہلے تھے • جھٹلائین ہماری آیتین • پھر پکڑا انکو

۱۲ اللَّهُ بِذُنُوبِهِمْ ط وَاللَّهُ شَدِيدُ الْعِقَابِ ۝ قُلْ لِلَّذِينَ كَفَرُوا

اللہ نے اُنکے گناہون پر • اور اللہ کی مار سخت ہی • کہہ دے منکرونکو

۱۳ سَتُغْلَبُونَ وَتُحْشَرُونَ إِلَىٰ جَهَنَّمَ ط وَبِئْسَ الْمِهَادُ ۝ قَدْ كَانَ

اب تم مغلوب ہوگے اور ہانکے جاوگے دوزخ کو • اور کیا بری طیاری ہی • ابھی ہو چکا ہی تمکو

• ف • اس سورہ مین نصارا کو سمجھانا منظور ہی کہ حضرت مریم کو خدا کی عورت کہتے اور حضرت عیسی کو خدا کا بیٹا • اور دلیل پکڑتے اس پر کہ اللہ کی مہربانی کے الفاظ اُنکے حق مین سنتے تھے • اُسی کہ بندگی سے زیادہ مرتبہ جانتے اسواسطے اللہ صاحب فرماتے ہین کہ ہر کلام مین اللہ نے بعضی باتین رکھی ہین جنکے معنے صاف نہین کھلتے • تو جو گمراہ ہو اُنکے معنے عقل سے لگے ڈالنے • اور جو مضبوط علم رکھتے وہ اُنکی اور آیتون سے ملاکر سمجھے جو کتاب کی جڑ ہین • اُسکے موافق سمجھ پاوے تو سمجھے اور جو نپاوے تو اللہ پر چھوڑ دے کہ اُسی کو معلوم ہی ہمکو ایمان سے کام ہی

لَكُمْ اٰيَةٌ فِيْ فِئَتَيْنِ الْتَقَتَا ط فِئَةٌ تُقَاتِلُ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَاُخْرٰى

تمکو ایک نمونہ دو فوجونمین جو بھرتی تھین * ایک فوج ہی کہ لرتی ہی اللہ کی راہمین اور دوسری

كَافِرَةٌ يَّرَوْنَهُمْ مِّثْلَيْهِمْ رَاْيَ الْعَيْنِ ط وَاللّٰهُ يُؤَيِّدُ بِنَصْرِهٖ

منکر ہی یہہ اُنکو دیکھتی ہی اپنے دوبرابر صریح آنکھون سے * اور اللہ زور دیتاہی اپنی مدد کا

١٤ مَنْ يَّشَاۤءُ ط اِنَّ فِيْ ذٰلِكَ لَعِبْرَةً لِّاُولِي الْاَبْصَارِ زُيِّنَ لِلنَّاسِ

جسکو چاہے * اسی مین خبردار ہو جاوین جنکو آنکھہ ہی * ف * ریجھایا ہی لوگونکو

حُبُّ الشَّهَوٰتِ مِنَ النِّسَاۤءِ وَالْبَنِيْنَ وَالْقَنَاطِيْرِ الْمُقَنْطَرَةِ

مزونکی محبت پر عورتون اور بیٹون اور ڈھیر جوڑے ہوئے

مِنَ الذَّهَبِ وَالْفِضَّةِ وَالْخَيْلِ الْمُسَوَّمَةِ وَالْاَنْعَامِ وَالْحَرْثِ ط

سونے کے اور روپے کے اور گھوڑے پلے ہوے اور مواشی اور کھیتی سے *

١٥ ذٰلِكَ مَتَاعُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ج وَاللّٰهُ عِنْدَهٗ حُسْنُ الْمَاٰبِ ۝ قُلْ

یہہ برتنا ہی دنیا کی زندگی مین * اور اللہ جو ہی اُسی پاس ہی اچھا ٹھکانا * تو کہہ

نصف

اَؤُنَبِّئُكُمْ بِخَيْرٍ مِّنْ ذٰلِكُمْ ط لِلَّذِيْنَ اتَّقَوْا عِنْدَ رَبِّهِمْ

مین بتاؤن تمکو اس سے بہتر * پرہیزگارون کو اپنے رب کے یہان

جَنّٰتٌ تَجْرِيْ مِنْ تَحْتِهَا الْاَنْهٰرُ خٰلِدِيْنَ فِيْهَا وَاَزْوَاجٌ

باغ ہین نیچے بہتی ندیاں رہا کرینگے اُنہین مین اور عورتین ہین

١٦ مُّطَهَّرَةٌ وَّرِضْوَانٌ مِّنَ اللّٰهِ ط وَاللّٰهُ بَصِيْرٌ بِالْعِبَادِ ۝ اَلَّذِيْنَ

ستھری اور رضامندی اللہ کی اور اللہ کی نگاہ مین ہین بندے * وے جو کہتے

يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَاۤ اِنَّنَاۤ اٰمَنَّا فَاغْفِرْ لَنَا ذُنُوْبَنَا وَقِنَا عَذَابَ النَّارِ ج

ہین اے رب ہمارے ہم یقین لائے ہین سو بخش ہمکو گناہ ہمارے اور بچا ہمکو دوزخ کے عذاب سے *

١٧ اَلصّٰبِرِيْنَ وَالصّٰدِقِيْنَ وَالْقٰنِتِيْنَ وَالْمُنْفِقِيْنَ وَالْمُسْتَغْفِرِيْنَ

محنت اُٹھانیوالے اور سچے اور بندگی مین لگے رہتے اور خرچ کرتے اور گناہ بخشوانے

ف * یعنے جنگ بدر مین جسکا قصہ سورہ انفال مین ہی مسلمانون سے کافر مین برابر تھے پر اللہ دو ہی برابر دکھاتا تھا کہ خوف کھاوین * پھر اللہ نے مسلمانونکو فتح دی اس سے چاہیے کہ سب کافر عبرت پکڑین

بِالْاَسْحَارِ ۝ شَهِدَ اللّٰهُ اَنَّهٗ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ وَالْمَلٰٓئِكَةُ وَاُولُوا ۱۸

پچھلی رات کو۔ اللہ نے گواہی دی کہ کسی کی بندگی نہیں اسکے سوائے اور فرشتوں نے اور علم

الْعِلْمِ قَآئِمًا بِالْقِسْطِ ؕ لَآ اِلٰهَ اِلَّا هُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ۝ اِنَّ الدِّيْنَ ۱۹

والوں نے۔ وہی حاکم انصاف کا۔ کسی کو بندگی نہیں سوا اسکے زبردست ہے حکمت والا۔ دین جو ہے

عِنْدَ اللّٰهِ الْاِسْلَامُ قف وَمَا اخْتَلَفَ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ

اللہ کے یہاں سو یہی مسلمانی حکم برداری۔ اور مخالف نہیں ہوئے کتاب والے

اِلَّا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْعِلْمُ بَغْيًاۢ بَيْنَهُمْ ؕ وَمَنْ يَّكْفُرْ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

مگر جب انکو معلوم ہو چکا آپس کی ضد سے۔ اور جو کوئی منکر ہو اللہ کے حکموں سے

فَاِنَّ اللّٰهَ سَرِيْعُ الْحِسَابِ ۝ فَاِنْ حَآجُّوْكَ فَقُلْ اَسْلَمْتُ ۲۰

تو اللہ شتاب لینے والا ہے حساب۔ پھر جو تجھ سے جھگڑیں تو کہہ میں نے تابع کیا

وَجْهِيَ لِلّٰهِ وَمَنِ اتَّبَعَنِ ؕ وَقُلْ لِّلَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ وَالْاُمِّيّٖنَ

اپنا منہ اللہ کے حکم پر اور سو کوئی میرے ساتھ ہے۔ اور کہہ کتاب والوں کو اور ان پڑھوں کو کہ تم بھی

ءَاَسْلَمْتُمْ ؕ فَاِنْ اَسْلَمُوْا فَقَدِ اهْتَدَوْا ۚ وَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّمَا عَلَيْكَ

تابع ہوتے ہو۔ پھر اگر تابع ہوئے تو راہ پائے۔ اور اگر ہٹ رہے تو تیرا ذمہ یہی ہے

الْبَلٰغُ ؕ وَاللّٰهُ بَصِيْرٌۢ بِالْعِبَادِ ۝ اِنَّ الَّذِيْنَ يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ ۲۱ ع۱۱

پہنچا دینا۔ اور اللہ کی نگاہ میں ہیں بندے۔ ف۔ جو لوگ منکر ہیں اللہ کی آیتوں سے

اللّٰهِ وَيَقْتُلُوْنَ النَّبِيّٖنَ بِغَيْرِ حَقٍّ ۙ وَّيَقْتُلُوْنَ الَّذِيْنَ يَاْمُرُوْنَ

اور مار ڈالتے ہیں نبیوں کو ناحق۔ اور مار ڈالتے ہیں جو کوئی کہے انصاف کو

بِالْقِسْطِ مِنَ النَّاسِ ۙ فَبَشِّرْهُمْ بِعَذَابٍ اَلِيْمٍ ۝ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ ۲۲

لوگوں میں سے سو انکو خوشخبری سنا دکھ والی مار کی۔ وہی ہیں جنکی

حَبِطَتْ اَعْمَالُهُمْ فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ۫ وَمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِيْنَ ۝

محنت ضایع ہوئی دنیا اور آخرت میں اور کوئی نہیں انکا مددگار۔

ف۔ ان پڑھے کہتے ہیں عرب کے لوگوں کو کہ انکے پاس اگلے پیغمبروں کا علم نہ تھا

٢٣ أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ أُوتُوا نَصِيبًا مِّنَ الْكِتَابِ يُدْعَوْنَ
تو نے نہ دیکھے وے لوگ جنکو ملا ہی کچھ ایک حصہ کتاب کا اُنکو بلاتے ہیں
إِلَىٰ كِتَابِ اللَّهِ لِيَحْكُمَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ يَتَوَلَّىٰ فَرِيقٌ مِّنْهُمْ وَهُم
اللہ کی کتاب کی طرف کہ اُنمیں حکم کرے پھر مٹ رہے ہیں بعضے اُن میں
٢٤ مُّعْرِضُونَ ۝ ذَٰلِكَ بِأَنَّهُمْ قَالُوا لَن تَمَسَّنَا النَّارُ إِلَّا أَيَّامًا
تغافل کرکر * یہ اِسواسطے کہ کہتے ہیں ہمکو ہرگز نہ لگیگی آگ مگر کئی دن
٢٥ مَّعْدُودَاتٍ ص وَغَرَّهُمْ فِي دِينِهِم مَّا كَانُوا يَفْتَرُونَ ۝ فَكَيْفَ
گنتی کے * اور بہکے ہیں اپنے دین میں اپنی بنائی باتوں پر ف * پھر کیا ہوگا
إِذَا جَمَعْنَاهُمْ لِيَوْمٍ لَّا رَيْبَ فِيهِ قف وَوُفِّيَتْ كُلُّ نَفْسٍ
جب ہم اُنکو جمع کرینگے ایکدن جسمیں شبہہ نہیں * اور پورا پاویگا ہر کوئی اپنا
٢٦ مَّا كَسَبَتْ وَهُمْ لَا يُظْلَمُونَ ۝ قُلِ اللَّهُمَّ مَالِكَ الْمُلْكِ تُؤْتِي
کیا اور اُنکا حق نہ رہیگا * تو کہہ یا اللہ مالک سلطنت کے تو سلطنت
الْمُلْكَ مَن تَشَاءُ وَتَنزِعُ الْمُلْكَ مِمَّن تَشَاءُ ز وَتُعِزُّ مَن تَشَاءُ
دیوے جسکو چاہے اور سلطنت چھین لیوے جس سے چاہے اور عزت دیوے جسکو چاہے
وَتُذِلُّ مَن تَشَاءُ ط بِيَدِكَ الْخَيْرُ ط إِنَّكَ عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝
اور ذلیل کرے جسکو چاہے * تیرے ہاتھ ہی سب خوبی بیشک تو ہر چیز پر قادر ہی *
٢٧ تُولِجُ اللَّيْلَ فِي النَّهَارِ وَتُولِجُ النَّهَارَ فِي اللَّيْلِ ز وَتُخْرِجُ
تو لاوے رات کو دن میں اور تو لاوے دنکو رات میں اور تو نکالے
الْحَيَّ مِنَ الْمَيِّتِ وَتُخْرِجُ الْمَيِّتَ مِنَ الْحَيِّ ز وَتَرْزُقُ
جیتا مردے سے اور نکالے مردا جیتے سے اور تو رزق دے
٢٨ مَن تَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝ لَّا يَتَّخِذِ الْمُؤْمِنُونَ الْكَافِرِينَ
جسکو چاہے بیشمار * ف * نہ پکڑیں مسلمان کافرونکو

ف * یہ دغرے دکھائی کہ جیسے متن اپنی کتاب پر بھی عمل نہیں کرتے اور گناہ پر دلیر ہیں اِس غرے پر کہ اُنکے اکابر جو ہیں بناکر کہتے ہیں کہ ہم ہیں اگر کوئی مرتا گناہگار بھی ہوگا تو سات دن سے زیادہ عذاب نپاویگا

ف * جیسے ہو دسا نہیں کہ ہم اول ہم میں رہے ہیں امید

رہیگی اللہ کی قدرت سے غافل ہیں • وہ جسکو چاہے عزیز کرے اور سلطنت دیوے جس سے چاہے چھین لیوے اور ذلیل کرے اور جاہلوں میں سے کامل پیدا کرے اور کاملوں میں سے جاہل • اور جسکو دیا چاہے بے حساب دیوے

أَوْلِيَاءَ مِن دُونِ الْمُؤْمِنِينَ ج وَمَن يَفْعَلْ ذَٰلِكَ فَلَيْسَ مِنَ

رفیق مسلمانوں کے سوا • اور جو کوئی یہ کام کرے وہ اللہ کا

اللَّهِ فِي شَيْءٍ إِلَّا أَن تَتَّقُوا مِنْهُمْ تُقَاةً ط وَيُحَذِّرُكُمُ اللَّهُ نَفْسَهُ ط

کوئی نہیں مگر یہ کہ تم پکڑا چاہو اُن سے بچاؤ • اور اللہ تمکو ڈراتا ہی آپ سے •

۲۹

وَإِلَى اللَّهِ الْمَصِيرُ ۝ قُلْ إِن تُخْفُوا مَا فِي صُدُورِكُمْ أَوْ تُبْدُوهُ

اور اللہ ہی تک پہنچنا ہی • تو کہہ اگر تم چھپاؤ گے اپنے جی کی بات یا ظاہر کرو گے وہ

يَعْلَمْهُ اللَّهُ ط وَيَعْلَمُ مَا فِي السَّمَاوَاتِ وَمَا فِي الْأَرْضِ ط وَاللَّهُ

اللہ کو معلوم ہوگی • اور اُسکو معلوم ہی جو کچھ ہی آسمان و زمین میں • اور اللہ

۳۰

عَلَىٰ كُلِّ شَيْءٍ قَدِيرٌ ۝ يَوْمَ تَجِدُ كُلُّ نَفْسٍ مَّا عَمِلَتْ مِنْ خَيْرٍ

ہر چیز پر قادر ہی • جس دن پاویگا ہر شخص جو کی ہی نیکی

مُّحْضَرًا ج وَمَا عَمِلَتْ مِن سُوءٍ ج تَوَدُّ لَوْ أَنَّ بَيْنَهَا وَبَيْنَهُ أَمَدًا

روبرو • اور جو کی ہی برائی • آرزو کریگا کہ مجھ میں اور اُس میں فرق پڑ جاوے

۳۱ ع۱۲

بَعِيدًا ط وَيُحَذِّرُكُمُ اللَّهُ نَفْسَهُ ط وَاللَّهُ رَءُوفٌ بِالْعِبَادِ ۝ قُلْ

دور کا • اور اللہ ڈراتا ہی تمکو آپ سے • اور اللہ شفقت رکھتا ہی بندوں پر • تو کہہ

إِن كُنتُمْ تُحِبُّونَ اللَّهَ فَاتَّبِعُونِي يُحْبِبْكُمُ اللَّهُ وَيَغْفِرْ لَكُمْ

اگر تم محبت رکھتے ہو اللہ کی تو میری راہ چلو کہ اللہ تمکو چاہے اور بخشے

۳۲

ذُنُوبَكُمْ ط وَاللَّهُ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝ قُلْ أَطِيعُوا اللَّهَ وَالرَّسُولَ ج

گناہ تمہارے • اور اللہ بخشنے والا مہربان ہی • ف ۲ تو کہہ حکم مانو اللہ کا اور رسول کا

۳۳

فَإِن تَوَلَّوْا فَإِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ الْكَافِرِينَ ۝ إِنَّ اللَّهَ اصْطَفَىٰ

پھر اگر وے ہٹ رہیں تو اللہ نہیں چاہتا منکروں کو • ف ۳ • اللہ نے پسند کیا

آدَمَ وَنُوحًا وَآلَ إِبْرَاهِيمَ وَآلَ عِمْرَانَ عَلَى الْعَالَمِينَ ۝

آدم کو اور نوح کو اور ابراہیم کے گھر کو اور عمران کے گھر کو سارے جہان سے • ف •

ف ۲ یعنے کوئی کسی کی محبت کا دعوی کرے تو اُسطرح محبت کرے جسطرح محبوب چاہے • جسطرح اُسکو چاہیے • اور اُسطرح چاہے تو محبوب اُسکو چاہے • اور اللہ بندوں کو چاہے تو یہ کہ اُن پر مہربان ہو اور گناہ پر نہ پکڑے اور خیالات غلط ہیں
ف ۳ یعنی بندے کی محبت یہ ہی کہ شوق سے اللہ کے کام پر اور حکم پر دوڑے ف ۴ آگے سے یہ کہتے ہیں کہ اللہ نے حضرت مریم کو اور حضرت عیسیٰ کو محبت کے باب سے کے لفظ فرمائے ہیں سو محبت اللہ کی بندوں پر یوں ہی ہی جو سن چکے اور پسند کے لفظ اُنکی عزت دینے کو فرمائے ہیں اسے زور سے شدت نہ ماننا چاہیے
ف • عمران حضرت موسیٰ کے

٣٤ ذُرِّيَّةً بَعْضُهَا مِنْ بَعْضٍ ۗ وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝ ٣٥ إِذْ قَالَتِ امْرَأَتُ

کہ اولاد ہی ایک دوسرے کی * اور اللہ سنتا جانتا ہی * جب بولی عورت عمران کی

عِمْرَانَ رَبِّ إِنِّي نَذَرْتُ لَكَ مَا فِي بَطْنِي مُحَرَّرًا فَتَقَبَّلْ

کہ ای رب میں نے نذر کیا جو کچھ میرے پیٹ میں ہی آزاد سو تو قبول کر

مِنِّي ۖ إِنَّكَ أَنْتَ السَّمِيعُ الْعَلِيمُ ۝ ٣٦ فَلَمَّا وَضَعَتْهَا قَالَتْ رَبِّ

مجھسے * توہی ہی اصل سنتا جانتا * ف * پھر جب اُسکو جنی بولی ای رب

إِنِّي وَضَعْتُهَا أُنْثَىٰ وَاللَّهُ أَعْلَمُ بِمَا وَضَعَتْ وَلَيْسَ الذَّكَرُ

میں نے یہہ لڑکی جنی * اور اللہ کو بہتر معلوم ہی جو کچھ جنی * اور بیٹا نہو جیسی

كَالْأُنْثَىٰ ۖ وَإِنِّي سَمَّيْتُهَا مَرْيَمَ وَإِنِّي أُعِيذُهَا بِكَ وَذُرِّيَّتَهَا

وہ بیٹی * اور میں نے اُسکا نام رکھا مریم اور میں تیری پناہ میں دیتی ہوں اُسکو اور اُسکی اولاد کو

مِنَ الشَّيْطَانِ الرَّجِيمِ ۝ ٣٧ فَتَقَبَّلَهَا رَبُّهَا بِقَبُولٍ حَسَنٍ وَأَنْبَتَهَا

شیطان مردود سے * ف * پھر قبول کیا اُسکو اُسکے رب نے اچھی طرح کا قبول کرنا اور بڑھایا اُسکو

نَبَاتًا [illegible] وَكَفَّلَهَا زَكَرِيَّا ۖ كُلَّمَا دَخَلَ عَلَيْهَا زَكَرِيَّا

اچھی طرح کا بڑھانا اور سپرد کی زکریا کو * جس وقت آتا اُسکے پاس زکریا

الْمِحْرَابَ وَجَدَ عِنْدَهَا رِزْقًا ۖ قَالَ يَا مَرْيَمُ أَنَّىٰ لَكِ هَٰذَا ۖ

حجرے میں پاتا اُس پاس کچھ کھانا * بولا ای مریم کہاں سے آیا تجکو یہہ *

قَالَتْ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللَّهِ ۖ إِنَّ اللَّهَ يَرْزُقُ مَنْ يَشَاءُ بِغَيْرِ حِسَابٍ ۝

کہنے لگی یہہ اللہ کے پاس سے * اللہ روزی دیتا ہی جسکو چاہے بے قیاس * ف *

٣٨ هُنَالِكَ دَعَا زَكَرِيَّا رَبَّهُ ۖ قَالَ رَبِّ هَبْ لِي مِنْ لَدُنْكَ ذُرِّيَّةً

وہاں دعا کی زکریا نے اپنے رب سے * کہا ای رب مرحمت کر مجکو اپنے پاس سے اولاد

طَيِّبَةً ۖ إِنَّكَ سَمِيعُ الدُّعَاءِ ۝ فَنَادَتْهُ الْمَلَائِكَةُ وَهُوَ قَائِمٌ يُصَلِّي

پاکیزہ * بیشک تو سننے والا ہی دعا * پھر اُسکو آواز دی فرشتوں نے جب وہ کھڑا تھا نماز میں

---

باپ کا نام ہی اور حضرت مریم کے باپ کا بھی شاید یہاں یہی مذکور ہی

ف * اُس اُمت میں دستور تھا کہ بعضے لڑکونکو ماں باپ اپنے حق سے آزاد کرے اور اللہ کی نیاز کرے پھر تمام عمر اُنکو دنیا کے کام میں نہ لگاوے اور ہمیشہ مسجد میں وے عبادت کیا کرتے عمران کی عورت کو حمل تھا اُسنے آگے سے یہی نذر کر رکھی

ف * یہہ بیچ میں اللہ نے فرمایا کہ اللہ کو بہتر معلوم ہی اور بیٹا ہو جاتی وہ بیٹی * مانی اُسکا کلام ہی وہ با اسد ہوئی کہ میری نذر پوری نہ پڑی کیونکہ دستور لڑکی کے نیاز کرنیکا تھا

ف * اُن کی ماں نے خواب دیکھا کہ اگرچہ یہہ لڑکی ہی اللہ نے یہی نیاز میں قبول کی اُسکو مسجد میں لیجاوے لگائی مسجد کے بزرگوں نے پہلے کہا کہ لڑکی کا رکھنا دستور نہیں تب اُسکا خواب سنا تب قبول کیا اور حضرت زکریا کی عورت اُنکی خالا تھی وہی رکھنے لگی اُنکے واسطے الگ مسجد میں ایک حجرہ بنایا اُنکو دیکھا وہاں عبادت کرتین رات کو حضرت زکریا

فِي الْمِحْرَابِ ۙ أَنَّ اللّٰهَ يُبَشِّرُكَ بِيَحْيٰى مُصَدِّقًا بِكَلِمَةٍ مِّنَ

حجرے کے اندر کہ اللہ تجکو خوشخبری دیتا ہی یحیی کی جو گواہی دیگا اللہ کے ایک

اللّٰهِ وَسَيِّدًا وَّحَصُورًا وَّنَبِيًّا مِّنَ الصّٰلِحِينَ ○

حکم کی اور سردار ہوگا اور عورت پاس نجاویگا اور نبی ہوگا نیکوں میں • ف •

۴۰ قَالَ رَبِّ أَنّٰى يَكُونُ لِي غُلٰمٌ وَّقَدْ بَلَغَنِيَ الْكِبَرُ وَامْرَأَتِي

بولا ای رب کہانسے ہوگا مجکو لڑکا اور مجھپر آیا بڑھاپا اور عورت میری

۴۱ عَاقِرٌ ۖ قَالَ كَذٰلِكَ اللّٰهُ يَفْعَلُ مَا يَشَاءُ ○ قَالَ رَبِّ اجْعَل لِّي آيَةً ۖ

بانجھہ ہی • فرمایا اسیطرح اللہ کرتا ہی جو چاہے • بولا ای رب مجکو دے کچھ نشانی •

قَالَ آيَتُكَ أَلَّا تُكَلِّمَ النَّاسَ ثَلٰثَةَ أَيَّامٍ إِلَّا رَمْزًا ۗ وَاذْكُر

کہا نشانی تیری یہہ کہ نہ بات کرے تو لوگوں سے تین دن مگر اشارت سے • اور یاد کر

۴۲ ع۱۳ رَّبَّكَ كَثِيرًا وَّسَبِّحْ بِالْعَشِيِّ وَالْإِبْكَارِ ○ وَإِذْ قَالَتِ الْمَلٰئِكَةُ

اپنے رب کو بہت اور تسبیح کر شام اور صبح • ف • اور جب فرشتے بولے

يَا مَرْيَمُ إِنَّ اللّٰهَ اصْطَفٰكِ وَطَهَّرَكِ وَاصْطَفٰكِ عَلٰى نِسَاءِ الْعٰلَمِينَ ○

کہ ای مریم اللہ نے تجکو پسند کیا اور ستھرا بنایا اور پسند کیا تجکو جہان کی عورتوں سے •

۴۳ يَا مَرْيَمُ اقْنُتِي لِرَبِّكِ وَاسْجُدِي وَارْكَعِي مَعَ الرّٰكِعِينَ ○

ای مریم بندگی کر اپنے رب کی اور سجدہ کر اور رکوع کر ساتھہ رکوع کرنیوالوں کے •

۴۴ ذٰلِكَ مِنْ أَنبَاءِ الْغَيْبِ نُوحِيهِ إِلَيْكَ ۚ وَمَا كُنتَ لَدَيْهِمْ

یہ خبریں غیب کی ہیں ہم بھیجتے ہیں تجکو • اور تو نہ تھا انکے پاس

إِذْ يُلْقُونَ أَقْلَامَهُمْ أَيُّهُمْ يَكْفُلُ مَرْيَمَ ۖ وَمَا كُنتَ لَدَيْهِمْ

جب ڈالنے لگے اپنے قلم کہ کون پالے مریم کو • اور تو نہ تھا ان پاس

۴۵ إِذْ يَخْتَصِمُونَ ○ إِذْ قَالَتِ الْمَلٰئِكَةُ يَا مَرْيَمُ إِنَّ اللّٰهَ يُبَشِّرُكِ

جب وے جھگڑتے تھے • ف • جب کہا فرشتوں نے ای مریم اللہ تجکو بشارت دیتا ہی ایک

---

اپنے ساتھہ پھر لیجاتے ان سے یہہ کرامت دیکھی کہ بے موسم میوا خدا کے ہاں سے آتا تب حضرت زکریا کو ساری عمر اولاد سے ناامید تھے اب امیدوار ہوئے کہ شاید میوا بے موسم مجکو بھی ملے اسی جگہہ اولاد کی دعا کی

ف • گواہی دیگا اللہ کے حکم کی یعنے مسیح کی • تو حضرت یحیی پیدا ہوئے حضرت بھی لوگوں کو آگے سے خبر دیتے تھے • حضرت عیسی کو اللہ نے خطاب دیا ہی اپنا حکم • یعنے محض حکم سے پیدا ہوئے بغیر باپ کے

ف • یعنی جب حضرت یحیی ماں کے پیٹ میں پڑے تو حضرت زکریا کو تین روز یہی حالت رہی کہ آدمی سے کلام نکر سکے • اسوقت انکی عمر ایک کم سو برس کی تھی • اور انکی عورت کی عمر دو کم سو • اور انہیں دنوں میں حضرت مریم کے پیٹ میں حضرت عیسی ہوئے •

• ف • [illegible] جب حضرت مریم کی ماں وا

بِكَلِمَةٍ مِّنْهُ ۙ اسْمُهُ الْمَسِيْحُ عِيْسَى ابْنُ مَرْيَمَ وَجِيْهًا فِى الدُّنْيَا

اپنے کلام کی * اسکا نام مسیح عیسی مریم کا بیٹا مرتبہ والا دنیامین

وَالْاٰخِرَةِ وَمِنَ الْمُقَرَّبِيْنَ ۝ وَيُكَلِّمُ النَّاسَ فِى الْمَهْدِ ٤٦

اور آخرت مین اور نزدیک والونمین * اور باتین کریگا لوگون سے جب ماکی گودمین ہوگا

وَكَهْلًا وَّمِنَ الصّٰلِحِيْنَ ۝ قَالَتْ رَبِّ اَنّٰى يَكُوْنُ ٤٧

اور جب پوری عمرکا ہوگا اور نیک بختونمین ہی * ف ٦ * بولی اے رب کہان سے ہوگا مجھکو

لِىْ وَلَدٌ وَّلَمْ يَمْسَسْنِىْ بَشَرٌ ۭ قَالَ كَذٰلِكِ اللّٰهُ يَخْلُقُ مَا يَشَاۗءُ ۭ

لڑکا اور مجکو ہاتھ نہین لگایا کسی آدمی نے * کہا اسی طرح اللہ پیدا کرتا ہی جو چاہے *

اِذَا قَضٰٓى اَمْرًا فَاِنَّمَا يَقُوْلُ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ۝ وَيُعَلِّمُهُ الْكِتٰبَ ٤٨

جب کام کرتا ہی ایک کام کو یہی کہتا ہی اُسکو کہ ہو وہ ہوتا ہی * اور سکھاویگا اُسکو کتاب

وَالْحِكْمَةَ وَالتَّوْرٰىةَ وَالْاِنْجِيْلَ ۝ وَرَسُوْلًا اِلٰى بَنِىْٓ اِسْرَاۗءِيْلَ ٤٩

اور کام کی باتین اور تورات وانجیل * اور رسول ہوگا بنی اسرائیل کی طرف

اَنِّىْ قَدْ جِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ ۙ اَنِّىْٓ اَخْلُقُ لَكُمْ

کہ مین آیا ہون تم پاس نشانی لیکر تمھارے رب کی * کہ بنا دیتا ہون مین تمکو

مِّنَ الطِّيْنِ كَهَيْــــَٔةِ الطَّيْرِ فَاَنْفُخُ فِيْهِ فَيَكُوْنُ طَيْرًۢا بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ

مٹی سے جانور کی صورت پھر اُسمین پھونک مارتا ہون تو وہ ہو جاتا ہے اڑتا جانور اللہ کے حکم سے *

وَاُبْرِئُ الْاَكْمَهَ وَالْاَبْرَصَ وَاُحْىِ الْمَوْتٰى بِاِذْنِ اللّٰهِ ۚ

اور چنگا کرتا ہون جو اندھا پیدا ہوا اور کوڑھی کو اور جلاتا ہون مردے اللہ کے حکم سے *

وَاُنَبِّئُكُمْ بِمَا تَاْكُلُوْنَ وَمَا تَدَّخِرُوْنَ فِىْ بُيُوْتِكُمْ ۭ اِنَّ فِىْ

اور بتا دیتا ہون تمکو جو کھا کر آؤ اور جو رکھ آؤ اپنے گھر مین * اسمین

ذٰلِكَ لَاٰيَةً لَّكُمْ اِنْ كُنْتُمْ مُّؤْمِنِيْنَ ۝ وَمُصَدِّقًا لِّمَا بَيْنَ

نشانی پوری ہی تمکو اگر تم یقین رکھتے ہو * ف * اور سچ بتاتا ہون

سنا * تو سب لے چاہے کہ ہم پالین مریم کو * فیصل اسپر ہوا کہ ہر ایک نے اپنا قلم جسسے تورات لکھتے تھے بہتے پانی مین ڈالا * سب قلم بہاو پر بہے حضرت زکریا کا قلم الٹا اوپر کو بہا * تب انھیں کی طرف پالنا ٹھہرا

* ف * حضرت عیسی کی بشارت پہلے نبیون نے دی تھی کہ مسیح پیدا ہوگا جس سے بنی اسرائیل کا عروج ہوگا * مسیح کے معنے جسکے ہاتھ لگانے سے بیمار اچھے ہون * یا جسکو کہین وطن نہو ہمیشہ سیاحی مین رہے * سو حضرت عیسی پیدا ہوئے اور یہود انکو نہین مانتے * جب یہود مین دجال پیدا ہوگا وہ آپ کو مسیح کہیگا * یہود آپسکو مسیح جانینگے

* ف ٦ * یعنے ہدایت کی باتین سکھاویگا لوگونکو ہوش سے باتین حضرت عیسی نے ماکی گود مین کہین پانی ہو کر کہین

* ف * حضرت عیسی کو تورات اور ہر ایک کتاب بغیر پڑھے آتی تھی * اور یے سب تحرسے ہوئے تھے

بَيْنَ يَدَيَّ مِنَ التَّوْرٰىةِ وَلِاُحِلَّ لَكُمْ بَعْضَ الَّذِيْ حُرِّمَ عَلَيْكُمْ

توراتکو جو مجھسے پہلے کی ہی اور اسواسطے کہ حلال کردون تمکو بعضی چیز جو حرام تھی تمپر

۵۱ وَجِئْتُكُمْ بِاٰيَةٍ مِّنْ رَّبِّكُمْ فَاتَّقُوا اللّٰهَ وَاَطِيْعُوْنِ ۝ اِنَّ اللّٰهَ

اور آیا ہون تمہارے پاس نشانی لیکر تمہارے رب کی سو ڈرو اللہ سے اور میرا کہا مانو • بیشک اللہ ہی

۵۲ رَبِّيْ وَرَبُّكُمْ فَاعْبُدُوْهُ ؕ هٰذَا صِرَاطٌ مُّسْتَقِيْمٌ ۝ فَلَمَّآ اَحَسَّ

رب میرا اور رب تمہارا اسواسطے بندگی کرو اسکی یہہ سیدھی راہ ہی • ف ۲ • پھر جب معلوم کیا

عِيْسٰى مِنْهُمُ الْكُفْرَ قَالَ مَنْ اَنْصَارِيْٓ اِلَى اللّٰهِ ؕ قَالَ

حضرت عیسی نے بنی اسرائیل کا کفر بولا کوئی ہی کہ میری مدد کرے اللہ کی راہ مین • کہا

الْحَوَارِيُّوْنَ نَحْنُ اَنْصَارُ اللّٰهِ ۚ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ ۚ وَاشْهَدْ

حواریون نے ہم ہین مدد کرنیوالے اللہ کے • ہم یقین لائے اللہ پر • اور تو گواہ رہ

۵۳ بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ ۝ رَبَّنَآ اٰمَنَّا بِمَآ اَنْزَلْتَ وَاتَّبَعْنَا الرَّسُوْلَ

کہ ہمنے حکم قبول کیا • ف ۳ • ای رب ہمنے یقین کیا جو تونے اتارا اور ہم تابع ہوئے رسول کے

۵۴ فَاكْتُبْنَا مَعَ الشّٰهِدِيْنَ ۝ وَمَكَرُوْا وَمَكَرَ اللّٰهُ ؕ وَاللّٰهُ

سو تو لکھ لے ہمکو ماننے والون مین • اور فریب کیا ان کافرون نے اور فریب کیا اللہ نے • اور اللہ کا

۵۵ ع ۱۴ خَيْرُ الْمٰكِرِيْنَ ۝ اِذْ قَالَ اللّٰهُ يٰعِيْسٰٓى اِنِّيْ مُتَوَفِّيْكَ وَرَافِعُكَ

داو سب سے بہتر ہی • جسوقت کہا اللہ نے ای عیسی مین تجکو پھر لونگا اور اٹھا لونگا

اِلَيَّ وَمُطَهِّرُكَ مِنَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَجَاعِلُ الَّذِيْنَ اتَّبَعُوْكَ

اپنی طرف اور پاک کر دونگا کافرون سے اور رکھونگا تیرے تابعون کو

فَوْقَ الَّذِيْنَ كَفَرُوْٓا اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ ۚ ثُمَّ اِلَيَّ مَرْجِعُكُمْ فَاَحْكُمُ

منکرون سے اوپر قیامت کے دن تک • پھر میری طرف ہی تمکو پھر آنا

۵۶ بَيْنَكُمْ فِيْمَا كُنْتُمْ فِيْهِ تَخْتَلِفُوْنَ ۝ فَاَمَّا الَّذِيْنَ كَفَرُوْا

پھر تمہارے بیچ فیصلہ کرونگا جس بات مین تم جھگڑتے تھے • ف • سو وے جو کافر ہوئے

---

• ف ۲ حضرت عیسی کے وقت توراۃ مین سے کئی حکم جو مشکل تھے موقوف ہوئے • باقی وہی توراۃ کا حکم تھا

• ف ۳ حضرت عیسی کے بارہ یار کا خطاب تھا حواری • حواری اسکو کہتے ہین دھوبی کو • اسمین پہلے دو شخص جو انکے تابع ہوئے دھوبی تھے • حضرت عیسی نے کہا کہ کپڑے کیا دھوتے ہو مین تمکو دل دھونے سکھا دون • وے انکے ساتھ ہوئے اسطرح سب کا یہی خطاب ٹھہر گیا ف ۲ اس آیت کے معنے یہ کہ حضرت عیسی اصل رسول تھے واسطے بنی اسرائیل کے جب معلوم کیا کہ یہ میرا دین قبول نکرینگے • چاہا کہ اور کوئی میرے دین کو رواج دے تو اوروں کے ہاتھ سے غیر ملکوں دین پہنچا اب تک بنی اسرائیل انکے دین مین کم ہین

• ف • یہود کے عالمون نے اسوقت کے بادشاہ کو بہکایا کہ یہہ شخص ملحد ہی • توراۃ کے حکم سے خلاف بتاتا ہی • اسنے لوگ بھیجے کہ انکو پکڑ لاوین • جب وے پہنچے حضرت عیسی کے یار سرک گئے • اس شتابی مین حق تعالی نے حضرت عیسی کو آسمان مین اٹھا لیا اور ایک صورت انکی رہ گئی • اسی کو پکڑ لائے پھر سولی پر چڑھایا

ف • حضرت عیسی کے تابع اول نصاری تھے اب مسلمان ہین • سو ہمیشہ یہود پر غالب رہے

فَاُعَذِّبُهُمْ عَذَابًا شَدِيْدًا فِي الدُّنْيَا وَالْاٰخِرَةِ ز وَمَا لَهُمْ
اُنکو عذاب کرونگا سخت عذاب دنیا مین اور آخرت مین * اور کوئی نہین

٥٧ مِنْ نَّاصِرِيْنَ ○ وَاَمَّا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا وَعَمِلُوا الصّٰلِحٰتِ
اُنکا مددگار * اور وے جو یقین لائے اور عمل نیک کئے

٥٨ فَيُوَفِّيْهِمْ اُجُوْرَهُمْ ط وَاللّٰهُ لَا يُحِبُّ الظّٰلِمِيْنَ ○ ذٰلِكَ نَتْلُوْهُ
سو اُنکو پورا دیگا اُنکا حق * اور اللہ کو خوش نہین آتے بے انصاف * یہہ پڑھ سناتے ہین

٥٩ عَلَيْكَ مِنَ الْاٰيٰتِ وَالذِّكْرِ الْحَكِيْمِ ○ اِنَّ مَثَلَ عِيْسٰى
ہم تجکو آیتین اور مذکور تحقیق * عیسی کی مثال

عِنْدَ اللّٰهِ كَمَثَلِ اٰدَمَ ط خَلَقَهٗ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ قَالَ لَهٗ كُنْ فَيَكُوْنُ ○
اللہ کے نزدیک جیسی مثال آدم کی * بنایا اُسکو مٹی سے پھر کہا اُسکو ہو جا وہ ہو گیا * ف *

٦٠ اَلْحَقُّ مِنْ رَّبِّكَ فَلَا تَكُنْ مِّنَ الْمُمْتَرِيْنَ ○ فَمَنْ حَآجَّكَ
٦١ حق بات ہی تیرے رب کی طرف سے پھر تو مت رہ شک مین * پھر جو کوئی جھگڑا کرے تجسے

فِيْهِ مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَكَ مِنَ الْعِلْمِ فَقُلْ تَعَالَوْا نَدْعُ اَبْنَآءَنَا
اِس بات مین بعد اُسکے کہ پہنچ چکا تجکو علم تو تو کہہ آؤ بلاوین ہم اپنے بیٹے

وَاَبْنَآءَكُمْ وَنِسَآءَنَا وَنِسَآءَكُمْ وَاَنْفُسَنَا وَاَنْفُسَكُمْ ثُمَّ نَبْتَهِلْ
اور تمہارے بیٹے اور اپنی عورتین اور تمہاری عورتین اور اپنی جان اور تمہاری جان پھر دعا کرین

٦٢ فَنَجْعَلْ لَّعْنَتَ اللّٰهِ عَلَى الْكٰذِبِيْنَ ○ اِنَّ هٰذَا لَهُوَ الْقَصَصُ
اور لعنت ڈالین اللہ کی جھوٹون پر * ف * یہہ جو ہی سو یہی ہی بیان

الْحَقُّ ج وَمَا مِنْ اِلٰهٍ اِلَّا اللّٰهُ ط وَاِنَّ اللّٰهَ لَهُوَ الْعَزِيْزُ الْحَكِيْمُ ○
تحقیق * اور کسی کی بندگی نہین سوا اللہ کے * اور اللہ جو وہی ہی زبردست حکمت والا *

٦٣ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَاِنَّ اللّٰهَ عَلِيْمٌۢ بِالْمُفْسِدِيْنَ ○ قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ
٦٤ ع١٠ پھر اگر قبول نکرین تو اللہ کو معلوم ہین فساد کرنیوالے * تو کہہ اے کتاب والو

ف * نصارا اِس بات پر حضرت سے بہت جھگڑتے کہ عیسی بندہ نہیں اللہ کا بیٹا ہی * آخر کہنے لگے کہ اگر وہ اللہ کا بیٹا نہین تو تم بتاؤ کسکا بیٹا ہی * اسکے جواب مین یہہ آیت اُتری کہ آدم کو تو ماں باپ بھی نہ تھے اور عیسی کو باپ نہو تو کیا عجب ہی

ف * اللہ تعالی نے حکم فرمایا کہ نصارا اِسقدر سمجھائے پر بھی اگر نہ قایل ہون تو اُنکے ساتھہ قسم کرو یہہ بھی ایک صورت فیصلے کی ہی * کہ دونو طرف اپنی جان اور اولاد سے حاضر ہون اور دعا کرین کہ جو کوئی ہم مین جھوٹا ہی اُسپر لعنت

تَعَالَوْا اِلٰى كَلِمَةٍ سَوَاۗءٍۢ بَيْنَنَا وَبَيْنَكُمْ اَلَّا نَعْبُدَ اِلَّا اللّٰهَ

آؤ ایک سیدھی بات پر ہمارے تمھارے درمیان کی کہ بندگی نکرین ہم مگر اللہ کو

وَلَا نُشْرِكَ بِهٖ شَيْـــًٔـا وَّلَا يَتَّخِذَ بَعْضُنَا بَعْضًا اَرْبَابًا مِّنْ

اور شریک نہ ٹھہراوین اُسکا کسی چیز کو اور نہ پکڑین آپس مین ایک ایک کو رب

دُوْنِ اللّٰهِ ۭ فَاِنْ تَوَلَّوْا فَقُوْلُوا اشْهَدُوْا بِاَنَّا مُسْلِمُوْنَ ۝ يٰٓاَھْلَ

سواے اللہ کے • پھر اگر وے قبول نرکھین تو کہو شاہد رہو کہ ہم تو حکم کے تابع ہین • ای کتاب ۶۵

الْكِتٰبِ لِمَ تُحَاۗجُّوْنَ فِيْٓ اِبْرٰهِيْمَ وَمَآ اُنْزِلَتِ التَّوْرٰىةُ

والو کیون جھگڑتے ہو ابراہیم پر اور توراۃ

وَالْاِنْجِيْلُ اِلَّا مِنْۢ بَعْدِهٖ ۭ اَفَلَا تَعْقِلُوْنَ ۝ ھٰٓاَنْتُمْ ھٰٓؤُلَاۗءِ

و انجیل تو اُتری ہین اُسکے بعد • کیا تمکو عقل نہین • ف ۲ سنتے ہو تم لوگ ۶۶

حَاجَجْتُمْ فِيْمَا لَكُمْ بِهٖ عِلْمٌ فَلِمَ تُحَاۗجُّوْنَ فِيْمَا لَيْسَ لَكُمْ

جھگڑ چکے جس بات مین تمکو کچھ خبر تھی اب کیون جھگڑتے ہو جس بات مین تمکو

بِهٖ عِلْمٌ ۭ وَاللّٰهُ يَعْلَمُ وَاَنْتُمْ لَا تَعْلَمُوْنَ ۝ مَا كَانَ اِبْرٰهِيْمُ

خبر نہین • اور اللہ جانتا ہی اور تم نہین جانتے • نہ تھا ابراہیم ۶۷

يَهُوْدِيًّا وَّلَا نَصْرَانِيًّا وَّلٰكِنْ كَانَ حَنِيْفًا مُّسْلِمًا ۭ وَمَا كَانَ مِنَ

یہودی اور نہ تھا نصرانی لیکن تھا ایک طرف کا حکم بردار • اور نہ تھا

الْمُشْرِكِيْنَ ۝ اِنَّ اَوْلَى النَّاسِ بِاِبْرٰهِيْمَ لَلَّذِيْنَ اتَّبَعُوْهُ

شرک والا • لوگون مین زیادہ مناسبت ابراہیم سے اُنکو تھی جو اُسکے ساتھ تھے ۶۸

وَھٰذَا النَّبِيُّ وَالَّذِيْنَ اٰمَنُوْا ۭ وَاللّٰهُ وَلِيُّ الْمُؤْمِنِيْنَ ۝

اور اس نبی کو اور ایمان والونکو • اور اللہ والی ہی مسلمانونکا • ف ۳

وَدَّتْ طَّاۗىِٕفَةٌ مِّنْ اَھْلِ الْكِتٰبِ لَوْ يُضِلُّوْنَكُمْ ۭ وَمَا يُضِلُّوْنَ

آرزو ہی بعضے کتاب والونکو کسی طرح تمکو راہ سے بہکادین • اور نہین راہ بھلاتے ۶۹

---

اور عذاب پر سے بعد حضرت
آپ حضرت فاطمہ اور امام حسن
اور امام حسین اور حضرت علی
کو لیکر گئے نصارا مین جو دانا تھے
انھون نے مقابلہ نکیا اور جزیہ دینا
قبول رکھا

ف ۲ یہود و نصارا کا ایک
جھگڑا یہہ تھا کہ ہر کوئی کہتا کہ
ابراہیم ہمارے دین پر تھا
ف ۳ اللہ صاحب نے فرمایا
کہ ابراہیم کو یہودی یا نصرانی
اگر ان معنون سے کہتے ہو کہ
توراۃ اور انجیل پر عمل کرتا تھا
• یہہ تو صریح کم عقلی ہی توراۃ
اور انجیل اُس سے بعد نازل
ہوئی ہین • اور اگر یہہ غرض
ہی کہ اُسوقت بھی اہل ہدایت
کا نام یہود تھا یا نصارا تو بھی غلط
بلکہ ابراہیم نے اپنے تئین حنیف
کہا ہی یا مسلم • حنیف کے معنی
جو کوئی ایک راہ حق پکڑے
اور سب راہین باطل چھوڑ دے
• اور مسلم کے معنے حکم بردار
• اور اگر یہہ غرض ہی کہ
وہ تو ہمین یہود کے دین کو یا
نصارا کے زیادہ مناسبت ہی
ابراہیم کے دین سے • سو اللہ تعالی
نے بتایا کہ زیادہ مناسبت ابراہیم سے
اُسکو تھی اُس کی اُمت کو بھی یا
پیغمبر کو ... اور یہہ نبی اُس نبی کی اُمت
کو بھی • تو یہہ اُمت نام مین

۷۰ إِلَّا أَنفُسَهُمْ وَمَا يَشْعُرُونَ ۝ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تَكْفُرُونَ

مگر آپ کو اور نہیں سمجھتے * ای کتاب والو کیوں منکر ہوتے ہو

۷۱ بِآيَاتِ اللَّهِ وَأَنتُمْ تَشْهَدُونَ ۝ يَا أَهْلَ الْكِتَابِ لِمَ تَلْبِسُونَ

اللہ کے کلام سے اور تم قایل ہو * ف * ای کتاب والو کیوں ملاتے ہو

۷۲ الْحَقَّ بِالْبَاطِلِ وَتَكْتُمُونَ الْحَقَّ وَأَنتُمْ تَعْلَمُونَ ۝ وَقَالَت طَّائِفَةٌ ع ۱۶

صحیح میں غلط اور چھپاتے ہو سچی بات جانکر * ف * اور کہا ایک لوگوں نے

مِّنْ أَهْلِ الْكِتَابِ آمِنُوا بِالَّذِي أُنزِلَ عَلَى الَّذِينَ آمَنُوا

اہل کتاب میں سے مان لو جو کچھ اترا مسلمانوں پر

۷۳ وَجْهَ النَّهَارِ وَاكْفُرُوا آخِرَهُ لَعَلَّهُمْ يَرْجِعُونَ ۝ وَلَا تُؤْمِنُوا

دن چڑھے اور منکر ہو جاؤ آخر دن شاید وے پھر جاویں * اور یقین نکریو

إِلَّا لِمَن تَبِعَ دِينَكُمْ قُلْ إِنَّ الْهُدَىٰ هُدَى اللَّهِ أَن يُؤْتَىٰ

مگر اسی کا جو چلے تمہارے دین پر * تو کہہ ہدایت وہی ہی جو ہدایت اللہ کرے یہہ اسواسطے

أَحَدٌ مِّثْلَ مَا أُوتِيتُمْ أَوْ يُحَاجُّوكُمْ عِندَ رَبِّكُمْ قُلْ إِنَّ

کہ اور کو ملا ہے جیسا کچھ تمکو ملا یا مقابلہ کیا تم سے تمہارے رب کے آگے * تو کہہ

الْفَضْلَ بِيَدِ اللَّهِ يُؤْتِيهِ مَن يَشَاءُ وَاللَّهُ وَاسِعٌ عَلِيمٌ ۝

بڑائی اللہ کے ہاتھ ہی * دیتا ہی جسکو چاہے * اور اللہ کشایش والا ہی خبردار *

۷۴ يَخْتَصُّ بِرَحْمَتِهِ مَن يَشَاءُ وَاللَّهُ ذُو الْفَضْلِ الْعَظِيمِ ۝ وَمِنْ ۷۵

خاص کرتا ہی اپنی مہربانی جس پر چاہے * اور اللہ کا فضل بڑا ہی * ف * اور بعضا

أَهْلِ الْكِتَابِ مَنْ إِن تَأْمَنْهُ بِقِنطَارٍ يُؤَدِّهِ إِلَيْكَ ج

اہل کتاب میں سے وہ ہی کہ اگر تو اس پاس امانت رکھے ڈھیر مال کا ادا کر دے تجکو *

وَمِنْهُم مَّنْ إِن تَأْمَنْهُ بِدِينَارٍ لَّا يُؤَدِّهِ إِلَيْكَ إِلَّا مَا دُمْتَ

اور ان میں بعضا وہ ہی کہ اگر تو اس پاس امانت رکھے ایک اشرفی پھیر نہ دے تجکو مگر جب تک تو رہے

---

ہی اور راہ میں بھی اور اہم سے مناسبت زیادہ رکھتی ہی * پھر فرمایا کہ اپنی راہ کے حق ہونے پر کتب کی موافقت سے دلیل جب پکڑتے کہ اپنے اوپر وحی نہ آتی ہو * سو اللہ والے ہی مسلمان وہ رکھتے اسکے حکم پر چلتے ہیں

ف * یعنے تم توراۃ کے قایل ہو پھر اسکے خلاف کہتے ہو

ف * توراۃ کے بعضے حکم تو موقوف ہی کر ڈالے تھے غرض کے واسطے * اور بعضی آیتوں کے معنے پھیر ڈالے تھے * اور بعضی چیز چھپا رکھی تھی پر کسی کو نہ کہتے تھے * جیسے بیان پیغمبر آخر الزمان کا

ف * بعضے یہود نے آپس میں مشورت کی کہ تم صبح کو جا کر ظاہر میں مسلمان ہو جاؤ اور شام کو پھر جاؤ تو شاید مسلمان بھی پھر جاویں * یہ یقین کرے لوگ منصف تھے کہ اپنا دین چھوڑ کر تمہارے دین میں آئے تھے پر کچھ ایسی ہی خامی پائی کہ پھر گئے * اور آپس میں کہا دل سے ہر گز یقین نکریو مگر اپنے دین والوں کی بات نکسی کے دلمیں سچ اسلام نہ آجاوے * سو اللہ تعالی نے اسکا

عَلَيْهِ قَائِمًا ذٰلِكَ بِأَنَّهُمْ قَالُوا لَيْسَ عَلَيْنَا فِي الْأُمِّيِّينَ

اُسکے سر پر کھڑا * یہہ اسواسطے ہے کہ انھون نے کہا ہی نہین ہم پر جاہلون کے حق کا

سَبِيلٌ وَيَقُولُونَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ۝ بَلَىٰ مَنْ ٧٦

گناہ * اور جھوٹ بولتے ہین اللہ پر جانکر * کیون نہین

أَوْفَىٰ بِعَهْدِهِ وَاتَّقَىٰ فَإِنَّ اللّٰهَ يُحِبُّ الْمُتَّقِينَ ۝ إِنَّ الَّذِينَ ٧٧

جو کوئی پورا کرے اپنا اقرار اور پرہیزگار ہی تو اللہ چاہتا ہی پرہیزگارون کو * ف * جو لوگ

يَشْتَرُونَ بِعَهْدِ اللّٰهِ وَأَيْمَانِهِمْ ثَمَنًا قَلِيلًا أُولٰئِكَ لَا خَلَاقَ

خرید کرتے ہین اللہ کے قرار پر اور اپنی قسمون پر تھوڑا مول انکو کچھ حصہ نہین

لَهُمْ فِي الْآخِرَةِ وَلَا يُكَلِّمُهُمُ اللّٰهُ وَلَا يَنْظُرُ إِلَيْهِمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

آخرت مین اور نہ بات کریگا اُن سے اللہ اور نہ نگاہ کریگا انکی طرف قیامت کے دن

وَلَا يُزَكِّيهِمْ وَلَهُمْ عَذَابٌ أَلِيمٌ ۝ وَإِنَّ مِنْهُمْ لَفَرِيقًا ٧٨

اور نہ سنواریگا اُنکو اور اُنکو دکھہ کی مار ہی * ف * اور اُنمین ایک لوگ ہین

يَلْوُونَ أَلْسِنَتَهُمْ بِالْكِتَابِ لِتَحْسَبُوهُ مِنَ الْكِتَابِ وَمَا هُوَ مِنَ

کہ زبان مروڑ کر پڑھتے ہین کتاب کہ تم جانو وہ کتاب مین ہی اور وہ نہیں

الْكِتَابِ وَيَقُولُونَ هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ وَمَا هُوَ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ

کتاب مین * اور کہتے ہین وہ اللہ کا کہا ہی اور وہ نہیں اللہ کا کہا *

وَيَقُولُونَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ وَهُمْ يَعْلَمُونَ ۝ مَا كَانَ لِبَشَرٍ ٧٩

اور اللہ پر جھوٹ بولتے ہین جانکر * ف * کسی بشر کا کام نہین

أَنْ يُؤْتِيَهُ اللّٰهُ الْكِتَابَ وَالْحُكْمَ وَالنُّبُوَّةَ ثُمَّ يَقُولَ لِلنَّاسِ

کہ اللہ اُسکو دیوے کتاب اور حکم اور پیغمبر کرے پھر وہ کہے لوگون کو

كُونُوا عِبَادًا لِي مِنْ دُونِ اللّٰهِ وَلٰكِنْ كُونُوا رَبَّانِيِّينَ

کہ تم میرے بندے ہو اللہ کو چھوڑ کر ولیکن تم ربی ہوجاؤ

---

دست کھول دیا * فرمایا کہ توریت مین یہی ہوا ... دستے تمہارے قریب سے کوئی گمراہ ہوئا * کر تم حسد کرتے ہو کہ آگے نبوت اور بزرگی بنی اسرائیل مین تھی اب اور فرقہ مین کیون ہوئی اسکی مددگاری مین تمہارے منزل اور کوئی کیون ہوا * یہ اللہ کا فضل ہی جسکو چاہا دیا کسی کا زور نہین

ف * یہود صاحب مسلمانون کو ستاتا ہی کہ جنکی یہہ نیت ہی کہ پرایا مال کہا جانا کو یہہ مسئلہ بنایا * کہ ہمکو غیر دین والونکی امانت مین خیانت کرنی روا ہی * انکی بات دین کے مقدمے مین کیا سند ہوسکے * ہمارے دین مین ہی کافر حربی کا مال ندوینا روا ہی * لیکن امانت مین خیانت روا نہیں

ف * یہہ یہود مین صفت تھی کہ آگے سے اللہ نے قرار لیا تھا اور قسمین دی تھین کہ نبی کے مددگار ہو * پھر دنیا کی غرض کے واسطے پھر گئے * اور کوئی جھوٹی قسم کھاوے دنیا لینے کے واسطے اُسکا بھی یہی حال ہی

ف * یعنی تورات ن پڑھتے ... دعا دیتے ہین اپنی عبارت بنا کر ان کی طرح پڑھتے ہین کہ اللہ نے یون فرمایا ہی

بِمَا كُنْتُمْ تُعَلِّمُوْنَ الْكِتٰبَ وَبِمَا كُنْتُمْ تَدْرُسُوْنَ ۸۰ وَلَا يَاْمُرَكُمْ

جیسے تھے تم کتاب سکھاتے اور جیسے تھے تم پڑھتے • اور نہ یہہ کہے تمکو

اَنْ تَتَّخِذُوا الْمَلٰٓئِكَةَ وَالنَّبِيّٖنَ اَرْبَابًا ؕ اَيَاْمُرُكُمْ بِالْكُفْرِ بَعْدَ

کہ ٹھہراؤ فرشتوں کو اور نبیوں کو رب • کیا تمکو کفر سکھاویگا بعد

اِذْ اَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۸۱ وَاِذْ اَخَذَ اللّٰهُ مِيْثَاقَ النَّبِيّٖنَ لَمَآ اٰتَيْتُكُمْ مِّنْ ع ۱۷

اِسکے کہ تم مسلمان ہو چکو • ف • اور جب لیا اللہ نے اقرار نبیوں کا کہ جو کچھ میں نے تمکو دیا

كِتٰبٍ وَّحِكْمَةٍ ثُمَّ جَآءَكُمْ رَسُوْلٌ مُّصَدِّقٌ لِّمَا مَعَكُمْ

کتاب اور حکمت پھر آوے تم پاس کوئی رسول کہ سچ بتاوے تمھارے پاس والی کو

لَتُؤْمِنُنَّ بِهٖ وَلَتَنْصُرُنَّهٗ ؕ قَالَ ءَاَقْرَرْتُمْ وَاَخَذْتُمْ عَلٰى ذٰلِكُمْ

تو اُسپر ایمان لاؤگے اور اُسکی مدد کروگے • فرمایا کہ تم نے اقرار کیا اور اِس شرط پر لیا میرا

اِصْرِيْ ؕ قَالُوْٓا اَقْرَرْنَا ؕ قَالَ فَاشْهَدُوْا وَاَنَا مَعَكُمْ مِّنَ

ذمہ [illegible] بولے ہمنے اقرار کیا • فرمایا تو اب شاہد رہو اور میں بھی تمھارے ساتھ

الشّٰهِدِيْنَ ۸۲ فَمَنْ تَوَلّٰى بَعْدَ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْفٰسِقُوْنَ

شاہد ہوں • ف • پھر جو کوئی پھر جاوے اُسکے بعد تو وہی لوگ ہیں بے حکم •

اَفَغَيْرَ دِيْنِ اللّٰهِ يَبْغُوْنَ وَلَهٗٓ اَسْلَمَ مَنْ فِي السَّمٰوٰتِ ۸۳

اب کچھ اور دین ڈھونڈتے ہیں سواے دین اللہ کے اور اُسکے حکم میں ہی جو کوئی آسمان

وَالْاَرْضِ طَوْعًا وَّكَرْهًا وَّاِلَيْهِ يُرْجَعُوْنَ ۸۴ قُلْ اٰمَنَّا بِاللّٰهِ

اور زمین میں ہی خوشی سے یا زور سے اور اُسی طرف پھر جاوینگے • ف • تو کہہ ہم ایمان لائے اللہ پر

وَمَآ اُنْزِلَ عَلَيْنَا وَمَآ اُنْزِلَ عَلٰٓى اِبْرٰهِيْمَ وَاِسْمٰعِيْلَ وَاِسْحٰقَ

اور جو کچھ اترا ہم پر اور جو اترا ابراہیم پر اور اِسمعیل پر اور اِسحق

وَيَعْقُوْبَ وَالْاَسْبَاطِ وَمَآ اُوْتِيَ مُوْسٰى وَعِيْسٰى وَالنَّبِيُّوْنَ

اور یعقوب پر اور اُسکی اولاد پر اور جو ملا موسی کو اور عیسی کو اور سب نبیوں کو

ف • یہود مسلمانوں سے کہتے کہ تمھارا نبی ہمکو کہتا ہی کہ بندگی کرو اللہ کی • تم تو آگے سے اُسی کی بندگی کرتے ہیں • مگر وہ چاہتا ہی کہ میری بندگی کرو • سو اللہ تعالی نے فرمایا کہ جسکو اللہ تعالی نبی کرے اور وہ لوگوں کو کفر سے نکال کر مسلمانی میں لاوے • پھر کیونکر اُنکو یہہ بات سکھاوے • مگر تمکو یہہ کہتا ہی کہ تم میں جو آگے دینداری تھی کتاب کا پڑھنا اور سکھانا وہ نہیں ہی • اب میری صحبت میں پھر وہی کمال حاصل کرو

ف • اللہ نے اقرار لیا نبیوں کا • جیسے نبیوں کے مقدمے میں بنی اسرائیل سے اقرار لیا

ف • نبی نے ہر عہد کا سو حکم فرمایا اُسکے سوے اور دین قبول نہیں

مِن رَّبِّهِمْ لَا نُفَرِّقُ بَيْنَ أَحَدٍ مِّنْهُمْ وَنَحْنُ لَهُ مُسْلِمُونَ ۝

اپنے رب کی طرف سے • ہم جدا نہیں کرتے اُن میں کسی کو • اور ہم اُسی کے حکم پر ہیں *

٨٥ وَمَن يَبْتَغِ غَيْرَ الْإِسْلَامِ دِينًا فَلَن يُقْبَلَ مِنْهُ ج

اور جو کوئی چاہے سوا اسلام کی حکم برداری کے اور دین سو اُس سے ہرگز قبول نہو گا •

٨٦ وَهُوَ فِي الْآخِرَةِ مِنَ الْخَاسِرِينَ ۝ كَيْفَ يَهْدِي اللَّهُ قَوْمًا

اور وہ آخرت میں خراب ہی • کیونکر راہ دیگا اللہ ایسے لوگوں کو

كَفَرُوا بَعْدَ إِيمَانِهِمْ وَشَهِدُوا أَنَّ الرَّسُولَ حَقٌّ وَجَاءَهُمُ

کہ منکر ہو گئے مان کر اور بتا چکے کہ رسول سچا ہی اور پہنچ چکے اُنکو

٨٧ الْبَيِّنَاتُ ط وَاللَّهُ لَا يَهْدِي الْقَوْمَ الظَّالِمِينَ ۝ أُولَٰئِكَ

نشان • اور اللہ راہ نہیں دیتا بے انصاف لوگوں کو • ایسے لوگوں کی

جَزَاؤُهُمْ أَنَّ عَلَيْهِمْ لَعْنَةَ اللَّهِ وَالْمَلَائِكَةِ وَالنَّاسِ أَجْمَعِينَ ۝

جزا یہہ ہی کہ اُن پر لعنت اللہ کی اور فرشتوں کی اور لوگوں کی سب کی *

٨٨ خَالِدِينَ فِيهَا ج لَا يُخَفَّفُ عَنْهُمُ الْعَذَابُ وَلَا هُمْ يُنظَرُونَ ۝

پڑے رہینگے اُسی میں • نہ ہلکا ہو اُن پر عذاب اور نہ اُنکو فرصت ملے •

٨٩ إِلَّا الَّذِينَ تَابُوا مِن بَعْدِ ذَٰلِكَ وَأَصْلَحُوا فَإِنَّ اللَّهَ

مگر جنہوں نے توبہ کی اُسکے بعد اور سنوار پکڑی تو البتہ اللہ

٩٠ غَفُورٌ رَّحِيمٌ ۝ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا بَعْدَ إِيمَانِهِمْ ثُمَّ ازْدَادُوا

بخشنے والا مہربان ہی • جو لوگ منکر ہوئے مان کر پھر بڑھتے رہے

٩١ كُفْرًا لَّن تُقْبَلَ تَوْبَتُهُمْ ج وَأُولَٰئِكَ هُمُ الضَّالُّونَ ۝ إِنَّ الَّذِينَ

انکار میں ہرگز قبول نہو گی اُنکی توبہ • اور وہی ہیں راہ بھولے • ف • جو لوگ

كَفَرُوا وَمَاتُوا وَهُمْ كُفَّارٌ فَلَن يُقْبَلَ مِنْ أَحَدِهِم

منکر ہوئے اور مر گئے منکر ہی تو ہرگز قبول نہو گا ایسے کسی سے

ف • یہود پہلے اقرار کرتے تھے کہ یہہ نبی سچے ہیں • جب اُنسے مقابلہ ہوا تو منکر ہو گئے • اور آخر شریر ہو گئے انکار میں • یعنی قرآن کو جھٹلاتے ہوئے • اُنکی توبہ ... [illegible]

قبول نهو گی یعنے انکو توبه کرنی نصیب نهو گا که قبول هو

**الجزو الرابع**

مِلْءُ الْاَرْضِ ذَهَبًا وَّلَوِ افْتَدٰی بِهٖ ؕ اُولٰٓئِكَ لَهُمْ

زمین بھر کر سونا اگرچه بدلا دوے یه کچھ • انکو

٩٢ ع عَذَابٌ اَلِیْمٌ وَّمَا لَهُمْ مِّنْ نّٰصِرِیْنَ ۝ لَنْ تَنَالُوا الْبِرَّ حَتّٰی

دکھه کی مار هی اور کوئی نهین انکا مددگار • نه پهنچو گے نیکی کی حد کو جب تک

تُنْفِقُوْا مِمَّا تُحِبُّوْنَ ؕ وَمَا تُنْفِقُوْا مِنْ شَیْءٍ فَاِنَّ اللّٰهَ بِهٖ عَلِیْمٌ ۝

نه خرچ کرو کچھ ایک جس سے محبت رکھتے هو • اور جو چیز خرچ کروگے سو وه الله کو معلوم هی • ف •

٩٣ كُلُّ الطَّعَامِ كَانَ حِلًّا لِّبَنِیْٓ اِسْرَآءِیْلَ اِلَّا مَا حَرَّمَ اِسْرَآءِیْلُ

سب کھانے کی چیزین حلال تھین بنی اسرائیل کو مگر جو حرام کر لی تھی اسرائیل نے

عَلٰی نَفْسِهٖ مِنْ قَبْلِ اَنْ تُنَزَّلَ التَّوْرٰىةُ ؕ قُلْ فَاْتُوْا بِالتَّوْرٰىةِ

اپنی جان پر توراۃ نازل هونے سے پہلے • تو کهه لاؤ توراۃ

٩٤ فَاتْلُوْهَآ اِنْ كُنْتُمْ صٰدِقِیْنَ ۝ فَمَنِ افْتَرٰی عَلَی اللّٰهِ الْكَذِبَ

اور پڑھو اگر سچے هو • پھر جو کوئی باندھے الله پر جھوٹ

٩٥ مِنْۢ بَعْدِ ذٰلِكَ فَاُولٰٓئِكَ هُمُ الظّٰلِمُوْنَ ۝ قُلْ صَدَقَ اللّٰهُ

اسکے بعد تو وهی هین بے انصاف • ف • تو کهه سچ فرمایا الله نے

فَاتَّبِعُوْا مِلَّةَ اِبْرٰهِیْمَ حَنِیْفًا ؕ وَمَا كَانَ مِنَ الْمُشْرِكِیْنَ ۝

اب تابع هو جاؤ دین ابراهیم کے جو ایک طرف کا تھا • اور نه تھا شرک کرنے والا •

٩٦ اِنَّ اَوَّلَ بَیْتٍ وُّضِعَ لِلنَّاسِ لَلَّذِیْ بِبَكَّةَ مُبٰرَكًا

تحقیق پهلا گھر جو ٹھهرا لوگون کے واسطے یهی هی جو که مین هی برکت والا

٩٧ وَّهُدًی لِّلْعٰلَمِیْنَ ۝ فِیْهِ اٰیٰتٌۢ بَیِّنٰتٌ مَّقَامُ اِبْرٰهِیْمَ ج

اور نیک راه جهان کے لوگونکو • اسمین نشانیان ظاهر هین کھڑے هونے کی جگه ابراهیم کے •

وَمَنْ دَخَلَهٗ كَانَ اٰمِنًا ؕ وَلِلّٰهِ عَلَی النَّاسِ حِجُّ الْبَیْتِ

اور جو کوئی اسکے اندر آیا اسکو امن ملا • اور الله کا حق هی لوگون پر حج کرنا اس گھر کا

ف • یعنے جس چیز سے دل بهت لگا هو اسکا خرچ کرنا بڑا درجه هی اور ثواب هر چیز مین هی • شاید یهود کے ذکر مین یه آیت اسواسطے فرمائی که اکثر اپنی ریاست بهت عزیز تھی • جسکے سبب نبی کے تابع نهوتے تھے • تو جبتک وهی نه کھوؤ الله کی راه مین وه نه ایمان پاؤ گے

ف • یهود کهتے تھے که هم ابراهیم کے دین پر هین اور ابراهیم کے گھرانے مین جو چیزین حرام هین سو هم مانے هو • جیسے اونٹ کا گوشت اور دودھ • الله تعالی نے فرمایا که جتنی چیزین اب لوگ کھاتے هین سب ابراهیم کے وقت حلال تھین • جبتک توراۃ نازل هوئی توراۃ مین خاص بنی اسرائیل پر حرام هوئی هین • مگر ایک اونٹ توراۃ سے پہلے حضرت یعقوب نے اسکے کھانے سے قسم کھائی تھی •

مَنِ اسْتَطَاعَ اِلَيْهِ سَبِيْلًا ۭ وَمَنْ كَفَرَ فَاِنَّ اللّٰهَ
جو کوئی پاوے اِس تک راہ • اور جو کوئی منکر ہوا تو اللہ

٩٨ غَنِيٌّ عَنِ الْعٰلَمِيْنَ ۝ قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ
پروا نہین رکہتا لوگون کی • ف • تو کہہ ای اہل کتاب کیون

تَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ ۤ وَاللّٰهُ شَهِيْدٌ عَلٰي مَا تَعْمَلُوْنَ ۝
منکر ہوتے ہو اللہ کے کلام سے • اور اللہ کے روبرو ہی جو کرتے ہو •

٩٩ قُلْ يٰٓاَهْلَ الْكِتٰبِ لِمَ تَصُدُّوْنَ عَنْ سَبِيْلِ اللّٰهِ مَنْ
تو کہہ ای اہل کتاب کیون روکتے ہو اللہ کی راہ سے

اٰمَنَ تَبْغُوْنَھَا عِوَجًا وَّاَنْتُمْ شُهَدَاۗءُ ۭ وَمَا اللّٰهُ بِغَافِلٍ
ایمان لانے والے کو ڈھوندھتے ہو اُسمین عیب اور تم خود دیکھتے ہو • اور اللہ بیخبر نہین

١٠٠ عَمَّا تَعْمَلُوْنَ ۝ يٰٓاَيُّھَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْٓا اِنْ تُطِيْعُوْا فَرِيْقًا مِّنَ
تمہارے کام سے • ای ایمان والو اگر تم مانوگے کہے

الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْكِتٰبَ يَرُدُّوْكُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ كٰفِرِيْنَ ۝
اہل کتاب کی بات تو پھر کر دینگے تمکو ایمان لائے پیچھے منکر • ف •

١٠١ وَكَيْفَ تَكْفُرُوْنَ وَاَنْتُمْ تُتْلٰى عَلَيْكُمْ اٰيٰتُ اللّٰهِ وَفِيْكُمْ
اور تم کسطرح منکر ہوا اور تم پر پڑھی جاتی ہین آیتین اللہ کی اور تم مین اُسکا

رَسُوْلُهٗ ۭ وَمَنْ يَّعْتَصِمْ بِاللّٰهِ فَقَدْ ھُدِيَ اِلٰى صِرَاطٍ مُّسْتَقِيْمٍ ۝
رسول ہی • اور جو کوئی مضبوط پکڑے اللہ کو وہ پہنچا سیدھی راہ پر •

١٠٢ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوا اتَّقُوا اللّٰهَ حَقَّ تُقٰتِهٖ وَلَا تَمُوْتُنَّ اِلَّا
ای ایمان والو ڈرتے رہو اللہ سے جیسا چاہیے اُس سے ڈرنا اور نہ مریو مگر

١٠٣ وَاَنْتُمْ مُّسْلِمُوْنَ ۝ وَاعْتَصِمُوْا بِحَبْلِ اللّٰهِ جَمِيْعًا وَّلَا تَفَرَّقُوْا ص
مسلمان • اور مضبوط پکڑو رسی اللہ کی سب ملکر اور پھوٹ نہ ڈالو •

اُنکی تبعیت سے اُنکی اولاد نے بھی چھوڑ دیا تھا • اُس قسم کا سبب یہہ تھا • کہ اُنکو ایک مرض ہوا تھا اُنھون نے نذر کی • کہ اگر مین صحت پاؤن تو جو میری بہت بہاوت کی چیز ہو وہ چھوڑ دون اُنکو یہی گوشت بہت بہاتا تھا سو نذر کے سبب سے چھوڑ دیا

ف • یہہ بھی یہود کا شبہہ تھا کہ ابراہیم کا گہرانا مدت سے شام مین رہا اور بیت المقدس کو قبلہ رکھا • اور تم مکے مین ہو اور کعبے کو قبلہ کرتے ہو تم کیونکر ابراہیم کے وارث ہوئے • سو اللہ تعالی نے فرمایا • کہ ابراہیم کے ہاتھ سے اول عبادت خانہ اللہ کے نام پر یہی بنا اور اُسمین بزرگی کی نشانیان اور خوارق ہمیشہ دیکھتے رہے ہین • اصل مقام ابراہیم کا یہی ہی

ف • اللہ تعالی نے اہل کتاب کے شبہون کا جواب دیکر مسلمانونکو فرمایا کہ اُنکی بات مت سنو یہی علاج ہی • نہین تو سنتے سنتے اپنی راہ سے مزل جاؤ گے • اب بھی ہر مسلمان کو چاہیے کہ شبہے والونکی بات نہ سنے • اِس مین دین کی سلامتی ہی • اور ہمکو اُنسے سمجھے بوجھے جانن

وَاذْكُرُوا نِعْمَتَ اللّٰهِ عَلَيْكُمْ اِذْ كُنْتُمْ اَعْدَآءً فَاَلَّفَ

اور یاد کرو احسان اللہ کا اپنے اوپر جب تھے تم آپسمین دشمن پھر اُلفت

بَيْنَ قُلُوْبِكُمْ فَاَصْبَحْتُمْ بِنِعْمَتِهٖٓ اِخْوَانًا ۚ وَكُنْتُمْ عَلٰى

دی تمھارے دلومین اب ہو گئے اُسکے فضل سے بھائی • اور تھے تم کنارے پر

شَفَا حُفْرَةٍ مِّنَ النَّارِ فَاَنْقَذَكُمْ مِّنْهَا ۗ كَذٰلِكَ يُبَيِّنُ اللّٰهُ

ایک آگ کے گڑھے کے پھر تمکو خلاص کیا اُس سے • اِسی طرح کھولتا ہی اللہ

لَكُمْ اٰيٰتِهٖ لَعَلَّكُمْ تَهْتَدُوْنَ ۝ وَلْتَكُنْ مِّنْكُمْ اُمَّةٌ يَّدْعُوْنَ ١٠٤

تم پر اپنی نشانیان شاید تم راہ پاؤ • ف • اور چاہیے کہ رہے تم مین ایک جماعت

اِلَى الْخَيْرِ وَيَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ ۭ

بلاتی نیک کام کی طرف اور حکم کرتی رہے پسند بات کو اور منع کرتی رہے ناپسند سے •

وَاُولٰٓئِكَ هُمُ الْمُفْلِحُوْنَ ۝ وَلَا تَكُوْنُوْا كَالَّذِيْنَ ١٠٥

اور وہی پہنچے مراد کو • ف • مت ہو اُنکی طرح جو پھوٹ

تَفَرَّقُوْا وَاخْتَلَفُوْا مِنْۢ بَعْدِ مَا جَآءَهُمُ الْبَيِّنٰتُ ۭ وَاُولٰٓئِكَ

گئے اور اختلاف کرنے لگے بعد اِس کے کہ پہنچ چکا اُنکو صاف حکم • اور اُن کے واسطے

لَهُمْ عَذَابٌ عَظِيْمٌ ۝ يَّوْمَ تَبْيَضُّ وُجُوْهٌ وَّتَسْوَدُّ وُجُوْهٌ ۚ فَاَمَّا الَّذِيْنَ ١٠٦

بڑا عذاب ہی • جسدن سفید ہونگے بعضے منھہ اور سیاہ ہونگے بعضے منھہ • سو وے

اسْوَدَّتْ وُجُوْهُهُمْ ۣ اَكَفَرْتُمْ بَعْدَ اِيْمَانِكُمْ فَذُوْقُوا الْعَذَابَ

جو سیاہ ہوئے اُنکے منھہ • کیا تم کافر ہو گئے ایمان مین آکر اب چکھو عذاب

بِمَا كُنْتُمْ تَكْفُرُوْنَ ۝ وَاَمَّا الَّذِيْنَ ابْيَضَّتْ وُجُوْهُهُمْ فَفِيْ ١٠٧

بدلا اُس کفر کرنیکا • اور وے جو سفید ہوئے منہہ اُن کے سو رحمت

رَحْمَةِ اللّٰهِ ۭ هُمْ فِيْهَا خٰلِدُوْنَ ۝ تِلْكَ اٰيٰتُ اللّٰهِ نَتْلُوْهَا ١٠٨

مین ہین اللہ کی • وے اُسی مین رہا کرینگے • ف • یہ حکم ہین اللہ کے ہم سناتے ہین

ف • ایک مجلس مین مسلمان تھے اور یہود تھے • یہود نے مسلمانونکو آپسمین لڑا دیا اور قریب ہوا کہ شمشیر چلے • حضرت آپ وہان پہنچے اور صلح کر دی • لڑا دیا اِس طرح کہ مدینے کے لوگ دو فرقے تھے • اسلام سے پہلے آپسمین [illegible] اور دونو طرف بہت [illegible] • اُس وقت [illegible] لڑائی یاد دلا کر غصہ دلایا اور لڑا دیا • حق تعالی مسلمانونکو خبردار کرتا ہے کہ [illegible] اور آپس کا اتفاق [illegible] • اور یہود کیطرح پھوٹ کر خراب نہ ہو

ف • معلوم ہوا کہ مسلمانو مین [illegible] کہ ایک جماعت اُنکی قائم رہے جہاد کرنے کو • اور دین کی باتونکا تقید رکھنے کو • تا دین کے خلاف کوئی نکرسکے • اور جو اِس کام پر قائم رہین وہی کامیاب ہین • اور یہ کہ کوئی کسی سے تعرض نکرسکے ہو کسی [illegible] ہو [illegible] مسلمانی کی نہیں

ف • معلوم ہوا کہ سیاہ

عَلَيْكَ بِالْحَقِّ ط وَمَا اللّٰهُ يُرِيْدُ ظُلْمًا لِّلْعٰلَمِيْنَ ۝ وَلِلّٰهِ مَا فِي ۱۰۹

تجھکو تحقیق • اور اللہ نہیں چاہتا ظلم جہان والوں پر • ف۲ اور اللہ کا

السَّمٰوٰتِ وَمَا فِي الْاَرْضِ ط وَاِلَى اللّٰهِ تُرْجَعُ الْاُمُوْرُ ۝ كُنْتُمْ ۱۱۰ ع۳

مال ہی جو کچھ ہی آسمان و زمین میں • اور اللہ تک رجوع ہی ہر کام کی • ف۳ تم ہو

خَيْرَ اُمَّةٍ اُخْرِجَتْ لِلنَّاسِ تَاْمُرُوْنَ بِالْمَعْرُوْفِ وَتَنْهَوْنَ

بہتر سب اُمتوں سے جو پیدا ہوئی ہیں لوگوں میں حکم کرتے ہو اچھی بات کا اور منع کرتے ہو

عَنِ الْمُنْكَرِ وَتُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ ط وَلَوْ اٰمَنَ اَهْلُ الْكِتٰبِ

بُری بات سے اور ایمان لاتے ہو اللہ پر • اور اگر ایمان لاتے اہل کتاب

لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ ط مِنْهُمُ الْمُؤْمِنُوْنَ وَاَكْثَرُهُمُ الْفٰسِقُوْنَ ۝

تو اُنکو بہتر تھا • کوئی ہیں اُنمیں ایمان پر اور اکثر وے بے حکم ہیں • ف

لَنْ يَّضُرُّوْكُمْ اِلَّآ اَذًى ط وَاِنْ يُّقَاتِلُوْكُمْ يُوَلُّوْكُمُ الْاَدْبَارَ قف ۱۱۱

وے تمہارا کچھ نہ بگاڑینگے مگر ستانا • اور اگر تم سے لڑینگے تو تم پر پیٹھ دینگے •

ثُمَّ لَا يُنْصَرُوْنَ ۝ ضُرِبَتْ عَلَيْهِمُ الذِّلَّةُ اَيْنَ مَا ثُقِفُوْٓا اِلَّا بِحَبْلٍ ۱۱۲

پھر اُنکو مدد نہ ہوگی • ماری گئی ہی اُن پر ذلت جہاں دیکھئے سواے دستآویز

مِّنَ اللّٰهِ وَحَبْلٍ مِّنَ النَّاسِ وَبَآءُوْ بِغَضَبٍ مِّنَ اللّٰهِ وَضُرِبَتْ

اللہ کی اور دستاویز لوگوں کی اور کمالائے غصہ اللہ کا اور ماری گئی

عَلَيْهِمُ الْمَسْكَنَةُ ط ذٰلِكَ بِاَنَّهُمْ كَانُوْا يَكْفُرُوْنَ بِاٰيٰتِ اللّٰهِ

اُن پر محتاجی • یہہ اِسواسطے کہ وے منکر رہے ہیں اللہ کی آیتوں سے

وَيَقْتُلُوْنَ الْاَنْۢبِيَآءَ بِغَيْرِ حَقٍّ ط ذٰلِكَ بِمَا عَصَوْا وَّكَانُوْا يَعْتَدُوْنَ ۝

اور قتل کرتے رہے ہیں نبیوں کو ناحق • یہہ اِس سے کہ بے حکم ہیں اور حد سے بڑھتے ہیں • ف

لَيْسُوْا سَوَآءً ط مِنْ اَهْلِ الْكِتٰبِ اُمَّةٌ قَآئِمَةٌ يَّتْلُوْنَ ۱۱۳

وے سب برابر نہیں • اہل کتاب میں ایک فرقہ ہی سیدھی راہ پر پڑھتے ہیں

منہہ اُنکے ہیں جو مسلمانی میں کفر کرتے ہیں یعنے مُنہہ سے کلمہ اِسلام کہتے ہیں اور عقیدہ خلاف اِسلام رکھتے ہیں • سب فرقے گمراہ یہی حکم رکھتے ہیں

ف۲ یعنے جہاد اور امر معروف کا جو حکم فرمایا یہہ ظلم نہیں خلق پر • اِسمیں اُنکی تربیت ہی

ف۳ یعنے جہاد میں خلق کی جان و مال تلف ہو تو ہو مالک کے حکم سے ہی سب چیز مال اللہ کا ہی

ف • یہہ اُمت ہر اُمت سے بہتر ہی اِسی دو صفت سے • امر معروف یعنے جہاد اور ایمان • یعنے توحید کا عقیدہ اِسقدر اور دین میں نہیں ہی

ف • سواے دستاویز • یہود دنیا میں کہیں اپنی حکومت سے نہیں رہتے بغیر دستاویز اللہ کی • کہ بعضی رسمیں توریت کی عمل میں لاتے ہیں اسکے طفیل سے بچ رہتے ہیں • اور بغیر دستاویز لوگوں کی • یعنے کسی کی رعیت ہیں اُسکی پناہ میں پڑے رہتے ہیں

١١٤ آيَاتِ اللّٰهِ آنَاءَ اللَّيْلِ وَهُمْ يَسْجُدُونَ ۝ يُؤْمِنُونَ بِاللّٰهِ

آیتیں اللہ کی راتونکے وقت اور وے سجدہ کرتے ہیں • یقین لاتے ہیں اللہ پر

وَالْيَوْمِ الْآخِرِ وَيَأْمُرُونَ بِالْمَعْرُوفِ وَيَنْهَوْنَ عَنِ الْمُنْكَرِ

اور پچھلے دن پر اور حکم کرتے ہیں پسند بات کو اور منع کرتے ہیں ناپسند سے

وَيُسَارِعُونَ فِي الْخَيْرَاتِ ط وَأُولٰئِكَ مِنَ الصَّالِحِينَ ۝

اور دوڑتے ہیں نیک کاموں پر • اور وے لوگ نیک بختوں میں ہیں •

١١٥ وَمَا يَفْعَلُوا مِنْ خَيْرٍ فَلَنْ يُكْفَرُوهُ ط وَاللّٰهُ عَلِيمٌ بِالْمُتَّقِينَ ۝

اور جو کرینگے نیک کام سو ناقبول نہوگا • اور اللہ کو خبر ہی پرہیزگاروں کی • ف •

١١٦ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا لَنْ تُغْنِيَ عَنْهُمْ أَمْوَالُهُمْ وَلَا أَوْلَادُهُمْ

وے لوگ جو منکر ہیں اُنکے کام نہ آوینگے اُنکے مال نہ اولاد

مِنَ اللّٰهِ شَيْئًا ط وَأُولٰئِكَ أَصْحَابُ النَّارِ ج هُمْ فِيهَا

اللہ کے آگے کچھ • اور وے دوزخ کے لوگ ہیں • وے اُسمیں رہ

خَالِدُونَ ۝ ١١٧ مَثَلُ مَا يُنْفِقُونَ فِي هٰذِهِ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَثَلِ

پڑے • جو کچھ خرچ کرتے ہیں اِس دنیا کی زندگی میں اُسکی مثال جیسی

رِيحٍ فِيهَا صِرٌّ أَصَابَتْ حَرْثَ قَوْمٍ ظَلَمُوا أَنْفُسَهُمْ

ایک باد اُسمیں پالا وہ مار گئی کھیتی ایک لوگونکی جنھوں نے اپنے حق میں بُرا کیا تھا

فَأَهْلَكَتْهُ ط وَمَا ظَلَمَهُمُ اللّٰهُ وَلٰكِنْ أَنْفُسَهُمْ يَظْلِمُونَ ۝

پھر اُسکو نابود کر گئی • اور اللہ نے اُن پر ظلم نہیں کیا پر وے اپنے اوپر ظلم کرتے ہیں • ف •

١١٨ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَتَّخِذُوا بِطَانَةً مِنْ دُونِكُمْ

ای ایمان والو نہ ٹھہراؤ بھیدی اپنے غیر کو وہ کمی نہیں کرتے تمہاری

لَا يَأْلُونَكُمْ خَبَالًا ط وَدُّوا مَا عَنِتُّمْ ج قَدْ بَدَتِ الْبَغْضَاءُ

خرابی میں • اُنکی خوشی ہی تم جس قدر تکلیف پاؤ • نکلی پڑتی ہی دشمنی

ف • یہود میں پانچ سات آدمی حق پرست تھے وے مسلمان ہوگئے • اُنکے سردار عبداللہ بن سلام تھے • حق تعالی ہر جگہہ اہل کتاب کی مذمت میں سے اُنکو نکال لیتاہی • یہہ بھی اُنہیں کا مذکور رہا

ف • جتنے جو مال خرچ کیا اور اللہ کی رضا پر نہ دیا • آخرت میں وہ دیا نہ دیا برابر ہی

مِنْ أَفْوَاهِهِمْ ۚ وَمَا تُخْفِي صُدُورُهُمْ أَكْبَرُ ۚ قَدْ بَيَّنَّا لَكُمُ

انکی زبان سے * اور جو چھپا ہی انکے جی مین سو اِس سے زیادہ * ہم نے جتا دئیے تمکو

الْآيَاتِ إِن كُنتُمْ تَعْقِلُونَ ۝ هَا أَنتُمْ أُولَاءِ تُحِبُّونَهُمْ ۱۱۹

پتے اگر تمکو عقل ہی * ف * سنتے ہو تم لوگ انکے دوست ہو

وَلَا يُحِبُّونَكُمْ وَتُؤْمِنُونَ بِالْكِتَابِ كُلِّهِ ۚ وَإِذَا لَقُوكُمْ

اور وے تمہارے دوست نہین اور تم سب کتابونکو مانتے ہو * اور جب تم سے ملتے ہین

قَالُوا آمَنَّا ۖ وَإِذَا خَلَوْا عَضُّوا عَلَيْكُمُ الْأَنَامِلَ مِنَ الْغَيْظِ ۚ

کہتے ہیں ہم مسلمان ہین * اور جب اکیلے ہوتے ہین کاٹ کاٹ کہاتے ہین تمپر انگلیان دشمنی سے *

قُلْ مُوتُوا بِغَيْظِكُمْ ۗ إِنَّ اللَّهَ عَلِيمٌ بِذَاتِ الصُّدُورِ ۝ إِن تَمْسَسْكُمْ ۱۲۰

تو کہہ مرو تم اپنی دشمنی مین * اللہ کو معلوم ہی جیون کی بات * اگر تمکو ملے کچھ

حَسَنَةٌ تَسُؤْهُمْ وَإِن تُصِبْكُمْ سَيِّئَةٌ يَفْرَحُوا بِهَا ۖ وَإِن

بھلائی بری لگے انکو * اور اگر تم پر پہنچے برائی خوش ہون اُس سے * اور اگر تم

تَصْبِرُوا وَتَتَّقُوا لَا يَضُرُّكُمْ كَيْدُهُمْ شَيْئًا ۗ إِنَّ اللَّهَ بِمَا

ٹھہرے رہو اور بچتے رہو کچھ نہ بگڑیگا تمہارا انکے فریب سے * جو کچھ وے کرتے ہین سب اللہ

يَعْمَلُونَ مُحِيطٌ ۝ وَإِذْ غَدَوْتَ مِنْ أَهْلِكَ تُبَوِّئُ الْمُؤْمِنِينَ ۱۲۱ ع

کے بس مین ہی * ف * اور جب فجر کو نکلا تو اپنے گھر سے ٹھہرانے لگا مسلمانونکو

مَقَاعِدَ لِلْقِتَالِ ۗ وَاللَّهُ سَمِيعٌ عَلِيمٌ ۝ إِذْ هَمَّت طَّائِفَتَانِ ۱۲۲

لڑائی کے ٹھکانون پر * اور اللہ سنتا جانتا ہی * جب قصد کیا دو فرقون نے

مِنكُمْ أَن تَفْشَلَا وَاللَّهُ وَلِيُّهُمَا ۗ وَعَلَى اللَّهِ فَلْيَتَوَكَّلِ

تم مین سے کہ نامردی کرین * اور اللہ مددگار تھا انکا * اور اللہ ہی پر چاہئے بھروسا کرین

الْمُؤْمِنُونَ ۝ وَلَقَدْ نَصَرَكُمُ اللَّهُ بِبَدْرٍ وَأَنتُمْ أَذِلَّةٌ ۚ ۱۲۳

مسلمان * ف * اور تمہاری مدد کر چکا ہی اللہ بدر کی لڑائی مین اور تم بے مقدور تھے *

ف * یعنے مسلمانونکو کافرون سے دوستی نہ کرنی چاہئے * وے ہر طرح دشمن ہین

ف * اکثر منافق یہی سود مین ملے تھے * اسواسطے انکے ذکر کے مناسب انکا بھی ذکر فرمایا * اب آگے جنگ احد کی باتین مذکور کین * لڑائی مین مسلمانون سے اُلٹے کافر دکھائی دیتا تھا اور لڑائی سے پھر چلے تھے * اور منافقون نے اپنے نفاق کی باتین ظاہر کی ہین

ف * جب حضرت مکے سے مدینے مین آئے اسکے ایک برس

فاتقوا الله لعلكم تشكرون ○ اذ تقول للمؤمنين ۱۲۴
سو ڈرتے رہو اللہ سے شاید تم احسان مانو * جب تو کہنے لگا مسلمانوں کو
الن يكفيكم ان يمدكم ربكم بثلثة الاف من
کیا تمکو کفایت نہیں کہ تمھاری مدد بھیجے رب تمھارا تین ہزار
الملائكة منزلين ۞ بلى لا ان تصبروا وتتقوا ويأتوكم ۱۲۵
فرشتے آسمان سے اترتے * البتہ اگر تم ٹھہرے رہو اور پرہیزگاری کرو اور دوسے
من فورهم هذا يمددكم ربكم بخمسة الاف من
آویں تم پر اسی دم تو مدد بھیجے تمھارا رب پانچ ہزار
الملائكة مسومين ۞ وما جعله الله الا بشرى لكم ۱۲۶
فرشتے پلے ہوئے گھوڑوں پر * اور یہ تو اللہ نے تمھارے دل کی خوشی کی
ولتطمئن قلوبكم به ط وما النصر الا من عند الله
اور تاکہ چین ہووے تمھارے دلوں کو * اور مدد ہی نہیں اللہ کے پاس سے جو
العزيز الحكيم ○ ليقطع طرفا من الذين كفروا او يكبتهم ۱۲۷
زبردست ہی حکمت والا * تاکاٹ ڈالے بعضے کافروں کو یا انکو ذلیل کرے
فينقلبوا خائبين ○ ليس لك من الامر شيء او يتوب ۱۲۸
کہ پھر جاویں نامراد * تیرا اختیار کچھ نہیں یا انکو توبہ دیوے
عليهم او يعذبهم فانهم ظالمون ○ ولله ما في ۱۲۹
یا ان پر عذاب کرے کہ وے ناحق پر ہیں * اور اللہ کا مال ہی جو کچھ
السموات وما في الارض ط يغفر لمن يشاء ويعذب
آسمان و زمین میں ہی * بخشے جسکو چاہے اور عذاب کرے
من يشاء ط والله غفور رحيم ○ يا ايها الذين ۱۳۰ ع
جسکو چاہے * اور اللہ بخشنے والا مہربان ہی * ای

چھ مہینے بعد جنگ بدر ہوئی * کہ لیے لوگوں سے اللہ تعالی نے فتح دی مسلمانوں کو * ستر آدمی کافر مارے گئے اور ستر اسیر آئے اگلے سال کافر جمع ہوکر مدینے پر چڑھ آئے * حضرت نے مسلمانوں سے مشورت کی * اکثر کہنے لگے کہ ہم شہر میں لڑینگے * حضرت کی مرضی بھی یہی تھی * اور بعضے کہنے لگے کہ یہ عار ہی * بلکہ ہم میدان میں مقابل ہونگے آخر یہی مشورت قبول ہوئی * جب حضرت شہر سے باہر چلے * عبد اللہ بن ابی کہ وہ تھا مدینے کا ساکن وہ بھی شریک جنگ تھا * ناخوش ہوکر پھر آیا کہ ہمارے قول پر عمل نکیا * اور اسکے ہمراہ کلے سے دو قبیلہ انصار کے بھی پھر چلے * آخر انکے سردار عوام کو سمجھا کر لے آئے * اللہ تعالی مسلمانوں کو تقویت دیتا ہی کہ اللہ پر توکل چاہیے اطاعت حاکم میں اما بشہ نکرے

أمنوا لا تأكلوا الربوا أضعافا مضاعفة ص واتقوا الله

ایمان والو مت کھاؤ سود دونے پر دونا ۰ اور ڈرو اللہ سے

لعلكم تفلحون ۝ واتقوا النار التي أعدت للكافرين ۝ ١٣١

شاید تمہارا بھلا ہو ۰ ف ۰ اور بچو اُس آگ سے جو طیار ہوئی ہی کافرون کے واسطے ۰

وأطيعوا الله والرسول لعلكم ترحمون ۝ وسارعوا إلى ١٣٢ ١٣٣

اور حکم مانو اللہ کا اور رسول کا شاید تم پر رحم ہو ۰ اور دوڑو

مغفرة من ربكم وجنة عرضها السموات والأرض لا

اپنے رب کی بخشش پر اور جنت کی طرف جسکا پھیلاو ہی آسمان اور زمین

أعدت للمتقين ۝ الذين ينفقون في السراء ١٣٤

طیار ہوئی ہی واسطے پرہیزگارون کے ۰ وے لوگ جو خرچ کئے جاتے ہین خوشی مین

والضراء والكاظمين الغيظ والعافين عن الناس ط

اور تکلیف مین اور دبا لیتے ہین غصہ اور معاف کرتے ہین لوگون کو ۰

والله يحب المحسنين ۝ والذين إذا فعلوا فاحشة ١٣٥

اور اللہ چاہتا ہی نیکی کرنے والون کو ۰ اور وے لوگ کہ جب کر بیٹھتے ہین کچھ کھلا

أو ظلموا أنفسهم ذكروا الله فاستغفروا لذنوبهم قف

گناہ یا برا کرین اپنے حق مین تو یاد کرین اللہ کو اور بخشش مانگین اپنے گناہونکی ۰

ومن يغفر الذنوب إلا الله قف ولم يصروا على ما فعلوا

اور کون گناہ بخشتا ہی سواے اللہ کے ۰ اور اڑ نہین اپنے کئے پر

وهم يعلمون ۝ أولئك جزاؤهم مغفرة من ربهم و ١٣٦

جانتے ۰ اُنکی جزا ہی بخشش اُن کے رب کی اور

جنات تجري من تحتها الأنهار خالدين فيها ط ونعم

باغ جنکے نیچے بہتی نہرین ۰ وے پڑے اُن مین ۰ اور خوب

ف ۰ شاید سود کا ذکر یہان اسواسطے فرمایا کہ اوپر مذکور ہوا جہاد مین نامردی کا ۰ اور سود کھانے سے نامردی آتی ہی دو سبب سے ۰ ایک یہہ کہ مال حرام کھانے سے توفیق طاعت کم ہوتی ہی ۰ اور بڑی طاعت جہاد ہی ۰ دوسرے یہہ کہ سود لینا کمال بخل ہی کہ اپنا مال جتنا دیا تھا لے لیا بیچ مین کسی کا کام نکلا یہہ بھی مفت ۰ چھوڑے اُسکا بدلا لیا چاہے ۰ تو جسکو مال پر اتنا بخل ہو وہ جان کب دیا چاہے

مِنَ الْعَذَابِ ط ذٰلِكَ لِمَنْ خَشِيَ الْعَنَتَ مِنْكُمْ ط

ہی • یہہ اُسواسطے جو کہ تم مین ڈرے تکلیف مین پڑنے سے •

۲۶ ع۴

وَأَنْ تَصْبِرُوا خَيْرٌ لَكُمْ ط وَاللّٰهُ غَفُورٌ رَحِيمٌ ۝ يُرِيدُ اللّٰهُ

اور صبر کرو تو بہتر ہی تمھارے حق مین • اور اللہ بخشنے والا مہربان ہی • ف ۱۱ • اللہ چاہتا ہی

لِيُبَيِّنَ لَكُمْ وَيَهْدِيَكُمْ سُنَنَ الَّذِينَ مِنْ قَبْلِكُمْ

کہ بیان کرے تمھارے واسطے اور چلاوے تمکو اگلون کی راہ • اور تمکو

۲۷

وَيَتُوبَ عَلَيْكُمْ ط وَاللّٰهُ عَلِيمٌ حَكِيمٌ ۝ وَاللّٰهُ يُرِيدُ أَنْ يَتُوبَ

معاف کرے • اور اللہ جانتا ہی حکمت والا • اور اللہ چاہتا ہی کہ تم پر متوجہ

عَلَيْكُمْ وَيُرِيدُ الَّذِينَ يَتَّبِعُونَ الشَّهَوَاتِ أَنْ تَمِيلُوا مَيْلًا

ہووے • اور جو لوگ لگے ہین اپنے مزون کے پیچھے وے چاہتے ہین کہ تم مڑجاؤ راہ سے

۲۸

عَظِيمًا ۝ يُرِيدُ اللّٰهُ أَنْ يُخَفِّفَ عَنْكُمْ ج وَخُلِقَ الْإِنْسَانُ ضَعِيفًا ۝

بہت دور • ف ۱۲ • اللہ چاہتا ہی کہ تم سے بوجھ ہلکا کرے • اور انسان بنا ہی کمزور • ف ۱۳

۲۹

يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا لَا تَأْكُلُوا أَمْوَالَكُمْ بَيْنَكُمْ بِالْبَاطِلِ إِلَّا أَنْ

اے ایمان والو نہ کھاؤ مال ایک دوسرے کے آپس مین ناحق مگر یہہ کہ

تَكُونَ تِجَارَةً عَنْ تَرَاضٍ مِنْكُمْ وَلَا تَقْتُلُوا أَنْفُسَكُمْ ط

سوداگری ہو آپس کی خوشی سے • اور نہ خون کرو آپس مین •

۳۰

إِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِكُمْ رَحِيمًا ۝ وَمَنْ يَفْعَلْ ذٰلِكَ عُدْوَانًا

اللہ کو تم پر رحم ہی • اور جو کوئی یہہ کام کرے

وَظُلْمًا فَسَوْفَ نُصْلِيهِ نَارًا ط وَكَانَ ذٰلِكَ عَلَى اللّٰهِ يَسِيرًا ۝

زور اور ظلم سے تو ہم ڈالینگے اُسکو آگ مین • اور یہہ اللہ پر آسان ہی • ف ۱۴

۳۱

إِنْ تَجْتَنِبُوا كَبَائِرَ مَا تُنْهَوْنَ عَنْهُ نُكَفِّرْ عَنْكُمْ سَيِّئَاتِكُمْ

اگر تم بچتے رہو گے بڑی چیزون سے جو تمکو منع ہوئین تو ہم اُتار دینگے تم سے تقصیرین تمھاری

---

ہو یہلا ناتا معتبر ہی • اور بعد اسکے
منع ہوا جمع کرنا دو بہنونکا • اِس
اشارت سے معلوم ہوا کہ ساون
ماںونکا جمع کرنا حرام ہی • اور
سسرال کے ناتو مین جمع کرنا
حرام نہین • آخر کو حرام فرمائی نکاح
بند ہی عورت یعنی ایک کے نکاح
مین ہی تو ہر کسی کو اُسکا نکاح
حرام ہی • مگر یہہ کہ اپنی ملک ہو
جاوے اُسکی صورت یہہ • کہ کافر
مرد و عورت مین نکاح تھا وہ
عورت قید مین آئی جسکو پہنچی
اُسکو حلال ہی • اگر دودھ کا
ناتا یا سسرال کا مرد کو اپنی لونڈی
سے ہی تو اُسکی صحبت حرام ہی
مگر ملک مین رہا کرے • اور یہہ
جو فرمایا کہ عورتین تمھارے
بیٹون کی جو تمھاری پشت سے ہین
یعنی لیپالک کو بیٹا جانو کسی حکم
مین وہ بیٹا نہین

• ف • اپنے جو عورتین حرام
فرمادین اُنکے سواے سب حلال
ہین لیکن چار شرط سے • اول
یہہ کہ طلب کرو یعنی زبان سے
ایجاب قبول درمیان آوے •
دوسری یہہ کہ مال دینا قبول کرو
یعنی مہر • تیسری یہہ کہ قید مین
لانے کی طرح ہو کسی نکالنے کی نہو •
یعنی ہمیشہ کو وہ عورت اُس مرد
کی ہو جاوے اسیے چھوڑنے
ٹھہرانے یعنی مدت کا ذکر نادے
کہ مہینے تک یا برس تک • اِس سے
متعہ حرام ٹھہرا • چوتھی شرط ہو وہ

وَنُدْخِلْكُمْ مُّدْخَلًا كَرِيْمًا ۝ وَلَا تَتَمَنَّوْا مَا فَضَّلَ اللّٰهُ بِهٖ بَعْضَكُمْ عَلٰى ٣٢

اور داخل کرینگے تمکو عزت کے مقام مین ف١٠٥ اور ہوس مت کرو جس چیز مین بڑائی دی

بَعْضٍ ؕ لِلرِّجَالِ نَصِيْبٌ مِّمَّا اكْتَسَبُوْا ؕ وَلِلنِّسَآءِ نَصِيْبٌ

اللہ نے ایک کو ایک سے مردون کو حصہ ہی اپنی کمائی سے اور عورتون کو حصہ

مِّمَّا اكْتَسَبْنَ ؕ وَسْـَٔلُوا اللّٰهَ مِنْ فَضْلِهٖ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ

ہی اپنی کمائی سے ۔ اور مانگو اللہ سے اسکا فضل ۔ اللہ کو ہر چیز

بِكُلِّ شَيْءٍ عَلِيْمًا ۝ وَلِكُلٍّ جَعَلْنَا مَوَالِيَ مِمَّا تَرَكَ ٣٣

معلوم ہی ف١٠٦ اور ہر کسی کے ہم نے ٹھہرا دئے وارث اس

الْوَالِدٰنِ وَالْاَقْرَبُوْنَ ؕ وَالَّذِيْنَ عَقَدَتْ

مال مین جو چھوڑ جاوین ماباپ اور قرابت والے ۔ اور جنسے قرار باندھا

اَيْمَانُكُمْ فَاٰتُوْهُمْ نَصِيْبَهُمْ ؕ اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ

تم نے انکو پہنچا دو انکا حصہ ۔ اللہ کے روبرو ہی

شَيْءٍ شَهِيْدًا ۝ اَلرِّجَالُ قَوّٰمُوْنَ عَلَى النِّسَآءِ بِمَا فَضَّلَ اللّٰهُ ٣٤ ع٣

ہر چیز ف١٠٧ مرد حاکم ہین عورتون پر اسواسطے کہ بڑائی دی اللہ نے

بَعْضَهُمْ عَلٰى بَعْضٍ وَّبِمَآ اَنْفَقُوْا مِنْ اَمْوَالِهِمْ ؕ فَالصّٰلِحٰتُ

ایک کو ایک پر اور اسواسطے کہ خرچ کئے انھون نے اپنے مال ۔ پھر جو نیک بختین ہین سو

قٰنِتٰتٌ حٰفِظٰتٌ لِّلْغَيْبِ بِمَا حَفِظَ اللّٰهُ ؕ وَالّٰتِيْ

حکم بردار ہین خبرداری کرتیان ہین پیٹھ پیچھے اللہ کی خبرداری سے ۔ اور جنکی

تَخَافُوْنَ نُشُوْزَهُنَّ فَعِظُوْهُنَّ وَاهْجُرُوْهُنَّ فِي الْمَضَاجِعِ

بدخوئی کا ڈر ہو تمکو تو انکو سمجھاؤ اور جدا کرو سونے مین

وَاضْرِبُوْهُنَّ ۚ فَاِنْ اَطَعْنَكُمْ فَلَا تَبْغُوْا عَلَيْهِنَّ سَبِيْلًا ؕ

اور مارو انکو ۔ پھر اگر کہا مانین تمھارا تو مت تلاش کرو انپر راہ الزام کی ۔

---

فایدہ مین فرما دی ۔ اور یہان بھی لونڈی ہونے نکاح مین آگے فرمانی ہی ۔ کہ جیسی یاری ہو ویسے لوگ شاہد ن گم سے کم دو فرمادیا ایک مرد دو عورت ۔ پھر فرمایا کہ جو کام مین آئی اسکا مہر پورا دینا پڑا ۔ کام مین آئی یعنی صحبت ہوئی یا خلوت ہوئی اب کسی طرح مہر نہین چھوٹتا ۔ اور جبتک کام مین نہین آئی اگر مرد چھوڑے تو آدھا مہر دے ۔ اور اگر عورت ایسا کام کرے کہ نکاح ٹوٹ جاوے تو سب مہر اتر گیا ۔ پھر فرمایا کہ بعد مہر مقرر کرنے کے جو دونو اپنی خوشی سے بڑھاوین یا گھٹاوین وہ بھی مقرر ہی ۔ ف١١ فرمایا کہ جسکو مقدور ہو آزاد عورت نکاح کرنے کا اور صبر مین ڈرتا ہو کہ مجھسے حرام ہو جاوے ۔ تو روا ہی کہ کسی کی لونڈی نکاح کرے مالک کے اذن سے اور چھپی یاری سے منع فرمایا ۔ یعنی نکاح مین شاہد لازم ہوے ۔ اور جسکے نکاح مین ایک عورت آزاد ہی اسکو کسی کی لونڈی سے نکاح حلال نہین ۔ اور ان پر جو آدھی مار فرمائی یعنی آزاد مرد یا عورت اگر نکاح سے فایدہ لے چکے پھر زنا کرے تو سنگسار ہوے ۔ اور بغیر نکاح کے زنا کرے تو سو کوڑے مارے سو فرمایا کہ لونڈی کا نکاح ایسے بھی زنا کی حد پچاس کوڑے ہین ۔ زیادہ نہین یہی نکاح کا حکم کا

ف١١٢ ... بت و آدمی کا

إِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيًّا كَبِيرًا ۝ وَإِنْ خِفْتُمْ شِقَاقَ ۳۵

بے شک اللہ ہی سب سے اوپر بڑا ہے ف۱۸ اور اگر تم لوگ ڈرو کہ وے دونو ضد رکھتے ہیں

بَيْنِهِمَا فَابْعَثُوا حَكَمًا مِّنْ أَهْلِهِ وَحَكَمًا مِّنْ أَهْلِهَا ج

آپس میں تو کھڑا کرو ایک منصف مرد والوں میں سے اور ایک منصف عورت والوں میں سے ۔

إِنْ يُّرِيدَا إِصْلَاحًا يُّوَفِّقِ اللّٰهُ بَيْنَهُمَا ط إِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلِيمًا

اگر یے دونو چاہینگے صلح تو اللہ ملاپ دیگا اُن میں ۔ اللہ سب جانتا

خَبِيرًا ۝ وَاعْبُدُوا اللّٰهَ وَلَا تُشْرِكُوا بِهِ شَيْئًا وَّبِالْوَالِدَيْنِ ۳۶

خبردار ہے ۔ اور بندگی کرو اللہ کی اور ملاؤ مت اُسکے ساتھ کسی کو اور ماباپ سے

إِحْسَانًا وَّبِذِي الْقُرْبَىٰ وَالْيَتَامَىٰ وَالْمَسَاكِينِ

نیکی اور قرابت والے سے اور یتیموں سے اور فقیروں سے

وَالْجَارِ ذِي الْقُرْبَىٰ وَالْجَارِ الْجُنُبِ وَالصَّاحِبِ بِالْجَنْبِ

اور ہمسایہ قریب سے اور ہمسایہ اجنبی سے اور برابر کے رفیق سے

وَابْنِ السَّبِيلِ لا وَمَا مَلَكَتْ أَيْمَانُكُمْ ط إِنَّ اللّٰهَ لَا يُحِبُّ

اور راہ کے مسافر سے اور اپنے ہاتھ کے مال سے ۔ اللہ کو خوش نہیں آتا

مَنْ كَانَ مُخْتَالًا فَخُورًا ۝ الَّذِينَ يَبْخَلُونَ ۳۷

جو کوئی ہو اِتراتا بڑائی کرتا ۔ ف۱۹ وے جو بخل کرتے ہیں

وَيَأْمُرُونَ النَّاسَ بِالْبُخْلِ وَيَكْتُمُونَ مَا آتَاهُمُ اللّٰهُ مِنْ

اور سکھاتے ہیں لوگوں کو بخل ۔ اور چھپاتے ہیں جو دیا اُن کو اللہ نے اپنے

فَضْلِهِ ط وَأَعْتَدْنَا لِلْكَافِرِينَ عَذَابًا مُّهِينًا ۝ وَالَّذِينَ ۳۸

فضل سے ۔ اور رکھی ہے ہم نے منکروں کو ذلت کی مار ۔ اور وے جو

يُنْفِقُونَ أَمْوَالَهُمْ رِئَاءَ النَّاسِ وَلَا يُؤْمِنُونَ بِاللّٰهِ

خرچ کرتے ہیں اپنے مال لوگوں کے دکھانے کو اور یقین نہیں رکھتے اللہ پر

---

دل و ڈرادوے بڑے کام برا ۔ شرع پر مقید رہنے دے

ف۱۳ یعنے شرع میں کسی بات کی تنگی نہیں کہ کوئی حلال چھوڑے اور حرام کو دوڑے

ف۱۴ یعنے مغرور نہو کہ ہم مسلمان دوزخ میں کیوں جاوینگے ۔ اللہ پر یہہ بھی آسان ہے

ف۱۵ کبیرہ گناہ وے ہیں جن پر قران میں یا حدیث میں صاف وعدہ دیا دوزخ کا یا اللہ کے غصے کا یا لعنت فرمائی ۔ اور صغیرہ وے جنسے منع فرمایا اور کچھ زیادہ نہیں

ف۱۶ عورتوں نے حضرت سے پوچھا کہ کیا سبب ہے حق تعالی ہر جگہہ مردوں پر حکم فرماتا ہے عورتونکا نام نہیں لیتا اور میراث میں مرد کو حصہ دوہرا ٹھہرایا ۔ اسپر یہہ آیت اتری

ف۱۷ اکثر لوگ حضرت کے ساتھہ اکیلے مسلمان ہوئے تھے اُنکے اقربا کافر تھے ۔ تو حضرت نے دو دو مسلمانوں کو آپس میں بھائی کر دیا وہی ایک دوسرے کا وارث ہوتا جب اُنکے اقربا مسلمان ہوئے تب یہہ آیت اتری کہ میراث ہے قرابت ہی پر ۔ اور قول کے بھائیوں سے زندگی میں سلوک ہے یا مرتے وقت کچھ وصیت کر دو

ف۱۸ یعنے اللہ نے مرد کا درجہ اوپر بنایا تو عورت کو حکم برداری

وَلَا بِالْيَوْمِ الْاٰخِرِ ۭ وَمَنْ يَّكُنِ الشَّيْطٰنُ لَهٗ قَرِيْنًا فَسَاۗءَ قَرِيْنًا ۝

اور نہ پچھلے دن پر اور جسکا ساتھی ہوا شیطان تو بہت برا ساتھی ہی ف ۲۰

وَمَاذَا عَلَيْهِمْ لَوْ اٰمَنُوْا بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ الْاٰخِرِ وَاَنْفَقُوْا ۳۹

اور کیا نقصان تھا انکا اگر یقین لاتے اللہ پر اور پچھلے دن پر اور خرچ کرتے

مِمَّا رَزَقَهُمُ اللّٰهُ ۭ وَكَانَ اللّٰهُ بِهِمْ عَلِيْمًا ۝ اِنَّ اللّٰهَ ۴۰

اللہ کے دئیے ہوے سے ٭ اور اللہ کو انکی خوب خبر ہی ٭ اللہ حق

لَا يَظْلِمُ مِثْقَالَ ذَرَّةٍ ۚ وَاِنْ تَكُ حَسَنَةً يُّضٰعِفْهَا وَيُؤْتِ

نہین رکھتا کسی کا ایک ذرّہ برابر ٭ اور اگر نیکی ہو تو اسکو دونا کرے اور دیوے

مِنْ لَّدُنْهُ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ فَكَيْفَ اِذَا جِئْنَا مِنْ كُلِّ اُمَّةٍ ۴۱

اپنے پاس سے بڑا ثواب ٭ ف ۲۱ پھر کیا حال ہوگا جب بلاوینگے ہم ہر امّت مین سے

بِشَهِيْدٍ وَّجِئْنَا بِكَ عَلٰي هٰٓؤُلَاۗءِ شَهِيْدًا ۭ يَوْمَىِٕذٍ يَّوَدُّ ۴۲

احوال کہنے والا اور بلاوینگے تجکو اُن لوگون پر احوال بتانیوالا ٭ اُس دن آرزو کرینگے

الَّذِيْنَ كَفَرُوْا وَعَصَوُا الرَّسُوْلَ لَوْ تُسَوّٰى بِهِمُ الْاَرْضُ ۭ

جو لوگ منکر ہوے تھے اور رسول کی بے حکمی کی تھی کسی طرح ملا دیجے انکو زمین مین ٭

وَلَا يَكْتُمُوْنَ اللّٰهَ حَدِيْثًا ۝ يٰٓاَيُّهَا الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا لَا ۴۳ ع ۴

اور نہ چھپا سکینگے اللہ سے ایک بات ٭ ف ۲۲ ای ایمان والو نزدیک

تَقْرَبُوا الصَّلٰوةَ وَاَنْتُمْ سُكٰرٰى حَتّٰى تَعْلَمُوْا مَا تَقُوْلُوْنَ

ہو نماز کے جب تمکو نشا ہو یہان تک کہ سمجھنے لگو جو کہتے ہو

وَلَا جُنُبًا اِلَّا عَابِرِيْ سَبِيْلٍ حَتّٰى تَغْتَسِلُوْا ۭ وَاِنْ كُنْتُمْ

اور نہ جب جنابت مین ہو مگر راہ چلتے ہوے جبتک کہ غسل کر لو ٭ اور اگر تم

مَّرْضٰٓى اَوْ عَلٰي سَفَرٍ اَوْ جَاۗءَ اَحَدٌ مِّنْكُمْ مِّنَ الْغَاۗىِٕطِ اَوْ لٰمَسْتُمُ

مریض ہو یا سفر مین یا آیا ہی کوئی شخص تم مین جا ضرور سے یا لگے ہو

چاہیے ٭ اور اگر ایک عورت بدخوئی کرے تو مرد پہلے درجے سمجھا دے ٭ دوسرے درجے جدا سو وے لیکن اُسی گھر مین ٭ پھر آخر کے درجے مار سے بھی لیکن نہ ایسا کہ ضرب پہنچے ٭ پھر اگر بظاہر مطیع ہو جاوے تو کرید نہ کرے تقصیر دن پر ٭ اللہ سب پر حاکم ہی باقی ہر تقصیر کی ایک حد ہی مارنا آخر کا درجہ ہی

ف ۱۹ ٭ یعنے اول اللہ کا حق ادا کرو پھر ماباپ کا پھر اُن سب کا درجہ بدرجہ ٭ ہمسایۂ قریب کا حق زیادہ ہی ہمسایۂ اجنبی سے ٭ قریب یعنے قرابتی ٭ اور برابر کا رفیق جو ایک کام مین شریک ہو جیسے ایک اُستاد کے شاگرد یا ایک خاوند کے دو نوکر ٭ اور فرمایا کہ اُنکے حق ادا نکرنے والا وہی ہی جسکے مزاج مین تکبر اور خود پسندی ہی کہ کسی کو اپنے برابر نہین سمجھتا

ف ۲۰ ٭ یعنے مال دینے مین بخل کرنا عیب اللہ کے نزدیک برا ہی ویسا ہی خلق کے دکھانے کو دینا ٭ اور قبول وہی جو حقدار دکو دے جتکا دکو راول ہوا ٭ اور خدا کے یقین اور آخرت کے توقع سے دے

ف ۲۱ ٭ یعنے اللہ کی راہ مین خرچ کرنا نقصان کسی طرح نہین ٭ آخرت کا ثواب بے شمار ہی اور دنیا مین بھی عوض پاتا ہی ٭ ا... رسول خدا نے قسم کھائی ہی

ف ۲۲ یعنے ہر امّت اور ہر قرن کے

النساء فلم تجدوا ماءً فتيمموا صعيدًا طيبًا فامسحوا

عورتوں سے پھر نپایا پانی تو ارادہ کرو زمین پاک کا پھر ملو

بوجوهكم وايديكم ط ان الله كان عفوًا غفورًا ۝

اپنے منہہ کو اور ہاتھوں کو ۔ اللہ ہی معاف کرنیوالا بخشنے ہارا ۔ ف۴۳

۴۴ الم تر الى الذين اوتوا نصيبًا من الكتاب يشترون الضلالة

تونے نہین دیکہا جنہین ملا ہی ایک حصہ کتاب سے خرید کرتے ہین گمراہی

۴۵ ويريدون ان تضلوا السبيل ۝ والله اعلم باعدائكم ط و

اور چاہتے ہین کہ تم بھی بہکو راہ سے ۔ اور اللہ خوب جانتا ہی تمہارے دشمنون کو ۔ اور

۴۶ كفى بالله وليًّا وكفى بالله نصيرًا ۝ من الذين هادوا

اللہ بس ہی حمایتی اور اللہ بس ہی مددگار ۔ ف۴۴ ۔ وے جو یہود ہین

يحرفون الكلم عن مواضعه ويقولون سمعنا وعصينا

بدل ڈالتے ہیں بات کو اُسکے ٹہکانے سے اور کہتے ہین ہمنے سنا اور نمانا

واسمع غير مسمع وراعنا ليًّا بالسنتهم وطعنًا في الدين ط

اور سن نہ سنایا جائیو اور راعنا موڑ دیکر اپنی زبان کو اور عیب دیکر دین میں ۔

ولو انهم قالوا سمعنا واطعنا واسمع وانظرنا لكان خيرًا لهم

اور اگر وے کہتے ہم نے سنا اور مانا اور سُن اور ہم پر نظر کر تو بہتر ہوتا اُنکے حق مین

واقوم لا ولكن لعنهم الله بكفرهم فلا يؤمنون الا قليلًا ۝

اور درست لیکن لعنت کی اُنکو اللہ نے اُنکے کفر سے سو ایمان نہین لاتے مگر کم ۔ ف۴۵

۴۷ يا ايها الذين اوتوا الكتاب امنوا بما نزلنا مصدقًا لما

ای کتاب والو ایمان لاؤ اُسپر جو ہم نے نازل کیا سچ بتاتا تمہارے

معكم من قبل ان نطمس وجوهًا فنردها على ادبارها

پاس والی کو پہلے اُس سے کہ ہم مٹا ڈالین کتنے منہہ پھر اُلٹ دین اُنکو پیٹہہ کی طرف

لوگوں کا احوال اُسوقت کے پیغمبر سے اور معتبر نیک بختوں سے بیان کروا وینگے ۔ منکرو نکا انکار اور اطاعت والو نکی اطاعت بیان ہوگی تب منکر آرزو کرینگے کہ ہم انسان نہوتے مٹی مین ملکر خاک ہوجاتے ف۴۳ ۔ یعنی اِس آیت مین ذکر ہی تیمم کا ۔ وہ جو مذکور ہوا کہ کافر آخرت مین آرزو کرینگے کہ خاک مین ملجاوین ۔ خاک انسان کی پیدایش ہی اور اپنی پیدایش کی طرف جانا گناہون سے بچاو ہی ۔ اِسواسطے مٹی پانی سے بھی طہارت فرمائی ۔ ف۲ پہلے حکم فرمایا کہ نشے مین نماز کے پاس نجاؤ یہہ حکم جب تھا کہ نشا حرام نہوا تھا لیکن نماز سے مانع ٹھہرا تھا اور اب اگر نیند سے بیہوش ہو یا مرض سے کہ اپنے منہہ کا لفظ نسمجھے تو اُس حالت کی نماز درست نہیں پھر قضا کرے ف۳ ۔ پھر فرمایا کہ جنابت مین نماز کے پاس نجاؤ جبتک غسل نکرو مگر راہ چلتے یعنی مسافر مین کہ اُسکا حکم آگے ہی ۔ پھر فرمایا کہ اگر پانی کا عذر ہو اور طہارت ضرور ہو تو زمین سے تیمم کرو ۔ پانی کا عذر تین صورت سے بتایا اور طہارت کا ضرور ہونا دو صورت سے ۔ ایک صورت پانی کے عذر کی یہہ کہ مریض ہی اور پانی ضرر کرتا ہی ۔ دوسری یہہ کہ مسافر ہی پانی پینے کو رکہتا ہی آگے دور تک نملیگا ۔ تیسری یہہ کہ پانی موجود ہی نہیں ۔

اَوْ نَلْعَنَهُمْ كَمَا لَعَنَّا اَصْحٰبَ السَّبْتِ ط وَكَانَ اَمْرُ اللّٰهِ مَفْعُوْلًا ۝

یا اُنکو لعنت کریں جیسے لعنت کی ہفتہ والونکو • اور اللہ نے حکم کیا سو ہوا • ف ۲۶

۴۸ اِنَّ اللّٰهَ لَا يَغْفِرُ اَنْ يُّشْرَكَ بِهٖ وَيَغْفِرُ مَا دُوْنَ ذٰلِكَ لِمَنْ يَّشَآءُ ط

تحقیق اللہ نہین بخشتاہی یہہ کہ اُسکا شریک کرے اور بخشتاہی اُس سے نیچے جسکو چاہے •

۴۹ وَمَنْ يُّشْرِكْ بِاللّٰهِ فَقَدِ افْتَرٰۤى اِثْمًا عَظِيْمًا ۝ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ يُزَكُّوْنَ

اور جسنے ٹھیرایا شریک اللہ کا اُسنے بڑا طوفان باندھا • تونے نہ دیکھے اُنکو جو پاکیزہ کہتے ہیٔن

۵۰ اَنْفُسَهُمْ ط بَلِ اللّٰهُ يُزَكِّيْ مَنْ يَّشَآءُ وَلَا يُظْلَمُوْنَ فَتِيْلًا ۝ اُنْظُرْ

آپ کو • بلکہ اللہ پاکیزہ کرتاہی جسکو چاہے اور اُن پر ظلم نہوگا تاگے برابر • ف ۲۷ دیکھہ

كَيْفَ يَفْتَرُوْنَ عَلَى اللّٰهِ الْكَذِبَ ط وَكَفٰى بِهٖۤ اِثْمًا مُّبِيْنًا ۝ ع

کیسا باندھتے ہیٔن اللہ پر جھوٹھ • اور کفایت ہی یہی گناہ صریح •

۵۱ ع اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ اُوْتُوْا نَصِيْبًا مِّنَ الْكِتٰبِ يُؤْمِنُوْنَ بِالْجِبْتِ

تونے نہ دیکھے جنکو ملا ہی کچھہ حصہ کتاب کا مانتے ہیٔن بتون کو

وَالطَّاغُوْتِ وَيَقُوْلُوْنَ لِلَّذِيْنَ كَفَرُوْا هٰۤؤُلَآءِ اَهْدٰى مِنَ

اور شیطان کو اور کہتے ہیٔن کافرونکو کہ اِنھون نے زیادہ پائی ہی

۵۲ الَّذِيْنَ اٰمَنُوْا سَبِيْلًا ۝ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ لَعَنَهُمُ اللّٰهُ ط وَمَنْ

مسلمانون سے راہ • وہی ہیٔن جنکو لعنت کی اللہ نے • اور جسکو

۵۳ يَّلْعَنِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ نَصِيْرًا ۝ اَمْ لَهُمْ نَصِيْبٌ مِّنَ الْمُلْكِ

لعنت کرے اللہ پھر تو نپاوے کوئی اُسکا مددگار • آیا اُنکا کچھہ حصہ ہی سلطنت مین

۵۴ فَاِذًا لَّا يُؤْتُوْنَ النَّاسَ نَقِيْرًا ۝ اَمْ يَحْسُدُوْنَ النَّاسَ عَلٰى

پھر تو نہ دینگے لوگون کو ایک تل برابر • یا حسد کرتے ہیٔن لوگون کا اُسپر

مَاۤ اٰتٰهُمُ اللّٰهُ مِنْ فَضْلِهٖ ج فَقَدْ اٰتَيْنَاۤ اٰلَ اِبْرٰهِيْمَ الْكِتٰبَ

جو دیا اُن کو اللہ نے اپنے فضل سے • سو ہم نے تو دی ہی ابراہیم کے گھر مین کتاب

ربع

اِس تیسری کے ساتھہ دو صورتین طہارت کی ضرورت کی فرمائین • ایک یہہ کہ آدمی جاے ضرور سے آیا وضو کی حاجت ہی • دوسری یہہ کہ عورت سے لگا غسل کی حاجت ہی • اور تیمم کے طریق لے کہ زمین پاک پر دونو ہاتھہ مارے پھر مُنہہ کو مل لے پھر دونو ہاتھہ مارے پھر ہاتھونکو مل لے کہنی تک

• ف ۲۴ یہود کو فرمایا کہ کچھہ حصہ ملا ہی کتاب کا • یعنی لفظ پڑھنے ملے ہیٔن اور سمجھنا اور عمل کرنا نہین ملا

• ف ۲۵ راعنا لفظ بولنے کا اُسکا بیان سورہ بقرہ مین ہوا • اِسی طرح حضرت بات فرماتے تو جواب مین کہتے سنا ہم نے • اُسکے معنی یہ ہیٔن کہ قبول کیا لیکن آہستے کہتے کہ نمانا • یعنی فقط کان سے سنا دل سے نہ سنا • اور حضرت کو خطاب کرتے تو کہتے سن نہ سنایا جاو • ظاہر مین یہہ دعاے نیک ہی کہ تو ہمیشہ غالب رہے کوئی تجکو بری بات نہ سنا سکے • اور دل مین نیت رکھتے کہ تو بہرا ہو جائیو • ایسی شرارت کرتے پھر دین مین عیب دیتے کہ اگر یہہ شخص نبی ہوتا تو ہمارا فریب معلوم کرتا • وہی اللہ صاحب نے واضح کر دیا

• ف ۲۶ یعنی ایمان لاؤ پہلے اِس سے کہ عذاب پاؤ صورت بدل جاوے جانور بن جاؤ ہفتے والونکی طرح اُنکا بیان ہی سورہ اعراف مین

• ف ۲۷ یہودیون کو حضرت سے

مخالفت ہوئی تو یہ کے مشرکون سے متفق ہوے اور اُنکی خاطر سے بتونکی تعظیم کی * اور کہا کہ تمہاری راہ بہتر ہی مسلمانون سے * اور یہہ سب اُنکا حسد تھا کہ نبوت اور دین کی ریاست سواے ہمارے اور کسی مین کیون ہووے * اللہ صاحب اِسی پر اُنکو الزام دیتا ہی * اِن سب آیتون مین یہی مذکور ہی

ف ۲۸ * یعنے ہمیشہ سے اللہ نے ابراہیم کے گھر مین بزرگی دی ہی اب بھی اُسی کے گھر مین ہی * پھر جو کوئی قبول نہ رکھے وہی بے انصاف ہی

٥٥ وَالْحِكْمَةَ وَآتَيْنَاهُمْ مُلْكًا عَظِيمًا ۝ فَمِنْهُمْ مَنْ آمَنَ بِهِ وَمِنْهُمْ

اور علم اور اُنکو دی ہی ہم نے بڑی سلطنت * پھر اُنمین کسی نے اُسکو مانا اور کوئی

٥٦ مَنْ صَدَّ عَنْهُ ۚ وَكَفَىٰ بِجَهَنَّمَ سَعِيرًا ۝ إِنَّ الَّذِينَ كَفَرُوا

اُس سے اٹک رہا * اور دوزخ بس ہی جلتی آگ ف ۲۸ * جو لوگ منکر ہوے

بِآيَاتِنَا سَوْفَ نُصْلِيهِمْ نَارًا ۖ كُلَّمَا نَضِجَتْ جُلُودُهُمْ

ہماری آیتون سے اُنکو ہم ڈالینگے آگ مین * جسوقت پک جاویگی کھال اُنکی

بَدَّلْنَاهُمْ جُلُودًا غَيْرَهَا لِيَذُوقُوا الْعَذَابَ ۗ إِنَّ اللَّهَ كَانَ

بدل کر دینگے اُن کو اور کھال کہ چکھتے رہین عذاب * اللہ ہی زبردست

٥٧ عَزِيزًا حَكِيمًا ۝ وَالَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

حکمت والا * اور جو لوگ یقین لائے اور کرین نیکیاں اُن کو ہم

سَنُدْخِلُهُمْ جَنَّاتٍ تَجْرِي مِنْ تَحْتِهَا الْأَنْهَارُ خَالِدِينَ فِيهَا

داخل کرینگے باغون مین جنکے نیچے بہتی نہرین رہا کرے اُن

أَبَدًا ۖ لَهُمْ فِيهَا أَزْوَاجٌ مُطَهَّرَةٌ ۖ وَنُدْخِلُهُمْ ظِلًّا ظَلِيلًا ۝

ہمیشہ * اُنکو وہان عورتین ہین ستھری اور اُنکو ہم داخل کرینگے گھن کی چھاؤن مین *

٥٨ إِنَّ اللَّهَ يَأْمُرُكُمْ أَنْ تُؤَدُّوا الْأَمَانَاتِ إِلَىٰ أَهْلِهَا وَإِذَا حَكَمْتُمْ

اللہ تم کو فرماتا ہی کہ پہنچا دو امانتین امانت والونکو * اور جب چکاؤنے

بَيْنَ النَّاسِ أَنْ تَحْكُمُوا بِالْعَدْلِ ۚ إِنَّ اللَّهَ نِعِمَّا يَعِظُكُمْ بِهِ ۗ

کرنے لوگون مین تو چکاوتی کرو انصاف سے * اللہ اچھی نصیحت کرتا ہی تمکو *

٥٩ إِنَّ اللَّهَ كَانَ سَمِيعًا بَصِيرًا ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا أَطِيعُوا اللَّهَ

اللہ ہی سنتا دیکھتا * ف * اے ایمان والو حکم مانو اللہ کا

وَأَطِيعُوا الرَّسُولَ وَأُولِي الْأَمْرِ مِنْكُمْ ۖ فَإِنْ تَنَازَعْتُمْ فِي شَيْءٍ

اور حکم مانو رسول کا اور جو اختیار والے ہین تم مین سے * پھر اگر جھگڑ پڑو کسی چیز مین

ف * یعنے امانت مین خیانت مت کرو اور چکاوتی مین خاطر نکرو * خواہ رشوت کے واسطے خواہ کسی واسطے * یہے عادتین یہود مین بہت تھین * ایک واسطے منتے کے مسلمان قضیہ چکانے کو حضرت پاس نہ آئے اُنکے ہی کی خاطر نہ کھینچینگے * اور یہود کے عالمون پاس جاتے رشوت کی خاطر رکھنے آگے مسلمانونکو

فَرُدُّوْهُ اِلَى اللّٰهِ وَالرَّسُوْلِ اِنْ كُنْتُمْ تُؤْمِنُوْنَ بِاللّٰهِ وَالْيَوْمِ
تو اُسکو رجوع کرو اللہ کی اور رسول کی طرف اگر یقین رکھتے ہو اللہ پر اور پچھلے
الْاٰخِرِ ط ذٰلِكَ خَيْرٌ وَّاَحْسَنُ تَاْوِيْلًا ۝ اَلَمْ تَرَ اِلَى الَّذِيْنَ ۶۰ ع ۶
دن پر • یہہ خوب ہی اور بہتر تحقیق کرنا ہی • ف • تو نے نہ دیکھے وے جو
يَزْعُمُوْنَ اَنَّهُمْ اٰمَنُوْا بِمَآ اُنْزِلَ اِلَيْكَ وَمَآ اُنْزِلَ مِنْ قَبْلِكَ
دعوی کرتے ہیں کہ یقین لائے ہیں جو اترا تیری طرف اور جو اترا تجھسے پہلے
يُرِيْدُوْنَ اَنْ يَّتَحَاكَمُوْٓا اِلَى الطَّاغُوْتِ وَقَدْ اُمِرُوْٓا اَنْ يَّكْفُرُوْا بِهٖ ج
چاہتے ہیں کہ قضیہ لیجاوین شیطان کی طرف اور حکم ہو چکا ہی اُنکو کہ اُسسے منکر ہو جاوین •
وَيُرِيْدُ الشَّيْطٰنُ اَنْ يُّضِلَّهُمْ ضَلٰلًا بَعِيْدًا ۝ وَاِذَا قِيْلَ لَهُمْ ۶۱
اور چاہتا ہی شیطان کہ اُنکو بہکا کر دور لے ڈالے • اور جو اُنکو
تَعَالَوْا اِلٰى مَآ اَنْزَلَ اللّٰهُ وَاِلَى الرَّسُوْلِ رَاَيْتَ الْمُنٰفِقِيْنَ
کہئے آؤ [illegible] کے حکم کی طرف جو اُس نے اتارا اور رسول کی طرف تو تو دیکھے منافقوں کو
يَصُدُّوْنَ عَنْكَ صُدُوْدًا ۝ فَكَيْفَ اِذَآ اَصَابَتْهُمْ مُّصِيْبَةٌ ۶۲
ہٹتے ہیں تیری طرف سے اٹک کر • پھر وہ کیسا کہ جب اُنکو پہنچے مصیبت
بِمَا قَدَّمَتْ اَيْدِيْهِمْ ثُمَّ جَآءُوْكَ يَحْلِفُوْنَ ق بِاللّٰهِ اِنْ اَرَدْنَآ
اپنے ہاتھوں کے کئے سے • پیچھے آوین تیرے پاس قسمین کھاتے اللہ کی کہ ہم کو غرض نتھی
اِلَّآ اِحْسَانًا وَّتَوْفِيْقًا ۝ اُولٰٓئِكَ الَّذِيْنَ يَعْلَمُ اللّٰهُ مَا فِيْ قُلُوْبِهِمْ ق ۶۳
مگر بھلائی اور ملاپ • ف • یہ وے لوگ ہیں کہ اللہ جانتا ہی جو اُنکے دل میں ہی •
فَاَعْرِضْ عَنْهُمْ وَعِظْهُمْ وَقُلْ لَّهُمْ فِيْٓ اَنْفُسِهِمْ قَوْلًا بَلِيْغًا ۝
سو تو اُن سے تغافل کر اور اُنکو نصیحت کر اور اُن سے کہہ اُن کے حق میں بات کام کی •
وَمَآ اَرْسَلْنَا مِنْ رَّسُوْلٍ اِلَّا لِيُطَاعَ بِاِذْنِ اللّٰهِ ط ۶۴
اور ہم نے کوئی رسول نہین بھیجا مگر اسی واسطے کہ اُسکا حکم مانین اللہ کے فرمانے سے •

تاکید فرمایا کہ جبتک ہر قضیے مین اور ہر حکم مین رسول ہی کی طرف رجوع نہ رکھو اور دل سے اُسکے حکم پر راضی نہو تبتک تمہارا ایمان نہین ف • اختیار والے بادشاہ اور قاضی اور جو کسی کام پر مقرر ہو اُسکے حکم پر چلنا ضرور ہی جبتک وہ خلاف خدا اور رسول حکم نہ کرے • اگر صریح خلاف حکم کرے تو وہ حکم نمانیے • بس اگر دو مسلمان جھگڑتے ہیں ایک نے کہا چل شرع مین رجوع کرین دوسرے نے کہا مین شرع نہین سمجھتا یا مجھے شرع سے کام نہین وہ بے شک کافر ہوا

ف • مدینے مین ایک یہودی اور ایک منافق کہ ظاہر مین مسلمان تھا جھگڑتے تھے • یہودی نے کہا چل محمد پاس صلی اللہ علیہ وآلہ وسلم • منافق نے کہا کہ چل کعب بن اشرف پاس وہ یہودیون کا سردار تھا • آخر حضرت

وَلَوْ أَنَّهُمْ إِذْ ظَّلَمُوٓا أَنفُسَهُمْ جَآءُوكَ فَاسْتَغْفَرُوا اللّٰهَ وَاسْتَغْفَرَ لَهُمُ

اور ان لوگوں نے جس وقت اپنا برا کیا تھا اگر آتے تیرے پاس پھر اللہ سے بخشواتے اور بخشواتا انکو

۶۵ الرَّسُولُ لَوَجَدُوا اللّٰهَ تَوَّابًا رَّحِيمًا ۝ فَلَا وَرَبِّكَ لَا يُؤْمِنُونَ

رسول تو اللہ کو پاتے معاف کرنیوالا مہربان • سو قسم ہی تیرے رب کی انکو ایمان نہوگا

حَتَّىٰ يُحَكِّمُوكَ فِيمَا شَجَرَ بَيْنَهُمْ ثُمَّ لَا يَجِدُوا فِيٓ أَنفُسِهِمْ

جبتک تجھی کو منصف نجانیں جو جھگڑا اٹھے آپس میں پھر نپاویں اپنے جی میں

۶۶ حَرَجًا مِّمَّا قَضَيْتَ وَيُسَلِّمُوا تَسْلِيمًا ۝ وَلَوْ أَنَّا كَتَبْنَا عَلَيْهِمْ

خفگی تیری چکوتی سے اور قبول رکھیں مان کر • اور اگر ہم ان پر حکم کرتے

أَنِ اقْتُلُوٓا أَنفُسَكُمْ أَوِ اخْرُجُوا مِن دِيَارِكُم مَّا فَعَلُوهُ إِلَّا قَلِيلٌ

کہ ہلاک کرو اپنی جان یا چھوڑ نکلو اپنے گھر تو کوئی نکرتے مگر تھوڑے

مِّنْهُمْ ۖ وَلَوْ أَنَّهُمْ فَعَلُوا مَا يُوعَظُونَ بِهِۦ لَكَانَ خَيْرًا لَّهُمْ

ان میں سے • اور اگر یہی کرتے جو انکو نصیحت ہوتی ہی تو ان کے حق میں بہتر ہو

۶۷ وَأَشَدَّ تَثْبِيتًا ۝ وَإِذًا لَّآتَيْنَاهُم مِّن لَّدُنَّآ أَجْرًا عَظِيمًا ۝

اور زیادہ ثابت ہوں دین میں • ف ۲ • اور ایسے میں ہم دیں انکو اپنے پاس سے بڑا ثواب •

۶۸ ۶۹ وَلَهَدَيْنَاهُمْ صِرَاطًا مُّسْتَقِيمًا ۝ وَمَن يُطِعِ اللّٰهَ وَالرَّسُولَ فَأُولَٰٓئِكَ

اور چلاویں انکو سیدھی راہ • اور جو لوگ چاہتے ہیں حکم میں اللہ کے اور رسول کے سو وے

مَعَ الَّذِينَ أَنْعَمَ اللّٰهُ عَلَيْهِم مِّنَ النَّبِيِّينَ وَالصِّدِّيقِينَ

انکے ساتھ ہیں جنکو اللہ نے نوازا نبی اور صدیق

۷۰ وَالشُّهَدَآءِ وَالصَّالِحِينَ ۚ وَحَسُنَ أُولَٰٓئِكَ رَفِيقًا ۝ ذَٰلِكَ

اور شہید اور نیک بخت • اور خوب ہی انکی رفاقت • ف ۳ • یہہ

۷۱ الْفَضْلُ مِنَ اللّٰهِ ۚ وَكَفَىٰ بِاللّٰهِ عَلِيمًا ۝ يَٰٓأَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا

فضل ہی اللہ کی طرف سے • اور اللہ بس ہی خبر رکھنے والا • ف ۴ • ای ایمان والو

ع ۷

پاس آئے حضرت نے یہودی کو حق ثابت کیا • منافق نے باہر نکل کر کہا کہ چلو عمر پاس • وے حضرت کے حکم سے مدینے میں قاضی تھے • منافق نے جانا کہ حمیت اسلام کرینگے • جب انکے آگے گئے یہودی نے کہہ دیا کہ حضرت پاس ہم جا چکے ہیں وے ہمکو تحا کر چکے ہیں • حضرت عمر نے منافق کی گردن ماری اُسکے وارث حضرت پاس خون کا دعوی کر کے آئے اور قسمیں کھانے لگے کہ ہم گئے تھے اِس لئے کہ شاید صلح کروا دیں • تب یہ آیتیں اُتریں اور اِنکا نام فاروق فرمایا

ف ۲ • یعنے مالک کے حکم میں تو جان تک دریغ نکرنا چاہیے • اگر اللہ ویسے حکم فرماتا تو یے منافق کب کر سکتے • یے حکم تو نصیحت کے ہیں • اُنھیں پر چلاتیں تو نفاق جاتا رہے اور مومن ہو جاویں کیا یہہ غنیمت نہیں سمجھتے

ف ۳ • نبی وے ہیں جنکو اللہ کی طرف سے وحی آوے • یعنے فرشتہ ظاہر میں پیغام کہہ جاوے • اور صدیق وہ کہ جو وحی میں آوے اُنکا جی آپ ہی اُسپر گواہی دے • اور شہید وہ کہ جنکو پیغمبر کے کلام پر ایسا صدق آیا کہ اُسپر جان دیتے ہیں • اور نیک بخت وہ لوگ کہ طبیعت نیکی ہی پر پیدا ہوئی ہی • تو یہ لوگ ایسے نہیں لیکن حکم برداری میں لگے جاتے ہیں

خُذُوا حِذْرَكُمْ فَانْفِرُوا ثُبَاتٍ اَوِ انْفِرُوا جَمِيعًا ۝ وَاِنَّ مِنْكُمْ ٧٢

کرلو اپنی خبرداری پھر کوچ کرو جدی جدی فوج یا سب اکٹھی * ف * اور تم مین سے

لَمَنْ لَّيُبَطِّئَنَّ ج فَاِنْ اَصَابَتْكُمْ مُّصِيْبَةٌ قَالَ قَدْ اَنْعَمَ اللّٰهُ

کوئی ایسا ہی کہ البتہ دیر لگا دیگا * پھر اگر تمکو مصیبت پہنچی کہیگا اللہ نے

عَلَيَّ اِذْ لَمْ اَكُنْ مَّعَهُمْ شَهِيْدًا ۝ وَلَئِنْ اَصَابَكُمْ فَضْلٌ مِّنَ اللّٰهِ ٧٣

مجھہ پر فضل کیا کہ مین نہو ا اُنکے ساتھہ * اور اگر تمکو پہنچا فضل اللہ کیطرف سے

لَيَقُوْلَنَّ كَاَنْ لَّمْ تَكُنْ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهٗ مَوَدَّةٌ يّٰلَيْتَنِيْ كُنْتُ

تو اسطرح کہنے لگیگا کہ گویا نہتی تم مین اور اُسمین کچھہ دوستی ای کاش کہ مین ہوتا

مَعَهُمْ فَاَفُوْزَ فَوْزًا عَظِيْمًا ۝ فَلْيُقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ الَّذِيْنَ ٧٤

اُنکے ساتھہ تو بری مُراد پاتا * ف * سو چاہیے لڑین اللہ کی راہ مین جو لوگ

يَشْرُوْنَ الْحَيٰوةَ الدُّنْيَا بِالْاٰخِرَةِ ط وَمَنْ يُّقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ

بیچتے ہین دنیا کی زندگی آخرت پر * اور جو کوئی لڑے اللہ کی راہ مین

فَيُقْتَلْ اَوْ يَغْلِبْ فَسَوْفَ نُؤْتِيْهِ اَجْرًا عَظِيْمًا ۝ وَمَا لَكُمْ ٧٥

پھر مارا جاوے یا غالب ہووے ہم دینگے اُسکو بڑا ثواب * ف * اور تمکو کیا ہی کہ

لَا تُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ وَالْمُسْتَضْعَفِيْنَ مِنَ الرِّجَالِ

نہ لڑو اللہ کی راہ مین اور واسطے اُنکے جو مغلوب ہین مرد

وَالنِّسَآءِ وَالْوِلْدَانِ الَّذِيْنَ يَقُوْلُوْنَ رَبَّنَآ اَخْرِجْنَا مِنْ هٰذِهِ

اور عورتین اور لڑکے جو کہتے ہین ای رب ہمارے نکال ہم کو اُس

الْقَرْيَةِ الظَّالِمِ اَهْلُهَا ج وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ وَلِيًّا ك

بستی سے کہ ظالم ہین اُسکے لوگ * اور پیدا کر ہمارے واسطے اپنے پاس سے کوئی حمایتی *

وَاجْعَلْ لَّنَا مِنْ لَّدُنْكَ نَصِيْرًا ۝ اَلَّذِيْنَ اٰمَنُوْا يُقَاتِلُوْنَ فِيْ سَبِيْلِ ٧٦

اور پیدا کر ہمارے واسطے اپنے پاس سے مددگار * ف * وے جو ایمان والے ہین سو لڑتے ہین اللہ کی راہ

---

اللہ اُنکو بھی اُنکے ساتھہ کریگا
ف * آگے سے ذکر ہی جہاد کا
ف * یعنے لڑائی مین اپنا بچاو کرنا زرہ یا سپر یا تدبیر وں سے منع نہین

ف * یعنے ایسا شخص منافق ہی کہ خدا کے حکم پر نہین دوڑتا بلکہ دنیا کا نفع تکتا ہی * اگر لوگونکو اسکام مین تکلیف پہنچی تو اپنے الگ رہنے پر رہ بجھتا ہی * اور اگر لوگون کو فایدہ پہنچا تو پچتا ہی اور دشمنون کیطرح حسد کرتا ہی
ف * یعنے مسلمان کو چاہیے دنیا کی زندگی پر نظر نرکھین آخرت چاہین اور سمجھین کہ اللہ کے کام مین ہرطرح نفع ہی

ف * یعنے دو واسطے لڑائی تمکو

اللّٰهِ ج وَالَّذِينَ كَفَرُوا يُقَاتِلُونَ فِي سَبِيلِ الطَّاغُوتِ
مین • اور وے جو منکر ہین سو لڑتے ہین مفسدون کی راہ مین
فَقَاتِلُوا أَوْلِيَاءَ الشَّيْطَانِ ج إِنَّ كَيْدَ الشَّيْطَانِ كَانَ ضَعِيفًا ۝
سو لڑو تم شیطان کے حمایتیون سے • بے شک فریب شیطان کا سست ہی •

ضرور رہی ایک تو اللہ کا دین بلند کرنیکو • دوسرے مظلوم مسلمان جو کافرونکے ہاتھ مین بے بس پڑے ہین اُنکے خلاص کرنیکو • شہر کے مین ایسے لوگ بہت تھے کہ حضرت کے ساتھ ہجرت نکرسکے اور اُنکے اقربا اُن پر ظلم کرنے لگے کہ مسلمان سے پھر کافر کرین

۷۷ أَلَمْ تَرَ إِلَى الَّذِينَ قِيلَ لَهُمْ كُفُّوا أَيْدِيَكُمْ وَأَقِيمُوا الصَّلٰوةَ
تو نے نہ دیکھے وے لوگ جنکو حکم ہوا تھا کہ اپنے ہاتھ بند رکھو اور قایم کرو نماز
وَآتُوا الزَّكٰوةَ ج فَلَمَّا كُتِبَ عَلَيْهِمُ الْقِتَالُ إِذَا فَرِيقٌ مِنْهُمْ
اور دیے رہو زکوۃ • پھر جب حکم ہوا اُن پر لڑائی کا اُسی وقت ایک جماعت اُنمین
يَخْشَوْنَ النَّاسَ كَخَشْيَةِ اللّٰهِ أَوْ أَشَدَّ خَشْيَةً ج وَقَالُوا رَبَّنَا
ڈرنے لگی لوگون سے جیسا ڈر ہو اللہ کا یا اُس سے زیادہ ڈر • اور کہنے لگی ای رب ہمارے
لِمَ كَتَبْتَ عَلَيْنَا الْقِتَالَ ج لَوْلَا أَخَّرْتَنَا إِلَىٰ أَجَلٍ قَرِيبٍ ط
کیون فرض کی ہم پر لڑائی • کیون نہ جینے دیا ہمکو تھوڑی سی عمر •
قُلْ مَتَاعُ الدُّنْيَا قَلِيلٌ ج وَالْآخِرَةُ خَيْرٌ لِمَنِ اتَّقَىٰ قف وَلَا
تو کہہ فایدہ دنیا کا تھوڑا ہی • اور آخرت بہتر ہی پرہیزگار کو • اور تمھارا
۷۸ تُظْلَمُونَ فَتِيلًا ۝ أَيْنَمَا تَكُونُوا يُدْرِكْكُمُ الْمَوْتُ وَلَوْ
حق نہ رہیگا ایک تاگا • ف • جہان تم ہو گے موت تمکو آپکڑیگی اگرچہ تم ہو
كُنْتُمْ فِي بُرُوجٍ مُشَيَّدَةٍ ط وَإِنْ تُصِبْهُمْ حَسَنَةٌ يَقُولُوا هٰذِهِ مِنْ
مضبوط برجون مین • اور اگر پہنچے اُن لوگونکو کچھ بھلائی کہین
عِنْدِ اللّٰهِ ج وَإِنْ تُصِبْهُمْ سَيِّئَةٌ يَقُولُوا هٰذِهِ مِنْ عِنْدِكَ ط قُلْ
یہہ اللہ کی طرف سے ہی • اور اگر پہنچے کچھ بُرائی کہین یہہ تیری طرف سے ہی • تو کہہ
كُلٌّ مِنْ عِنْدِ اللّٰهِ ط فَمَالِ هٰؤُلَاءِ الْقَوْمِ لَا يَكَادُونَ يَفْقَهُونَ
سب اللہ کی طرف سے ہی • سو کیا حال ہی اُن لوگونکا لگتے نہین کہ سمجھین

ف • یعنی جب تک مسلمان مکے مین تھے اور کافر ایذا دیتے تو اللہ تعالی اُنکو لڑنے سے تھامتا تھا اور صبر کا حکم فرماتا تھا • اب جو حکم لڑائی کا آیا تو سمجھین کہ ہماری مراد ملی • لیکن بعضے کچے مسلمان کنارہ کرتے ہین اور موت سے ڈرتے ہین اور اللہ کے برابر آدمیون سے خطرہ کرتے ہین

حَدِيثًا ۝ مَا أَصَابَكَ مِنْ حَسَنَةٍ فَمِنَ اللَّهِ ز وَمَا أَصَابَكَ مِنْ

ایک بات • ف • جو تجکو بھلائی پہنچی سو اللہ کی طرف سے • اور جو تجکو برائی

٧٩

سَيِّئَةٍ فَمِنْ نَفْسِكَ ط وَأَرْسَلْنَاكَ لِلنَّاسِ رَسُولًا ط وَكَفَى

پہنچی سو تیرے نفس کی طرف سے • اور ہمنے تجکو بھیجا پیغام پہنچانے کو • اور

٨٠

بِاللَّهِ شَهِيدًا ۝ مَنْ يُطِعِ الرَّسُولَ فَقَدْ أَطَاعَ اللَّهَ ج وَمَنْ تَوَلَّى

اللہ بس ہی سامھنے دیکھتا • ف • جس نے حکم مانا رسول کا اُسنے حکم مانا اللہ کا • اور جو اُلٹا

٨١

فَمَا أَرْسَلْنَاكَ عَلَيْهِمْ حَفِيظًا ۝ وَيَقُولُونَ طَاعَةٌ ز فَإِذَا بَرَزُوا

پھرا تو ہمنے تجکو نہین بھیجا اُن پر نگہبان • اور کہتے ہین کہ قبول کیا • پھر جب

مِنْ عِنْدِكَ بَيَّتَ طَائِفَةٌ مِنْهُمْ غَيْرَ الَّذِي تَقُولُ ط وَاللَّهُ

باہر گئے تیرے پاس سے مشورہ کرتے ہین بعضے اُ مین رات کو سوائے تیری بات کے • اور اللہ

يَكْتُبُ مَا يُبَيِّتُونَ ج فَأَعْرِضْ عَنْهُمْ وَتَوَكَّلْ عَلَى اللَّهِ ط وَكَفَى

لکھتا ہے جو ٹھہراتے ہین • سو تو تغافل کر اُن سے اور بھروسہ کر اللہ پر • اور

٨٢

بِاللَّهِ وَكِيلًا ۝ أَفَلَا يَتَدَبَّرُونَ الْقُرْآنَ ط وَلَوْ كَانَ مِنْ

اللہ بس ہی کام بنانے والا • کیا غور نہین کرتے قران مین • اور اگر یہہ ہوتا کسی

٨٣

عِنْدِ غَيْرِ اللَّهِ لَوَجَدُوا فِيهِ اخْتِلَافًا كَثِيرًا ۝ وَإِذَا جَاءَهُمْ أَمْرٌ

اور کا سوائے اللہ کے تو پاتے اُسمین بہت تفاوت • ف • اور جب اُن پاس پہنچے ہی

مِنَ الْأَمْنِ أَوِ الْخَوْفِ أَذَاعُوا بِهِ ط وَلَوْ رَدُّوهُ إِلَى الرَّسُولِ

کوئی خبر امن کی یا ڈر کی اُسکو مشہور کرتے ہین • اور اگر اُسکو پہنچاتے رسول تک

وَإِلَى أُولِي الْأَمْرِ مِنْهُمْ لَعَلِمَهُ الَّذِينَ يَسْتَنْبِطُونَهُ مِنْهُمْ ط

اور اپنے اختیار والون تک تو تحقیق کرتے اُسکو جو اُنمین تحقیق کرنے والے ہین اُنکے •

وَلَوْلَا فَضْلُ اللَّهِ عَلَيْكُمْ وَرَحْمَتُهُ لَاتَّبَعْتُمُ الشَّيْطَانَ

اور اگر نہ ہوتا فضل اللہ کا تم پر اور اُسکی مہر تو تم شیطان کے پیچھے جاتے

١

ف • یہہ منافقون کا ذکر ہی کہ اگر تدبیر جنگ درست آئی اور فتح و غنیمت ملی تو کہتے اللہ کی طرف سے ہوئی • یعنے اتفاقاً بن گئی حضرت کی تدبیر کے قائل نہوتے تھے • اور اگر بگڑ گئی تو الزام رکھتے حضرت کی تدبیر پر • اللہ صاحب نے فرمایا کہ سب اللہ کی طرف سے ہی • یعنے پیغمبر کی تدبیر اللہ کا الہام ہی غلط نہین • اور بگاڑ تمکو لگا سو یہہ اللہ تمکو سزا دیتا ہی تمہاری تقصیر پر • اگلی آیت مین کھول کر فرمایا

ف • بندہ چاہیے نیکی کو اللہ کا فضل سمجھے اور تکلیف اپنی تقصیر سے اور رسول پر الزام نہ رکھے • تقصیر وسے اللہ واقف ہی اور وہی جزا دیتا ہی •

ف • یعنے مخلوق ہر حال مین اُسی حال کے موافق بولتا ہی • غصے مین مہربانی والونکی طرف دھیان نہین رکھتا اور مہربانی مین غصے والونکی طرف • دنیا کے بیان مین آخرت یاد نہ آوے • اور آخرت کے بیان مین دنیا • بے پروائی مین عنایت کا ذکر نہین • اور عنایت مین بے پروائی کا تو اُس حال کا کلام سننے دوسرے حال سے مخالف نظر آوے • اور قران شریف جو خالق کا کلام ہی یہان ہر چیز کے بیان مین دوسری جانب بھی نظر ہوتی ہی • غور کرنے سے معلوم ہو کہ ہر چیز کا

اِلَّا قَلِيْلًا ۝ فَقَاتِلْ فِيْ سَبِيْلِ اللّٰهِ ج لَا تُكَلَّفُ اِلَّا نَفْسَكَ ٨٤

مگر تھوڑے * ف۲ * سو تو لڑ اللہ کی راہ میں * تجھ پر ذمہ نہیں مگر اپنی جان سے

وَحَرِّضِ الْمُؤْمِنِيْنَ ج عَسَى اللّٰهُ اَنْ يَّكُفَّ بَأْسَ الَّذِيْنَ

اور تاکید کر مسلمانونکو * قریب ہی کہ اللہ بند کرے لڑائی

كَفَرُوْا ط وَاللّٰهُ اَشَدُّ بَأْسًا وَّاَشَدُّ تَنْكِيْلًا ۝ مَنْ يَّشْفَعْ ٨٥

کافرون کی * اور اللہ ہی سخت لڑائی والا اور سخت سزا دینے والا * جو کوئی

شَفَاعَةً حَسَنَةً يَّكُنْ لَّهٗ نَصِيْبٌ مِّنْهَا ج وَمَنْ يَّشْفَعْ شَفَاعَةً

سفارش کرے نیک بات مین اُسکو بھی ملے اُسمین سے ایک حصّہ * اور جو کوئی سفارش کرے

سَيِّئَةً يَّكُنْ لَّهٗ كِفْلٌ مِّنْهَا ط وَكَانَ اللّٰهُ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ

بری بات مین اُسپر بھی ہی ایک بوجھ اُسمین سے * اور اللہ ہی ہر چیز کا حصہ بانٹنے والا

مُّقِيْتًا ۝ وَاِذَا حُيِّيْتُمْ بِتَحِيَّةٍ فَحَيُّوْا بِاَحْسَنَ مِنْهَآ اَوْ رُدُّوْهَا ط ٨٦

* ف۳ * اور جب تمکو دُعا دیوے کوئی تو تم بھی دُعا دو اُس سے بہتر یا دُن کہا لگر *

اِنَّ اللّٰهَ كَانَ عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ حَسِيْبًا ۝ اللّٰهُ [illegible] هُوَ ط ٨٧

اللہ ہی ہر چیز کا حساب کرنے والا * ف۴ * اللہ کے سوا سے کسی کی بندگی نہیں *

لَيَجْمَعَنَّكُمْ اِلٰى يَوْمِ الْقِيٰمَةِ لَا رَيْبَ فِيْهِ ط وَمَنْ اَصْدَقُ مِنَ

تمکو جمع کریگا قیامت کے دن اُسمین شک نہین * اور اللہ سے سچی

اللّٰهِ حَدِيْثًا ۝ فَمَا لَكُمْ فِي الْمُنٰفِقِيْنَ فِئَتَيْنِ وَاللّٰهُ ٨٨ ع٩

کس کی بات * پھر تمکو کیا پڑا ہی منافقونکے واسطے دو جانب ہو رہے ہو اور اللہ نے

اَرْكَسَهُمْ بِمَا كَسَبُوْا ط اَتُرِيْدُوْنَ اَنْ تَهْدُوْا مَنْ اَضَلَّ اللّٰهُ ط

اُن کو اُلٹ دیا اُن کے کامون پر * کیا تم چاہو کہ راہ پر لاؤ جسکو بچلا دیا اللہ نے *

وَمَنْ يُّضْلِلِ اللّٰهُ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ سَبِيْلًا ۝ وَدُّوْا لَوْ تَكْفُرُوْنَ ٨٩

اور جسکو اللہ راہ نہ دے پھر تو نپا دے اُسکے واسطے کہین راہ * ف۵ * چاہتے ہین کہ تم بھی کافر ہو

بیان ہر مقام مین ایک راہ پر ہی * یہان منافقونکا مذکور تھا اُسمین بھی ہر بات پر الزام اُسی قدر ہی جتنا چاہیے * اور جماعت مین سے اُنھین پر الزام ہی جو لایق الزام ہین * اِسی واسطے فرمایا کہ بعضے اُنمین سے یون کرتے ہین ف۲ * بعضے کہین سے کچھ خبر آدے تو اول پہنچا دیے سردارتک اور اُنکے نائبون تک * جب وہ صحیح کر لین اور اُس پر بنا رکہین تب آپ اُس پر عمل کرے * حضرت نے ایک شخص بھیجا ایک قوم کی زکواۃ لینے کو وے نکلے استقبال کو * اِسنے سمجھا کہ نکلے ہین میرے مارنیکو اُلٹا پھر آیا * اور شہر مدینے مین مشہور کیا کہ فلانی قوم مرتد ہو ئی * ہنوز حضرت تک خبر نہ پہنچی کہ شہر مین شہرہ ہوا * اِسی قسم سے ہر خبر نے تحقیق ور بغیر خبر سردار کے مشہور کرنے لگئے کہ وہ خبر آخر غلط نکلے ف پھر جو فرمایا کہ اگر اللہ کا فضل نہو تا تو شیطان کے پیچھے چلے مگر تھوڑے * یعنے ہر وقت احکام تربیت کے نہ پہنچتے رہتے تو کم لوگ ہدایت پر قایم رہتین ف۳ * مثلاً کوئی محتاج کی سفارش کرکر دولتمند سے کچھ دلوا دے تو یہہ بھی شریک ہو ثواب خیرات مین * اور جو کوئی کافر یا مفسد کو سفارش کرکر چھڑوا دے کہ پھر وہ فساد کرے تو یہہ بھی

كَمَا كَفَرُوا فَتَكُونُونَ سَوَاءً فَلَا تَتَّخِذُوا مِنْهُمْ أَوْلِيَاءَ

جیسے وے کافر ہوئے پھر سب برابر ہو جاؤ سو تم اُن میں کسی کو مت پکڑو رفیق

حَتَّىٰ يُهَاجِرُوا فِي سَبِيلِ اللَّهِ ۚ فَإِن تَوَلَّوْا فَخُذُوهُمْ

جبتک وطن چھوڑ آویں اللہ کی راہ میں • پھر اگر قبول نہ رکھیں تو اُن کو پکڑو

وَاقْتُلُوهُمْ حَيْثُ وَجَدتُّمُوهُمْ ۖ وَلَا تَتَّخِذُوا

اور مار ڈالو جہاں پاؤ • اور نہ ٹھہراؤ اُن میں

مِنْهُمْ وَلِيًّا وَلَا نَصِيرًا ۝ إِلَّا الَّذِينَ يَصِلُونَ ۹۰

کسی کو رفیق نہ مددگار • ف۹۶ مگر جو وے ملے رہے ہیں

إِلَىٰ قَوْمٍ بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُم مِّيثَاقٌ أَوْ جَاءُوكُمْ حَصِرَتْ صُدُورُهُمْ

ایک قوم سے جن میں اور تم میں عہد ہی یا آئے ہیں تمہارے پاس خفہ ہو گئے ہیں

أَن يُقَاتِلُوكُمْ أَوْ يُقَاتِلُوا قَوْمَهُمْ ۚ وَلَوْ شَاءَ اللَّهُ لَسَلَّطَهُمْ

دل اُنکے تمہارے لڑنے سے بھی اور اپنی قوم کے لڑنے سے بھی • اور اگر اللہ چاہتا تو اُنکو

عَلَيْكُمْ فَلَقَاتَلُوكُمْ ۚ فَإِنِ اعْتَزَلُوكُمْ فَلَمْ يُقَاتِلُوكُمْ وَأَلْقَوْا إِلَيْكُمُ

تم پر زور دیتا پھر تم سے لڑتے • تو اگر تم سے کنارہ پکڑیں پھر نہ لڑیں اور تمہاری طرف

السَّلَمَ فَمَا جَعَلَ اللَّهُ لَكُمْ عَلَيْهِمْ سَبِيلًا ۝ سَتَجِدُونَ ۹۱

صلح لاویں تو اللہ نے نہیں دی تمکو اُن پر راہ • ف۹۷ اب تم

آخَرِينَ يُرِيدُونَ أَن يَأْمَنُوكُمْ وَيَأْمَنُوا قَوْمَهُمْ

دیکھو گے ایک اور لوگ چاہتے ہیں کہ امن میں رہیں تم سے اور اپنی قوم سے بھی •

كُلَّمَا رُدُّوا إِلَى الْفِتْنَةِ أُرْكِسُوا فِيهَا ۚ فَإِن لَّمْ يَعْتَزِلُوكُمْ

جس بار بلائے جاتے ہیں فساد کرنیکو اُلٹ جاتے ہیں اُس ہنگامے میں • پھر

وَيُلْقُوا إِلَيْكُمُ السَّلَمَ وَيَكُفُّوا أَيْدِيَهُمْ فَخُذُوهُمْ

اگر تم سے کنارہ نہ کریں اور صلح نہ لاویں اور اپنے ہاتھ نہ روکیں تو اُنکو پکڑو

---

شریک ہوا اُس فساد میں

ف۹۵ • سلام کی کہا السلام علیکم تو واجب ہی اُس کا جواب اگر برابر چاہے تو وعلیکم السلام • اور اگر زیادہ ثواب چاہے تو ورحمۃ اللہ بھی کہے اور اگر اُسنے یوں کہا تو آپ کہے وبرکاتہ

ف۹۶ • یہاں منافق فرمایا ہی اُن لوگونکو جو ظاہر میں بھی وے مسلمان نہ تھے لیکن حضرت کے ساتھ محبت اور ملاپ جتاتے تھے • اِس غرض سے کہ اُنکی فوج ہماری قوم پر جاوے تو ہمارا جان اور مال بچ رہے جب مسلمان خبردار ہوئے کہ اُنکی آمد ورفت اِس غرض کو ہی دلکی محبت سے نہیں • تو بعضے کہنے لگے اِسے صحبت وملاقات ترک کریے تا ایک طرف ہو جاویں • اور بعضوں نے کہا ملے جائے اِسی میں شاید ایمان لاویں • اللہ نے فرمایا کہ ہدایت اور گمراہی اللہ کے ہاتھ ہی اِس کا فکر تمکو کیا ضرور • باقی ایسے وے سے جو معاملے چاہئیں سو آگے فرمادئے

ف۹۷ • یعنے جب تک تم میں نہ آملیں تب تک اُنکو برے بھلے میں شریک نہ کرو اور لڑائی میں اُنکو مت بچاؤ

ف۹۸ • یعنے اِس ملنے کہلانے سے تو اُنکو لڑائی میں مت بچاؤ مگر دو صورت

وَاقْتُلُوهُمْ حَيْثُ ثَقِفْتُمُوهُمْ ۚ وَأُولَٰئِكُمْ جَعَلْنَا لَكُمْ عَلَيْهِمْ

اور مارو جہاں پاؤ * اور اُن پر ہم نے دی تم کو

۹۱ ع ۱۰

سُلْطَانًا مُبِينًا ۝ وَمَا كَانَ لِمُؤْمِنٍ أَنْ يَقْتُلَ مُؤْمِنًا إِلَّا خَطَأً ۚ

سند صریح * ف ۸ اور مسلمان کا کام نہیں کہ مار ڈالے مسلمان کو مگر چوک کر *

وَمَنْ قَتَلَ مُؤْمِنًا خَطَأً فَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ مُؤْمِنَةٍ وَدِيَةٌ مُسَلَّمَةٌ

اور جس نے مارا مسلمان کو چوک کر تو آزاد کرنی گردن ایک مسلمان کی اور خون بہا پہنچانی

إِلَىٰ أَهْلِهِ إِلَّا أَنْ يَصَّدَّقُوا ۚ فَإِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ عَدُوٍّ لَكُمْ

اُسکے گھر والوں کو مگر یہ کہ وے خیرات کریں * پھر اگر وہ تھا ایک قوم میں کہ تمہارے دشمن ہیں

وَهُوَ مُؤْمِنٌ فَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ مُؤْمِنَةٍ ۖ وَإِنْ كَانَ مِنْ قَوْمٍ

اور آپ مسلمان تھا تو آزاد کرنی گردن ایک مسلمان کی * اور اگر وہ تھا ایک قوم میں

بَيْنَكُمْ وَبَيْنَهُمْ مِيثَاقٌ فَدِيَةٌ مُسَلَّمَةٌ إِلَىٰ أَهْلِهِ وَتَحْرِيرُ رَقَبَةٍ

کہ تم میں اور اُن میں عہد ہے تو خون بہا پہنچانی اُسکے گھر والوں کو اور آزاد کرنی گردن

مُؤْمِنَةٍ ۖ فَمَنْ لَمْ يَجِدْ فَصِيَامُ شَهْرَيْنِ مُتَتَابِعَيْنِ تَوْبَةً مِنَ

ایک مسلمان کی * پھر جسکو پیدا نہ ہو تو روزے دو مہینے لگتے تار بخشوانے کو

۹۲

اللَّهِ ۗ وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا ۝ وَمَنْ يَقْتُلْ مُؤْمِنًا مُتَعَمِّدًا

اللہ سے * اور اللہ جانتا حکمت والا ہے * ف * اور جو کوئی مارے مسلمان کو قصد کر کر تو اُسکی

فَجَزَاؤُهُ جَهَنَّمُ خَالِدًا فِيهَا وَغَضِبَ اللَّهُ عَلَيْهِ وَلَعَنَهُ

سزا دوزخ ہی پڑا رہے اُسی میں اور اللہ اُس پر غضب ہوا اور اُسکو لعنت کی

۹۳

وَأَعَدَّ لَهُ عَذَابًا عَظِيمًا ۝ يَا أَيُّهَا الَّذِينَ آمَنُوا إِذَا ضَرَبْتُمْ

اور اُسکے واسطے تیار کیا بڑا عذاب * ف ۱۰ اے ایمان والو جب سفر کرو

فِي سَبِيلِ اللَّهِ فَتَبَيَّنُوا وَلَا تَقُولُوا لِمَنْ أَلْقَىٰ إِلَيْكُمُ السَّلَامَ

اللہ کی راہ میں تو تحقیق کر لو اور مت کہو جو شخص تمہاری طرف سلام علیک کرے

---

یہ یا وے ہر قسم ہیں تمہارے
صلح والوں سے ہو وے بھی صلح
میں داخل ہیں * یا لڑائی سے
عاجز ہو کر تم سے آپ صلح
کریں اِس پر کہ نہ اپنی قوم
کی طرف ہو کر تم سے لڑیں
نہ تمہاری طرف ہو کر آ سے *
تو اگر اِس عہد پر قایم رہیں
تو تم بھی اللہ کا احسان جانو کہ
تمہارے لڑنے سے بند ہوئے
ف ۸ * یعنے بعضے ہیں کہ عہد بھی
کر جاتے ہیں کہ نہ تم سے لڑیں
نہ اپنی قوم سے * لیکن قایم نہیں
رہتے * جب اپنی قوم کا غلبہ دیکھے
ہیں ایکے رفیق ہو جاتے ہیں * تو ایسے
تم بھی قصور مت کرو تمہارے
ہاتھ سے جب تلک وے عہد پر قایم
نہ رہے

ف * چوک کی صورتیں کئی
ہیں یہاں وہ مذکور ہے کہ مسلمانکو
کافر دن میں امتیاز نہ کیا اور مار
ڈالا * ہر طرح خطا کی قتل میں
دو چیزیں لازم ہیں * ایک
تو آزاد کرنا بردہ مسلمان * اور
مقدور نہ ہو تو روزے دو مہینے
متصل * یہ اپنی تقصیر کا تدارک
ہی اللہ کی جناب میں * دوسری
خون بہا ادا کرنی اُسکے وارثوں کو
یہ اُن کا حق ہی * اگر وے خیرات
کر کر چھوڑ دیں تو مختار ہیں * سو
اگر اُسکے وارث مسلمان ہیں
یا کافر ہیں لیکن صلح رکھتے ہیں
تو ادا کرنی واجب ہے * اور اگر

لَسْتَ مُؤْمِناً تَبْتَغُونَ عَرَضَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا فَعِنْدَ اللّٰهِ

کہ تو مسلمان نہیں * چاہتے ہو مال دنیا کی زندگی کا * تو اللہ کے یہان

مَغَانِمُ كَثِيرَةٌ ط كَذٰلِكَ كُنْتُمْ مِنْ قَبْلُ فَمَنَّ اللّٰهُ عَلَيْكُمْ

بہت غنیمتین ہین تم ایسے ہی تھے پہلے پھر اللہ نے تم پر

فَتَبَيَّنُوا ط اِنَّ اللّٰهَ كَانَ بِمَا تَعْمَلُونَ خَبِيرًا ۝ لَا يَسْتَوِي ۹۵

فضل کیا سو اب تحقیق کرو * اللہ تمہارے کام سے واقف ہی * ف ۱۱ * برابر نہین

الْقَاعِدُونَ مِنَ الْمُؤْمِنِينَ غَيْرُ اُولِي الضَّرَرِ وَالْمُجَاهِدُونَ

بیٹھنے والے مسلمان جنکو بدن کا نقصان نہین اور لڑنے والے

فِي سَبِيلِ اللّٰهِ بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ ط فَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجَاهِدِينَ

اللہ کی راہ مین اپنے مال سے اور جان سے * اللہ نے بڑائی دی لڑنے والونکو

بِاَمْوَالِهِمْ وَاَنْفُسِهِمْ عَلَى الْقَاعِدِينَ دَرَجَةً ط وَكُلًّا وَعَدَ

اپنے مال اور جان سے اُن پر جو بیٹھے ہین درجے مین * اور سب کو وعدہ دیا

اللّٰهُ الْحُسْنٰى ط وَفَضَّلَ اللّٰهُ الْمُجَاهِدِينَ عَلَى الْقَاعِدِينَ

اللہ نے خوبی کا * اور زیادہ کیا اللہ نے لڑنے والونکو بیٹھنے والون سے

اَجْرًا عَظِيمًا ۝ دَرَجَاتٍ مِنْهُ وَمَغْفِرَةً وَرَحْمَةً ط وَكَانَ ۹۶

بڑے ثواب مین * بہت درجون مین اپنے وہان کے اور بخشش مین اور مہربانی مین

اللّٰهُ غَفُورًا رَحِيمًا ۝ اِنَّ الَّذِينَ تَوَفّٰهُمُ الْمَلٰٓئِكَةُ ۹۷ ۱۱ع

اور اللہ ہی بخشنے والا مہربان * ف * جن لوگوں کی جان کھینچتے ہین فرشتے

ظَالِمِي اَنْفُسِهِمْ قَالُوا فِيمَ كُنْتُمْ ط قَالُوا كُنَّا مُسْتَضْعَفِينَ

اُس حال مین کہ وے برا کر رہے ہین اپنا کہتے ہین تم کس بات مین تھے * وے کہتے ہین ہم تھے

فِي الْاَرْضِ ط قَالُوا اَلَمْ تَكُنْ اَرْضُ اللّٰهِ وَاسِعَةً فَتُهَاجِرُوا

مغلوب اس ملک مین کہتے ہین کیا نہ تھی زمین اللہ کی کشادہ کہ وطن چھوڑ جاؤ

کافر ہین اور دشمن ہین تو واجب نہین * خون بہا مذہب حنفی مین مسلمان کی دیت ہزار دینار ہو چالیس روپئے ہین تخمینا اور دیتے آتے ہین قاتل کی برادری کو برس مین تین برس ادا کرین

ف ۱۰ * ابن عباس نے فرمایا کہ مسلمان اگر قصد کر کر مسلمانکو مار ڈالے وہ دوزخی ہو چکا اُسکی توبہ قبول نہین * باقی اور علما نے کہا کہ سزا اسکی یہی ہی یہان جو مذکور ہوئی آگے اللہ مالک ہی * لیکن اگر قصاص مین مارا گیا تو سب کے قول مین پاک ہوا

ف ۱۱ * حضرت کے وقت مین مسلمانون کی فوج پہنچی ایک بستی پر * وہان ایک مسلمان تھا اپنی مواشی لیکر سے کرکر کھڑا ہوا اور مسلمانون سے سلام علیک کی * لوگون نے سمجھا کہ غرض کو مسلمانی جتاتا ہی * اُس کو مارا اور مواشی چھین لی * اُسپر یہہ آیت اُتری * یہہ جو فرمایا کہ تم ایسے ہی تھے پہلے * یعنے غرض دنیا پر یون مال کرنے والے لیکن مسلمان پر کر یہہ کام نہ چاہئے * یا تم ایسے ہی تھے پہلے * یعنے کافرون کے شہر مین رہتے تھے مستقل حکومت نہ رکھتے تھے

ف ۱۲ * بدن کے نقصان والے * یعنے اپاہج جہاد کے حکم سے معاف ہین * باقی لوگون مین لڑنے والونکو

فَاِذَا سَجَدُوْا فَلْيَكُوْنُوْا مِنْ وَّرَآئِكُمْ ص وَلْتَاْتِ طَآئِفَةٌ اُخْرٰى

پھر جب وہ سجدہ کر چکیں تو ہٹ جاویں پرے * اور آوے دوسری جماعت جنہوں نے

لَمْ يُصَلُّوْا فَلْيُصَلُّوْا مَعَكَ وَلْيَاْخُذُوْا حِذْرَهُمْ وَاَسْلِحَتَهُمْ ج

نماز نہیں کی وے نماز کریں تیرے ساتھ اور پاس لیویں اپنا بچاؤ اور ہتھیار *

وَدَّ الَّذِيْنَ كَفَرُوْا لَوْ تَغْفُلُوْنَ عَنْ اَسْلِحَتِكُمْ وَاَمْتِعَتِكُمْ

کافر چاہتے ہیں کسی طرح تم بیخبر ہو اپنے ہتھیاروں سے اور اسباب سے

فَيَمِيْلُوْنَ عَلَيْكُمْ مَّيْلَةً وَّاحِدَةً ط وَلَا جُنَاحَ عَلَيْكُمْ اِنْ كَانَ بِكُمْ

تو تم پر جھک پڑیں ایک حملہ کر کر * اور گناہ نہیں تم پر اگر تمکو تکلیف ہو

اَذًى مِّنْ مَّطَرٍ اَوْ كُنْتُمْ مَّرْضٰٓى اَنْ تَضَعُوْٓا اَسْلِحَتَكُمْ ج

مینہہ سے یا تم بیمار ہو کہ اتار رکھو اپنے ہتھیار *

وَخُذُوْا حِذْرَكُمْ ط اِنَّ اللّٰهَ اَعَدَّ لِلْكٰفِرِيْنَ عَذَابًا مُّهِيْنًا ۝

اور ساتھ لو اپنا بچاؤ * اللہ نے رکھی ہی منکروں کے واسطے ذلت کی مار * ف *

١٠٣ فَاِذَا قَضَيْتُمُ الصَّلٰوةَ فَاذْكُرُوا اللّٰهَ قِيٰمًا وَّقُعُوْدًا وَّعَلٰى جُنُوْبِكُمْ ج

پھر جب نماز کر چکو تو یاد کرو اللہ کو کھڑے اور بیٹھے اور پڑے *

فَاِذَا اطْمَاْنَنْتُمْ فَاَقِيْمُوا الصَّلٰوةَ ج اِنَّ الصَّلٰوةَ كَانَتْ عَلَى

پھر جب خاطر جمع سے ہو تو درست کرو نماز * یہہ نماز ہی مسلمانوں پر

١٠٤ الْمُؤْمِنِيْنَ كِتٰبًا مَّوْقُوْتًا ۝ وَلَا تَهِنُوْا فِى ابْتِغَآءِ الْقَوْمِ ط اِنْ

وقت باندھا حکم * ف * اور مت ہارو انکا پیچھا کرنے سے * اگر

تَكُوْنُوْا تَاْلَمُوْنَ فَاِنَّهُمْ يَاْلَمُوْنَ كَمَا تَاْلَمُوْنَ ج وَتَرْجُوْنَ

تم بے آرام ہو تو وے بھی بے آرام ہیں جس طرح تم ہو * اور تم کو

١٠٥ مِنَ اللّٰهِ مَا لَا يَرْجُوْنَ ط وَكَانَ اللّٰهُ عَلِيْمًا حَكِيْمًا ۝ اِنَّآ اَنْزَلْنَآ

ع

اللہ سے امید ہے جو انکو نہیں * اور اللہ سب جانتا ہی حکمت والا * ہم نے اتاری

---

کہ اللہ صاحب کی بخشش سے بے پرواہی ہوتی ہی * اور سنت کہ تقید سفر میں نہیں

ف * یہہ نماز خوف فرمائی کہ اگر وقت مقابلے کا ہو تو فوج دو حصے ہو جاوے * ہر جماعت آدھی نماز میں امام کے شریک ہو اور آدھی علیحدی پڑھے جب تک دوسری جماعت دشمن کے مقابل رہے * اور اسوقت نماز میں آمد و رفت معاف ہی * اور ہتھیار اور زرہ پاس ساتھ رکھیں * اور اگر اسقدر بھی فرصت نہو تو جماعت موقوف کریں تنہا پڑھ لیں پیادہ و سوار اشارت سے * اگر یہہ بھی فرصت نملے تو قضا کریں

ف * یعنے خوف کے وقت اگر نماز میں کوتاہی ہو تو بعد نماز اور طرح اللہ کو یاد کرو * ایک نماز میں یہہ حد ہی کہ وقت ہی پر چاہیے * اور یاد اللہ کی ہر حال میں درست ہی

إِلَيْكَ الْكِتَابَ بِالْحَقِّ لِتَحْكُمَ بَيْنَ النَّاسِ بِمَا أَرَاكَ اللَّهُ ط

تجکو کتاب سچی کہ تو انصاف کرے لوگون مین جو سمجہا دے تجکو اللہ *

١٠٦ وَلَا تَكُنْ لِلْخَائِنِينَ خَصِيمًا ۝ وَاسْتَغْفِرِ اللَّهَ ط إِنَّ اللَّهَ كَانَ

اور تو مت ہو دغابازون کی طرف سے جھگڑنے والا * اور بخشوا اللہ سے * بے شک اللہ بخشنے والا ہی

١٠٧ غَفُورًا رَحِيمًا ۝ وَلَا تُجَادِلْ عَنِ الَّذِينَ يَخْتَانُونَ أَنْفُسَهُمْ ط

مہربان * اور مت جھگڑ اُن کی طرف سے جو اپنے حق مین دغا رکہتے ہین *

١٠٨ إِنَّ اللَّهَ لَا يُحِبُّ مَنْ كَانَ خَوَّانًا أَثِيمًا ۝ ج يَسْتَخْفُونَ

اللہ کو خوش نہین آتا جو کوئی ہو دغاباز گنہگار * چھپتے ہین

مِنَ النَّاسِ وَلَا يَسْتَخْفُونَ مِنَ اللَّهِ وَهُوَ مَعَهُمْ

لوگون سے اور نہین چھپتے اللہ سے اور وہ اُنکے ساتھ ہی

إِذْ يُبَيِّتُونَ مَا لَا يَرْضَىٰ مِنَ الْقَوْلِ ط وَكَانَ اللَّهُ

جب رات کو ٹھہراتے ہین حسبات سے وہ راضی نہین * اور جو کرتے ہین اللہ کے

١٠٩ بِمَا يَعْمَلُونَ مُحِيطًا ۝ هَا أَنْتُمْ هَٰؤُلَاءِ جَادَلْتُمْ عَنْهُمْ فِي

قابو مین ہی * ف * سنتے ہو تم لوگ جھگڑتے اُنکی طرف سے

الْحَيَاةِ الدُّنْيَا فَمَنْ يُجَادِلُ اللَّهَ عَنْهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ

دنیا کی زندگی مین * پھر کون جھگڑیگا اُنکے بدلے اللہ سے قیامت کے دن

١١٠ أَمْ مَنْ يَكُونُ عَلَيْهِمْ وَكِيلًا ۝ وَمَنْ يَعْمَلْ سُوءًا أَوْ يَظْلِمْ

یا کون ہوگا اُنکا کام بنانے والا * اور جو کوئی گناہ کرے یا اپنا برا

١١١ نَفْسَهُ ثُمَّ يَسْتَغْفِرِ اللَّهَ يَجِدِ اللَّهَ غَفُورًا رَحِيمًا ۝ وَمَنْ يَكْسِبْ

کرے پھر اللہ سے بخشواوے پاوے اللہ کو بخشتا مہربان * ف * اور جو کوئی

١١٢ إِثْمًا فَإِنَّمَا يَكْسِبُهُ عَلَىٰ نَفْسِهِ ط وَكَانَ اللَّهُ عَلِيمًا حَكِيمًا ۝ وَمَنْ

کماوے گناہ سو کماتا ہی اپنے حق مین * اور اللہ سب جانتا ہی حکمت والا * ف * اور

ف * یہہ اول و آخر کئی آیت مین ذکر ہی ایک قصے کا حضرت کے وقت ایک انصاری کی زرہ آٹے مین دھری گم ہوئی صبح کو تلاش کی تو آٹے کا خط دیکہا ایک شخص کے گھر تک * اُسکا نام طعمہ بن اُبیرق وہان جہاڑا لیا تو نپائی * وہ خط آگے دیکہا ایک یہودی کے گھر تک زید نام وہان پائی * اُس یہودی نے کہا مجکو سونپ گئی طعمہ نے * طعمہ نے کہا مین بری ہون تو زوہی ہی * طعمہ کی قوم نے رات کو مشورت کی کہ ہم حضرت کے پاس ملکر گواہی دینگے کہ طعمہ بری ہی * تو حضرت ہماری حمایت کرینگے اور یہودی چور ٹھہریگا * صبح کو یہی کیا * اللہ تعالی نے یہہ آیتین نازل فرمائین حضرت کو خبردار کردیا * فی الحقیقت چور تہا ہی طعمہ

ف * گناہ فرمایا کبیرہ کو اور اپنا برا فرمایا صغیرہ کو * یہہ اُن لوگوں کو حکم ہی کہ توبہ کرین تو قبول ہی

ف * یعنے قوم اپنے دل مین سا

مَنَعَنَا أَنْ نُرْسِلَ بِالْآيَاتِ إِلَّا أَنْ كَذَّبَ بِهَا الْأَوَّلُونَ ط

اُس سے موقوف کین نشانیان بھیجنی کہ اگلون نے اُنکو جھٹلایا ٭

وَآتَيْنَا ثَمُودَ النَّاقَةَ مُبْصِرَةً فَظَلَمُوا بِهَا ط وَمَا نُرْسِلُ بِالْآيَاتِ

اور دی ہم نے ثمود کو اونٹنی سمجھانے کو پھر اُسکا حق نہ مانا ٭ اور نشانیان جو ہم بھیجتے ہین

إِلَّا تَخْوِيفًا ○ وَإِذْ قُلْنَا لَكَ إِنَّ رَبَّكَ أَحَاطَ بِالنَّاسِ ط وَمَا ٦٠

سو ڈرانے کو ٭ اور جب کہہ دیا ہم نے تجھسے کہ تیرے رب نے گھیر لیا ہی لوگونکو ٭ اور وہ

جَعَلْنَا الرُّؤْيَا الَّتِي أَرَيْنَاكَ إِلَّا فِتْنَةً لِلنَّاسِ وَالشَّجَرَةَ ع

دکھاوا جو تجھکو دکھایا ہم نے سو جانچنے کو لوگون کے اور وہ درخت

الْمَلْعُونَةَ فِي الْقُرْآنِ ط وَنُخَوِّفُهُمْ لا فَمَا يَزِيدُهُمْ إِلَّا طُغْيَانًا كَبِيرًا ○

جسپر پھٹکار ہی قرآن مین ٭ اور ہم اُنکو ڈراتے ہین تو اُنکو زیادہ ہوتی ہی بڑی شرارت ٭ ف

وَإِذْ قُلْنَا لِلْمَلَائِكَةِ اسْجُدُوا لِآدَمَ فَسَجَدُوا إِلَّا إِبْلِيسَ ط

اور جب ہمنے کہا فرشتون کو سجدہ کرو آدم کو تو سجدہ کر پڑے مگر ابلیس ٭

قَالَ أَأَسْجُدُ لِمَنْ خَلَقْتَ طِينًا ○ قَالَ أَرَأَيْتَكَ هَٰذَا الَّذِي

بولا کیا مین سجدہ کرون ایک شخص کو جو تونے بنایا مٹی کا ٭ ف کہنے لگا بھلا دیکھ تو یہ جو

كَرَّمْتَ عَلَيَّ لَئِنْ أَخَّرْتَنِ إِلَىٰ يَوْمِ الْقِيَامَةِ لَأَحْتَنِكَنَّ ذُرِّيَّتَهُ

تونے مجھسے چڑھایا ٭ اگر تو مجھکو ڈھیل دے قیامت کے دن تک تو اُسکی اولاد کو ڈھاٹھی دے لون

إِلَّا قَلِيلًا ○ قَالَ اذْهَبْ فَمَنْ تَبِعَكَ مِنْهُمْ فَإِنَّ جَهَنَّمَ جَزَاؤُكُمْ ٦٣

مگر تھوڑے سے ٭ فرمایا جا پھر جو کوئی تیرے ساتھ ہوا اُنمین سے سو دوزخ ہی تم سب کی

جَزَاءً مَوْفُورًا ○ وَاسْتَفْزِزْ مَنِ اسْتَطَعْتَ مِنْهُمْ بِصَوْتِكَ ٦٤

بھرا بدلا ٭ اور گھبرا لے اُن مین جسکو تو گھبرا سکے اپنی آواز سے

وَأَجْلِبْ عَلَيْهِمْ بِخَيْلِكَ وَرَجِلِكَ وَشَارِكْهُمْ فِي الْأَمْوَالِ

اور پکار لا اُن پر اپنے سوار اور پیادے اور ساجھا کر اُن سے مال مین

رعیت ہین اور اُسکی پناہ مین ہین ٭ سو وقت آئے پر کوئی نہین پناہ دے سکتا

ف یعنے ہدایت موقوف نہین نشانی پر

ف ٭ یعنے جب گھیر دیا کہ رب نے اُنھیر لئے لوگ ٭ آخر سب مسلمان ہونگے پھر نشانی کیون مانگی اور وہ دکھاوا معراج ہی کہ لوگ جانچے گئے کسی نے مانا اور کسی نے ٹھٹھا مانا ٭ اور درخت پھٹکارا یعنے درخت زقوم قرآن مین فرمایا کہ دوزخ والے کھاوینگے ٭ ایمان والے یقین لائے اور منکرون نے کہا دوزخ کی آگ مین سبز درخت کیونکر ہوگا یہ بھی جانچنا تھا

ف ٭ یعنے اللہ کے حکم مین شبہ نکالے یہ کافرونکی سال ہی وہ چال ہی ابلیس کی

ف ٭ [illegible] ابا [illegible] کرون جیسے گھوڑے کو لگام

ف ۰ مال مین سا جھا یہہ کہ جونکی نیاز اپنے مال مین فرض کرتے ہین ۰ اور اولاد مین یہہ کہ ایک کو تبانے ہین فلانے کا بخشا ہی دوسرا فلانے کا بخشا

وَالْأَوْلَادِ وَعِدْهُمْ ۚ وَمَا يَعِدُهُمُ الشَّيْطَانُ إِلَّا غُرُورًا ۝ إِنَّ ٦٥

اور اولاد مین اور وعدے دے انکو ۰ اور کچھ نہین وعدہ دیتا انکو شیطان مگر دغابازی ۰ جو

عِبَادِي لَيْسَ لَكَ عَلَيْهِمْ سُلْطَانٌ ۚ وَكَفَىٰ بِرَبِّكَ وَكِيلًا ۝

اور جو میرے بندے ہین اُن پر نہین تیری حکومت ۰ اور تیرا رب بس ہی کام بنانے والا ۰

رَبُّكُمُ الَّذِي يُزْجِي لَكُمُ الْفُلْكَ فِي الْبَحْرِ لِتَبْتَغُوا مِنْ ٦٦

تمہارا رب وہی ہے جو ہانکتا ہی تمہارے واسطے کشتی دریا مین کہ تلاش کرو اُسکا

فَضْلِهِ ۚ إِنَّهُ كَانَ بِكُمْ رَحِيمًا ۝ وَإِذَا مَسَّكُمُ الضُّرُّ فِي الْبَحْرِ

فضل ۰ وہی ہی تم پر مہربان ۰ ف ۰ اور جب تم پر تکلیف پڑی دریا مین

ضَلَّ مَنْ تَدْعُونَ إِلَّا إِيَّاهُ ۖ فَلَمَّا نَجَّاكُمْ إِلَى الْبَرِّ أَعْرَضْتُمْ ۚ

بھول گئے جنکو پکارتے تھے اُسکے سوا ۰ پھر جب بچا لایا تمکو جنگل کی طرف ٹلا گئے

وَكَانَ الْإِنْسَانُ كَفُورًا ۝ أَفَأَمِنْتُمْ أَنْ يَخْسِفَ بِكُمْ جَانِبَ

اور ہی انسان ناشکر ۰ سو کیا نڈر ہوئے ہو کہ دھنسا دے تمکو جنگل کی

الْبَرِّ أَوْ يُرْسِلَ عَلَيْكُمْ حَاصِبًا ثُمَّ لَا تَجِدُوا لَكُمْ وَكِيلًا ۝

کنارے یا بھیج دے تم پر آندھی پھر نہ پاؤ اپنا کوئی کام بنانے والا

أَمْ أَمِنْتُمْ أَنْ يُعِيدَكُمْ فِيهِ تَارَةً أُخْرَىٰ فَيُرْسِلَ عَلَيْكُمْ

یا نڈر ہوئے ہو کہ پھر لے جاوے تمکو اُسمین دوسری بار پھر بھیجے تم پر

قَاصِفًا مِنَ الرِّيحِ فَيُغْرِقَكُمْ بِمَا كَفَرْتُمْ ۙ ثُمَّ لَا تَجِدُوا لَكُمْ عَلَيْنَا

ایک جھونکا باد کا پھر ڈبادے تمکو بدلا اُس ناشکری کا ۰ پھر نہ پاؤ اپنی طرف سے ہم پر اُسکا دعوی

بِهِ تَبِيعًا ۝ وَلَقَدْ كَرَّمْنَا بَنِي آدَمَ وَحَمَلْنَاهُمْ فِي الْبَرِّ وَالْبَحْرِ ٧٠

کرنیوالا ۰ اور ہم نے عزت دی ہی آدم کی اولاد کو اور سواری دی انکو جنگل اور دریا مین

وَرَزَقْنَاهُمْ مِنَ الطَّيِّبَاتِ وَفَضَّلْنَاهُمْ عَلَىٰ كَثِيرٍ مِمَّنْ خَلَقْنَا

اور روزی دی انکو ستھری چیزوں سے اور زیادہ کیا انکو اپنے بنائے ہوئے بہت شخصوں پر

ف ۰ اوسکا فضل یعنے روزی روزی کو قرآن مین اکثر فضل فرمایا ہے فضل کی معنی زیادتی سو مسلمان کی نیت ہی واسطے آخرت کی اور دنیا ملتی ہی بڑھتی مین کستی مانگتا ہے یعنے دریا مین اپنا روزہ مین ملتا ملتی یا جنبو مگر یاد رکھو اوسکی اعتبار مین نہی

٧١ تفضيلا ۝ يوم ندعوا كل اناس بامامهم فمن اوتي كتابه

بڑھتی دیکر ۰ ف ۰ جس دن ہم بلاوینگے ہر فرقے کو اُنکے سردار کے ساتھ ۰ سو جسکو ملا اُسکا لکھا

ع٨

٧٢ بيمينه فاولئك يقرءون كتابهم ولا يظلمون فتيلا ۝ ومن

داہنے میں سو وے پڑھتے ہیں اپنا لکھا اور ظلم نہوگا اُنپر ایک تاگے کا ۰ ف ۰ اور

كان في هذه اعمى فهو في الآخرة اعمى واضل سبيلا ۝

جو کوئی رہا اس جہان میں اندھا سو پچھلے جہان میں اندھا ہی اور زیادہ دور پڑا راہ سے ۰ ف

وان كادوا ليفتنونك عن الذي اوحينا اليك لتفتري

اور وہ تو لگے تھے کہ تجھکو بچلا دیں اُس چیز سے جو وحی بھیجی ہم نے تیری طرف تا باندھ لاوے

علينا غيره وإذا لاتخذوك خليلا ۝ ولولا ان ثبتناك

ہم پر اُسکے سوائے اور تب پکڑتے تجھکو دوست ۰ ف ۰ اور اگر یہہ نہوتا کہ ہم نے تجھکو ٹھہرا رکھا

لقد كدت تركن اليهم شيئا قليلا ۝ اذا لاذقناك

تو تو لگ ہی جاتا جھکنے اُنکی طرف تھوڑا سا ۰ تب ضرور چکھاتے ہم تجھکو

ضعف الحيوة وضعف الممات ثم لا تجد لك علينا نصيرا ۝

دونا مزہ زندگی میں اور دونا مرنے میں پھر نہ پاتا تو اپنے واسطے ہم پر مدد کرنے والا

٧٦ وان كادوا ليستفزونك من الارض ليخرجوك منها

اور وے تو لگے تھے گھبرانے تجھکو اس زمین سے کہ نکال دیں تجھکو یہاں سے

٧٧ واذا لا يلبثون خلافك الا قليلا ۝ سنة من قد ارسلنا قبلك

اور تب نہ ٹھہرینگے تیرے پیچھے مگر تھوڑا ۰ دستور پڑا ہوا ہی اُن رسولوں کا جو تجھسے

٧٨ من رسلنا ولا تجد لسنتنا تحويلا ۝ اقم الصلوة لدلوك

پہلے بھیجے ہم نے اور نہ پاویگا تو ہمارے دستور میں تفاوت ۰ کھڑی رکھ نماز سورج

ع٩

الشمس الى غسق الليل وقرآن الفجر ان قرآن الفجر

ڈھلے سے رات کی اندھیری تک اور قرآن پڑھنا فجر کا ۰ بیشک قرآن پڑھنا فجر کا

ف ۰ جانوروں کو سواری نہیں زمین پر نہ دریا پر آدمی کو دی ہی ۰ اور ستھری روزی یہہ کہ میوؤں کا چھلکا دور کرنا اور اناج کی بھوسی ۰ اور پینا اور پکا کر کھانا اسیکو سکھایا

ف ۰ اُسکے عمل کا کاغذ اور اولوں کی نیکوں کے ہاتھ میں آویگا داہنی طرف سے اور بدوں کو بائیں سے اور یہی ہے یہہ نشانی دیکھکر نیک خوشی سے پڑھینگے لکھی کی

ف ۰ جسنے ہدایت سے اندھا رہا ویسا ہی آخرت میں جنت کی راہ سے اندھا ہی اور دور پڑا ہی

ف ۰ کافر کہتے تھے کہ اس کلام میں نصیحت کی باتیں اچھی ہیں مگر ہمارے جاننے کی بر عیب دیا ہی یہہ بدل ڈال تو ہم سب اسکو مانیں

۷۹ كَانَ مَشْهُودًا ۝ وَمِنَ اللَّيْلِ فَتَهَجَّدْ بِهِ نَافِلَةً لَّكَ ص

ہوتا ہی روبرو ۝ اور کچھ رات جاگتا رہ اُس مین یہ بڑھتی ہی تجکو ۝

۸۰ عَسَى أَنْ يَبْعَثَكَ رَبُّكَ مَقَامًا مَّحْمُودًا ۝ وَقُلْ رَّبِّ أَدْخِلْنِي

شاید کھڑا کرے تجکو تیرا رب تعریف کے مقام مین ف ۝ اور کہہ اے رب پیٹھا تجکو

مُدْخَلَ صِدْقٍ وَأَخْرِجْنِي مُخْرَجَ صِدْقٍ وَاجْعَل لِّي مِن

سچا پیٹھانا اور نکال مجکو سچا نکالنا اور دیدے مجکو اپنے پاس سے

لَّدُنكَ سُلْطَانًا نَّصِيرًا ۝ وَقُلْ جَاءَ الْحَقُّ وَزَهَقَ الْبَاطِلُ إِنَّ

ایک حکومت کی مدد ۝ ف ۝ اور کہہ آیا سچ اور نکل بھاگا جھوٹھ بیشک

الْبَاطِلَ كَانَ زَهُوقًا ۝ وَنُنَزِّلُ مِنَ الْقُرْآنِ مَا هُوَ شِفَاءٌ

جھوٹھ ہی نکل بھاگنے والا ۝ ف ۝ اور ہم اتارتے ہین قرآن مین سے جس سے روگ چنگے ہوں

وَرَحْمَةٌ لِّلْمُؤْمِنِينَ وَلَا يَزِيدُ الظَّالِمِينَ إِلَّا خَسَارًا ۝

اور مہر ایمان والون کو اور گنہگارون کو یہی بڑھتا ہی نقصان ف

وَإِذَا أَنْعَمْنَا عَلَى الْإِنسَانِ أَعْرَضَ وَنَأَىٰ بِجَانِبِهِ وَإِذَا مَسَّهُ

اور جب ہم آرام بھیجین انسان پر ٹلا جاوے اور ہٹا دے اپنا بازو اور جب لگی اوسکو

الشَّرُّ كَانَ يَئُوسًا ۝ قُلْ كُلٌّ يَعْمَلُ عَلَىٰ شَاكِلَتِهِ

بُرائی رہ جاوے آس توڑ کر ۝ ف ۝ تو کہہ ہر کوئی کام کرتا ہی اپنے ڈول پر ۝

۸۵ فَرَبُّكُمْ أَعْلَمُ بِمَنْ هُوَ أَهْدَىٰ سَبِيلًا ۝ وَيَسْأَلُونَكَ عَنِ

ع سو تیرا رب بہتر جانتا ہی کون خوب سوجھا ہی راہ ۝ اور تجھسے پوچھتے ہین

الرُّوحِ ط قُلِ الرُّوحُ مِنْ أَمْرِ رَبِّي وَمَا أُوتِيتُم مِّنَ الْعِلْمِ

روح کو ۝ تو کہہ روح ہی میرے رب کے حکم سے اور تمکو خبر دی ہی

۸۶ إِلَّا قَلِيلًا ۝ وَلَئِن شِئْنَا لَنَذْهَبَنَّ بِالَّذِي أَوْحَيْنَا إِلَيْكَ

تھوڑی سی ۝ ف ۝ اور اگر ہم چاہین لیجاوین جو چیز تجکو

---

ف ۝ یعنے نیند سے جاگ کر قرآن پڑھا کر۔ یہ حکم سب سے زیادہ پیغمبر کو ہی کہ تجکو مرتبہ بڑا دیتا ہی وہ تعریف کا مقام ہی شفاعت کا ۝ جب کوئی پیغمبر نہ بول سکیگا تب حضرت الله سے عرض کر کر خلق کو چھڑا دین کی تکلیف سے ۔

ف یعنے اس شہر سے نکال آبرو سے اور کسی جگہہ پیٹھا آبرو سے وہ الله تعالی نے مدینے مین پیٹھایا اور وہان کے لوگ علم مین دین کے مددگار ہوئے ۔

ف یعنے غلبہ دین آیا اور کفر بھاگا ملک مین سے اور تمام عرب مین سے ۔

ف روگ چنگے ہون دلکے شبہے اور شک مٹتے ۝ اور اُسکی برکت سے بدن کے روگ بھی دفع ہون

ف ۝ باز و ہٹا دے ۝ یعنے سرکشی سے سرکتا جاوے

ف ۝ حضرت نے آزمانے کو یہود نے پوچھا سو الله نے بتایا کہ انکو پوچھنے کا حوصلہ نہ تھا ۝ آگے

٨٧ ثُمَّ لَا تَجِدُ لَكَ بِهِ عَلَيْنَا وَكِيلًا ۝ إِلَّا رَحْمَةً مِّن رَّبِّكَ

پھر تو نہ پاوے اسکے لاوینے کو ہم پر کوئی ذمہ لینے والا * مگر مہربانی سے تیرے رب کی *

٨٨ إِنَّ فَضْلَهُ كَانَ عَلَيْكَ كَبِيرًا ۝ قُل لَّئِنِ اجْتَمَعَتِ

اسکی بخشش تجھپر بڑی ہی * کہہ اگر جمع ہوویں

الْإِنسُ وَالْجِنُّ عَلَىٰ أَن يَأْتُوا بِمِثْلِ هَٰذَا الْقُرْآنِ لَا يَأْتُونَ

آدمی اور جن اسپر کہ لاویں ایسا قران نہ لاوینگے

بِمِثْلِهِ وَلَوْ كَانَ بَعْضُهُمْ لِبَعْضٍ ظَهِيرًا ۝ وَلَقَدْ صَرَّفْنَا

ایسا اور پڑی مدد کریں ایک کی ایک * اور ہم نے پھیر پھیر سمجھائی

لِلنَّاسِ فِي هَٰذَا الْقُرْآنِ مِن كُلِّ مَثَلٍ فَأَبَىٰ أَكْثَرُ

لوگونکو اس قرآن میں ہر کہاوت * سو نہیں رہتے بہت

النَّاسِ إِلَّا كُفُورًا ۝ وَقَالُوا لَن نُّؤْمِنَ لَكَ حَتَّىٰ تَفْجُرَ لَنَا

لوگ بن ناشکری کیے * اور بولے ہم نہ مانینگے تیرا کہا جب تک تو بہا نکالے ہمارے واسطے

مِنَ الْأَرْضِ يَنبُوعًا ۝ أَوْ تَكُونَ لَكَ جَنَّةٌ مِّن نَّخِيلٍ وَ

زمین سے ایک چشمہ * یا ہو جاوے تیرے واسطے ایک باغ کھجور اور

عِنَبٍ فَتُفَجِّرَ الْأَنْهَارَ خِلَالَهَا تَفْجِيرًا ۝ أَوْ تُسْقِطَ السَّمَاءَ

انگور کا پھر بہالی تو اسکے بیچ نہریں چلا کر * یا گرا دے آسمان

كَمَا زَعَمْتَ عَلَيْنَا كِسَفًا أَوْ تَأْتِيَ بِاللَّهِ وَالْمَلَائِكَةِ قَبِيلًا ۝

ہم پر جیسا کہا کرتا ہی ٹکڑے ٹکڑے یا لے آ اللہ کو اور فرشتوں کو ضامن *

٩٣ أَوْ يَكُونَ لَكَ بَيْتٌ مِّن زُخْرُفٍ أَوْ تَرْقَىٰ فِي السَّمَاءِ ۚ وَلَن

یا ہو جاوے تجکو ایک گھر سنہرا یا چڑھ جاوے تو آسمان میں * اور ہم

نُّؤْمِنَ لِرُقِيِّكَ حَتَّىٰ تُنَزِّلَ عَلَيْنَا كِتَابًا نَّقْرَؤُهُ ۗ قُلْ

نہیں نہ مانینگے تیرا چڑھنا جب تک نہ اُتار لاوے ہم پر ایک لکھا جو ہم پڑھ لیں * تو کہہ

بھی پیغمبروں نے خلق سے باریک باتیں نہیں کہیں * ایسا جانا بس ہی کہ اللہ کے حکم سے ایک چیز بدن میں آ پڑی وہ جی اٹھا جب نکل گئی مر گیا

٩٣ ١١ع

سُبْحَانَ رَبِّي هَلْ كُنْتُ إِلَّا بَشَرًا رَسُولًا ۝ وَمَا مَنَعَ النَّاسَ

سبحان اللہ میں کون ہوں مگر ایک آدمی ہوں بھیجا ہوا ۔ اور لوگوں کو اٹکاؤ نہیں ہوا

أَنْ يُؤْمِنُوا إِذْ جَاءَهُمُ الْهُدَىٰ إِلَّا أَنْ قَالُوا أَبَعَثَ اللَّهُ بَشَرًا رَسُولًا ۝

اس سے کہ یقین لاویں جب پہنچی اُن کو راہ کی سمجھ مگر یہی کہ کہنے لگے کیا اللہ نے بھیجا آدمی پیغام لیکر ۔

٩٥

قُلْ لَوْ كَانَ فِي الْأَرْضِ مَلَائِكَةٌ يَمْشُونَ مُطْمَئِنِّينَ لَنَزَّلْنَا عَلَيْهِمْ

کہہ اگر ہوتے زمین میں فرشتے پھرتے بستے تو ہم اتارتے اُن پر

مِنَ السَّمَاءِ مَلَكًا رَسُولًا ۝ قُلْ كَفَىٰ بِاللَّهِ شَهِيدًا بَيْنِي

آسمان سے کوئی فرشتہ پیغام لیکر ۔ کہہ اللہ بس ہی حق ثابت کرنیوالا میری

وَبَيْنَكُمْ ۚ إِنَّهُ كَانَ بِعِبَادِهِ خَبِيرًا بَصِيرًا ۝ وَمَنْ يَهْدِ اللَّهُ

تمہارے بیچ ۔ وہی اپنے بندوں سے خبردار دیکھنے والا ۔ اور جسکو سمجھاوے اللہ

فَهُوَ الْمُهْتَدِ ۖ وَمَنْ يُضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهُمْ أَوْلِيَاءَ مِنْ دُونِهِ

وہی ہی سوجھا ۔ اور جسکو بہکاوے پھر تو نہ پاوے اُنکے واسطے کوئی رفیق اُسکے سوای

وَنَحْشُرُهُمْ يَوْمَ الْقِيَامَةِ عَلَىٰ وُجُوهِهِمْ عُمْيًا وَبُكْمًا وَصُمًّا

اور اُٹھاوینگے ہم اُن کو قیامت کے دن اوندھے مُنہ پر اندھے اور گونگے اور بہرے

نصف

مَأْوَاهُمْ جَهَنَّمُ ۖ كُلَّمَا خَبَتْ زِدْنَاهُمْ سَعِيرًا ۝ ذَٰلِكَ جَزَاؤُهُمْ

ٹھکانا اُنکا دوزخ ہے ۔ جب لگیگی بجھنے اور دینگے اُن پر بھڑکا ۔ یہ اُنکی سزا ہے

بِأَنَّهُمْ كَفَرُوا بِآيَاتِنَا وَقَالُوا أَإِذَا كُنَّا عِظَامًا وَرُفَاتًا أَإِنَّا

اسواسطے کہ منکر ہوئے ہماری آیتوں سے اور بولے کیا جب ہم ہوگئے ہڈیاں اور چورا کیا ہمکو

٩٩

لَمَبْعُوثُونَ خَلْقًا جَدِيدًا ۝ أَوَلَمْ يَرَوْا أَنَّ اللَّهَ الَّذِي خَلَقَ

اُٹھانا ہے نئے بنا کر ۔ کیا نہیں دیکھتے کہ جس اللہ نے بنائے

السَّمَاوَاتِ وَالْأَرْضَ قَادِرٌ عَلَىٰ أَنْ يَخْلُقَ مِثْلَهُمْ وَجَعَلَ لَهُمْ

آسمان و زمین سکتا ہے اب سو انکو بنانا اور ٹھہرایا ہے اُنکا ایک

اَجَلًا لَّا رَيْبَ فِيْهِ ط فَاَبَى الظّٰلِمُوْنَ اِلَّا كُفُوْرًا ○ قُلْ لَّوْ ١٠٠

وعدہ بے شبہہ • سو نہین رہتے بے انصاف بن ناشکری کئے • کہہ اگر

اَنْتُمْ تَمْلِكُوْنَ خَزَآئِنَ رَحْمَةِ رَبِّيْٓ اِذًا لَّاَمْسَكْتُمْ خَشْيَةَ

تمہارے ہاتھہ مین ہوتے میرے رب کی مہر کے خزانے تو تم ضرور موندہ رکہتے اس ڈر سے کہ

الْاِنْفَاقِ ط وَكَانَ الْاِنْسَانُ قَتُوْرًا ○ وَلَقَدْ اٰتَيْنَا مُوْسٰى تِسْعَ ١٠١ ع ١١

خرچ نہ ہو جاوین • اور ہی انسان دل کا تنگ • اور دین ہم نے موسی کو نو

اٰيٰتٍ بَيِّنٰتٍ فَسْئَلْ بَنِيْٓ اِسْرَآئِيْلَ اِذْ جَآءَهُمْ فَقَالَ لَهٗ فِرْعَوْنُ

نشان صاف • پہر پوچہہ بنی اسرائیل سے جب آیا وہ اُنکے پاس، تو کہا اُسکو فرعون نے

اِنِّيْ لَاَظُنُّكَ يٰمُوْسٰى مَسْحُوْرًا ○ قَالَ لَقَدْ عَلِمْتَ مَآ

میری اٹکل مین موسی تجہپر جادو ہوا • ف • بولا تو جان چکا ہی کہ

اَنْزَلَ هٰٓؤُلَآءِ اِلَّا رَبُّ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ بَصَآئِرَ ج

یہہ چیزین کسی نے نہیں اُتاری ہین مگر آسمان و زمین کے مالک نے سمجہانے کو •

وَاِنِّيْ [illegible] يٰفِرْعَوْنُ مَثْبُوْرًا ○ فَاَرَادَ اَنْ يَّسْتَفِزَّهُمْ مِّنَ

اور میری اٹکل مین فرعون تو کہپا چاہتا ہی • پہر چاہا کہ اُنکو چین نہ دے

الْاَرْضِ فَاَغْرَقْنٰهُ وَمَنْ مَّعَهٗ جَمِيْعًا ۙ وَّقُلْنَا مِنْ بَعْدِهٖ لِبَنِيْٓ

اُس زمین مین پہر ڈوبا دیا ہم نے اُسکو اور اُسکے ساتہہ والونکو سارے • اور کہا ہم نے اُسکے پیچہے بنی

اِسْرَآئِيْلَ اسْكُنُوا الْاَرْضَ فَاِذَا جَآءَ وَعْدُ الْاٰخِرَةِ جِئْنَا بِكُمْ

اسرائیل کو بسو تم زمین مین پہر جب آویگا وعدہ آخرت کا لے آوینگے ہم تمکو

لَفِيْفًا ط وَبِالْحَقِّ اَنْزَلْنٰهُ وَبِالْحَقِّ نَزَلَ ط وَمَآ اَرْسَلْنٰكَ اِلَّا مُبَشِّرًا ١٠٥

سمیٹ کر • اور سچ کے ساتہہ اُتارا ہم نے یہہ قران اور سچ کے ساتہہ اُترا • اور تجکو جو بہیجا ہم نے سو خوشی

وَّنَذِيْرًا ۘ وَقُرْاٰنًا فَرَقْنٰهُ لِتَقْرَاَهٗ عَلَى النَّاسِ ١٠٦

اور ڈر سناتا • ف • اور پڑھنے کا وظیفہ کیا ہم نے اُسکو بانٹ کر کہ پڑہے تو اُسے لوگو پہر

ف شاید نو نشان نو معجزہ ہون وہ جو فرعون کی مقابلہ مین اللہ نی بہیجی اور شاید نو حکم ہون کہ توریت کی اسری پر لکہی جاتی تہی وہ بہی کبیرہ گناہو نسی منع تہا ۱۲

ف • سچ کے ساتھہ اُترا • یعنی بیچ مین بدلا نہین گیا

١٠٦ عَلٰى مُكْثٍ وَّنَزَّلْنٰهُ تَنْزِيْلًا ○ قُلْ اٰمِنُوْا بِهٖٓ اَوْ لَا تُؤْمِنُوْا ؕ

ٹھہر ٹھہر کر اور اُسکو ہم نے اُتارتے اُتارا • ف • کہہ تم اُسکو مانو یا نہ مانو •

اِنَّ الَّذِيْنَ اُوْتُوا الْعِلْمَ مِنْ قَبْلِهٖٓ اِذَا يُتْلٰى عَلَيْهِمْ يَخِرُّوْنَ

جنکو علم ملا ہی اُسکے آگے سے جب اُن پاس اُسکو پڑھئے گرتے ہیں

١٠٧ لِلْاَذْقَانِ سُجَّدًا ۙ وَّيَقُوْلُوْنَ سُبْحٰنَ رَبِّنَآ اِنْ كَانَ وَعْدُ رَبِّنَا

ٹھڈیوں پر سجدے میں • اور کہتے ہیں پاک ہی ہمارا رب بیشک ہمارے رب کا وعدہ

١٠٨ لَمَفْعُوْلًا ○ وَيَخِرُّوْنَ لِلْاَذْقَانِ يَبْكُوْنَ وَيَزِيْدُهُمْ خُشُوْعًا ○

البتہ ہونا • ف • اور گرتے ہیں ٹھڈیوں پر روتے ہوئے اور زیادہ ہوتی ہی عاجزی • ف

قُلِ ادْعُوا اللّٰهَ اَوِ ادْعُوا الرَّحْمٰنَ ؕ اَيًّا مَّا تَدْعُوْا فَلَهُ الْاَسْمَآءُ

کہہ اللہ کر پکارو یا رحمن کر جو کہہ کر پکاروگے سو اسی کے ہیں سب نام

الْحُسْنٰى ۚ وَلَا تَجْهَرْ بِصَلَاتِكَ وَلَا تُخَافِتْ بِهَا وَابْتَغِ بَيْنَ

خاصے • اور تو نہ پکار اپنی نماز میں نہ چپکے پڑھ اور ڈھونڈھ لے اسکے بیچ میں

ذٰلِكَ سَبِيْلًا ○ وَقُلِ الْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْ لَمْ يَتَّخِذْ وَلَدًا

راہ • ف • اور کہہ سراہئے اللہ کو جسنے نہیں رکھی اولاد

وَّلَمْ يَكُنْ لَّهٗ شَرِيْكٌ فِي الْمُلْكِ وَلَمْ يَكُنْ لَّهٗ وَلِيٌّ

نہ کوئی اُسکا ساجھی سلطنت میں نہ کوئی اُسکا مددگار

مِّنَ الذُّلِّ وَكَبِّرْهُ تَكْبِيْرًا ○ ع

ذلت کے وقت اور اُسکی بڑائی کر بڑا جانکر • ف •

---

ف • بعض کتاب سے مطلب فقط معنے گنتے ہیں • اور اسکے لفظ بھی پڑھنے سے غرض ہی کہ برکت اُترتی ہی • اسیواسطے سورتیں اور آیتیں جداجدا کہیں اور تھوڑا تھوڑا اُترا • ہر وقت پر اسکے موافق حکم ۱۲

ف اگلی کلام پہچانتے والے اسکو پہچانتے ہیں اور وعدہ جو تھا کہ آخر زمانے میں ایک کلام اوترے گا ٹھیک پاتے ہیں ۱۲

ف نماز میں سجدہ دوبار ہوتا ہی اسواسطے دوبار فرمایا پہلی بار اس کلام کی تاثیر سے تعجب آتا ہی اور دوسری بار عاجزی ۱۲

ف رحمن نام اللہ کا عرب لوگ نہ جانتے تھے اس پر یہہ فرمایا کہ نام بہتیرے ہیں اللہ وہی ایک ہی

اور پکارنے کی نماز میں بہت چلانا اچھا نہیں اور بہت دبی آواز بھی نہیں بیچ کی چال پسند ہی

ف • کوئی مددگار نہیں ذلت کے وقت • یعنی اُسپر کبھی ذلت ہی نہیں کہ مدد نہ رہا ہے • پادشاہوں کے یہاں امیر اس سے زبر پڑ جاتے ہیں کہ بُرے وقت میں اُنکی مدد [illegible] [illegible]

| حروف | سورة الكهف مكية وهى مائة و عشر آية | كلمات |
| --- | --- | --- |
| ٦٣٦٠ | سورت کہف مکی ہی ایک سو دس آیت کی | ١٥٧٧ |

بِسْمِ اللّٰهِ الرَّحْمٰنِ الرَّحِيْمِ

ع ١٣ اَلْحَمْدُ لِلّٰهِ الَّذِيْٓ اَنْزَلَ عَلٰى عَبْدِهِ الْكِتٰبَ وَلَمْ

سراہئے اللہ کو جس نے اُتاری اپنے بندے پر کتاب اور نرکھی اُسمین

يَجْعَلْ لَّهٗ عِوَجًا ۝ قَيِّمًا لِّيُنْذِرَ بَاْسًا شَدِيْدًا مِّنْ لَّدُنْهُ وَيُبَشِّرَ

کچھ کجی ٹھیک اُتاری تا ڈرسناوے ایک سخت آفت کا اُسکی طرف سے اور خوشخبری

الْمُؤْمِنِيْنَ الَّذِيْنَ يَعْمَلُوْنَ الصّٰلِحٰتِ اَنَّ لَهُمْ اَجْرًا

دی یقین لانیوالون کو جو کرتے ہین نیکیان کہ اُن کو اچھا

حَسَنًا ۝ مَّاكِثِيْنَ فِيْهِ اَبَدًا ۝ وَّيُنْذِرَ الَّذِيْنَ قَالُوا اتَّخَذَ

نیگ ہی جس مین رہا کرین ہمیشہ اور ڈرسناوے اُن کو جو کہتے ہین

اللّٰهُ وَلَدًا ۝ مَا لَهُمْ بِهٖ مِنْ عِلْمٍ وَّلَا لِاٰبَآئِهِمْ ۭ كَبُرَتْ كَلِمَةً

اللہ رکھتا ہی اولاد کچھ خبر نہین اُن کو اِس بات کی نہ اُنکے باپ دادونکو کیا بڑی بات ہوکر

تَخْرُجُ مِنْ اَفْوَاهِهِمْ ۭ اِنْ يَّقُوْلُوْنَ اِلَّا كَذِبًا ۝ فَلَعَلَّكَ

نکلتی ہی اونکے منھہ سے ۔ سب جھوٹھہ ہی جو کہتے ہین ۔ سو کہین تو گھونٹ

بَاخِعٌ نَّفْسَكَ عَلٰٓى اٰثَارِهِمْ اِنْ لَّمْ يُؤْمِنُوْا بِهٰذَا الْحَدِيْثِ

ڈالیگا اپنی جان اُنکے پیچھے اگر وے نہ مانینگے اِس بات کو

٧ اَسَفًا ۝ اِنَّا جَعَلْنَا مَا عَلَى الْاَرْضِ زِيْنَةً لَّهَا لِنَبْلُوَهُمْ اَيُّهُمْ

پچتا پچتا کر ۔ ہم نے بنایا ہی جو کچھہ زمین پر ہی اُسکی رونق تا جانچین لوگونکو کون اُنمین

٨ اَحْسَنُ عَمَلًا ۝ وَاِنَّا لَجٰعِلُوْنَ مَا عَلَيْهَا صَعِيْدًا جُرُزًا ۝

اچھا کرتا ہی کام ۔ ف ۔ اور ہمکو کرنا ہی جو کچھ اُسپر ہی میدان چھانٹ کر ۔ ف ۔

ف ۔ یعنے اُسکی رونق پر دوڑتا ہی یا اُسکو چھوڑکر آخرت کو پکڑتا ہی ١٢
ف ۔ لیئے دنیا نس اوڑ ورختت چھانٹ کر ١٢

۹ أَمْ حَسِبْتَ أَنَّ أَصْحَابَ الْكَهْفِ وَالرَّقِيمِ كَانُوا

کیا تو خیال رکھتا ہی کہ غار اور کھوہ والے ہماری

۱۰ مِنْ آيَاتِنَا عَجَبًا ۝ إِذْ أَوَى الْفِتْيَةُ إِلَى الْكَهْفِ فَقَالُوا

قدرتون مین اچنبھا تھے۔ جب جا بیٹھے وے جوان اس کھوہ مین پھر بولے

رَبَّنَا آتِنَا مِنْ لَدُنْكَ رَحْمَةً وَهَيِّئْ لَنَا مِنْ أَمْرِنَا رَشَدًا ۝

ای رب دے ہمکو اپنے پاس سے مہر اور بنا دے ہمارے کام کا بناؤ۔

فَضَرَبْنَا عَلَى آذَانِهِمْ فِي الْكَهْفِ سِنِينَ عَدَدًا ۝ ثُمَّ بَعَثْنَاهُمْ

پھر تھپک دیے ہم نے انکے کان اس کھوہ مین کئی برس گنتی کے۔ پھر ہم نے اُنکو اوٹھایا

ع لِنَعْلَمَ أَيُّ الْحِزْبَيْنِ أَحْصَى لِمَا لَبِثُوا أَمَدًا ۝ نَحْنُ نَقُصُّ

کہ معلوم کرین دو فرقون مین کسنے یاد رکھی ہی جتنی مدت وے رہے۔ ف ہم سنا دین

عَلَيْكَ نَبَأَهُمْ بِالْحَقِّ ۚ إِنَّهُمْ فِتْيَةٌ آمَنُوا بِرَبِّهِمْ وَزِدْنَاهُمْ هُدًى

تجکو انکا احوال تحقیق۔ وے کئی جوان ہیں کہ یقین لائے اپنے رب پر اور زیادہ دی ہم نے اُنکو سوجھ ف

وَرَبَطْنَا عَلَى قُلُوبِهِمْ إِذْ قَامُوا فَقَالُوا رَبُّنَا رَبُّ السَّمَاوَاتِ

اور گرہ دی اُنکے دل پر جب کھڑے ہوئے پھر بولے ہمارا رب ہی رب آسمان

وَالْأَرْضِ لَنْ نَدْعُوَ مِنْ دُونِهِ إِلَٰهًا ۖ لَقَدْ قُلْنَا إِذًا شَطَطًا ۝

و زمین کا۔ نہ پکارینگے ہم اُسکے سوائے کسیکو ٹھاکر تو کہی ہم نے بات عقل سے دور ف

۱۵ هَٰؤُلَاءِ قَوْمُنَا اتَّخَذُوا مِنْ دُونِهِ آلِهَةً ۖ لَوْلَا يَأْتُونَ عَلَيْهِمْ

یے ہماری قوم ہیں پکڑے ہیں انھون نے اُسکے سوائے اور معبود۔ کیون نہیں لاتے اُنکی واسطے

بِسُلْطَانٍ بَيِّنٍ ۖ فَمَنْ أَظْلَمُ مِمَّنِ افْتَرَى عَلَى اللَّهِ كَذِبًا ۝

کوئی سند کھلی۔ پھر اُس سے گنہگار کون جسنے باندھا اللہ پر جھوٹ۔

۱۶ وَإِذِ اعْتَزَلْتُمُوهُمْ وَمَا يَعْبُدُونَ إِلَّا اللَّهَ فَأْوُوا إِلَى الْكَهْفِ

اور جب تم نے کنارہ کیا اُن سے اور جنکو وے پوجتے ہیں اللہ کے سوائے اب جا بیٹھو اُس کھوہ مین

ف دو فرقے یا تاریخ لکھنے والون مین ہین کہ کوئی کتنی برس لکھتی ہین کوئی کتنی دہی اصحاب کہف جاگ کر تحریر کرنی لگی کہ ہم ایک دن سوئے بعضی کہنی لگی اس سے کم۔

ف یعنی ایمان سے زیادہ درجہ دیا اولیا کا۔

ف ایک شہر کا بادشاہ تھا ظالم جو اُسکے بتونکو نہ پوجتا اُسکے عذاب سے مارا جاتا یہ کئی جوان اُسکے نوکرون کے بیٹے تھے کوئی نان بائی کا کوئی [illegible] اسیطرح کہی نے اُنکی [illegible] لا کر [illegible] انکے دل [illegible] رام کر [illegible] بات [illegible]

يَنْشُرْ لَكُمْ رَبُّكُمْ مِنْ رَحْمَتِهٖ وَيُهَيِّئْ لَكُمْ مِنْ اَمْرِكُمْ مِرْفَقًا ۝

پھیلا دے تم پر رب تمھارا کچھ اپنی مہر اور بنا دے تمکو تمھارے کام کا آرام • ف •

١٧ وَتَرَى الشَّمْسَ اِذَا طَلَعَتْ تَزٰوَرُ عَنْ كَهْفِهِمْ ذَاتَ الْيَمِيْنِ

اور تو دیکھے دھوپ جب نکلتی ہی بچ کے جاتی ہی اُنکی کھوہ سے داہنے کو

وَاِذَا غَرَبَتْ تَّقْرِضُهُمْ ذَاتَ الشِّمَالِ وَهُمْ فِيْ فَجْوَةٍ مِّنْهُ ط

اور جب ڈوبتی ہی کترا جاتی ہی اُن سے بائوں کو اور وے میدان میں ہین اُسکے •

ذٰلِكَ مِنْ اٰيٰتِ اللّٰهِ ج مَنْ يَّهْدِ اللّٰهُ فَهُوَ الْمُهْتَدِ ج وَ

یہ ہی قدرتوں سے اللہ کی جسکو اللہ راہ دے وہی آوے راہ پر • اور

ع مَنْ يُّضْلِلْ فَلَنْ تَجِدَ لَهٗ وَلِيًّا مُّرْشِدًا ۝ وَتَحْسَبُهُمْ اَيْقَاظًا

جسکو وہ بچلادے پھر تو نہ پاوے اُسکا کوئی رفیق راہ پر لانیوالا • ف • اور تو جانے وے جاگتے ہین

وَّهُمْ رُقُوْدٌ ق وَّنُقَلِّبُهُمْ ذَاتَ الْيَمِيْنِ وَذَاتَ الشِّمَالِ ق وَ

اور وہ سوتے ہین • اور کروٹ دلاتے ہین ہم اُنکو داہنے اور بائوں • اور

كَلْبُهُمْ بَاسِطٌ ذِرَاعَيْهِ بِالْوَصِيْدِ ط لَوِ اطَّلَعْتَ

اور اُنکا کتا پسار رہا ہی باہین چوکھٹ پر • اگر تو جھانک دیکھے

عَلَيْهِمْ لَوَلَّيْتَ مِنْهُمْ فِرَارًا وَّلَمُلِئْتَ مِنْهُمْ

اُنکو تو پیٹھ دیکر بھاگے اُن سے اور بھر جاوے تجھ مین اُن کی

١٩ رُعْبًا ۝ وَكَذٰلِكَ بَعَثْنٰهُمْ لِيَتَسَآءَلُوْا بَيْنَهُمْ ط قَالَ

دہشت • ف • اور اسیطرح اُنکو جگادیا ہم نے کہ آپسمین لگے پوچھنے • ایک بولا

قَآئِلٌ مِّنْهُمْ كَمْ لَبِثْتُمْ ط قَالُوْا لَبِثْنَا يَوْمًا اَوْ بَعْضَ يَوْمٍ ط قَالُوْا رَبُّكُمْ

اُن مین کتنی دیر ٹھہرے تم • بولے ہم ٹھہرے ایکدن یا دن سے کم • بولے تمھارا رب

اَعْلَمُ بِمَا لَبِثْتُمْ فَابْعَثُوْا اَحَدَكُمْ بِوَرِقِكُمْ هٰذِهٖ اِلَى الْمَدِيْنَةِ فَلْيَنْظُرْ اَيُّهَا

بہتر جانے جتنی دیر رہے ہو اب بھیجو اپنے مین سے ایک کو یہ روپیہ لیکر اپنا اُس شہر کو پھر دیکھے کونسا

---

یہ دی • اُسوقت بادشاہ نے
بوت پرستی رکھا کر اور شہر سے
پھر کر آدمی ہو اُن سے بت پوجنا
قبول کروا اُن یا عذاب کرون •
وہ گیا اور شہر کو بے چھپ کے
نکل گئی ۱۲

ف اُس شہر سے نکل کر
پاس ایک پہاڑ مین کھوہ تھی آپس
مین مشورہ کر کر وہان جا بیٹھی نیند
غالب ہوئی سو گئی کسیکو معلوم
نہوا تب سے اب تک سوتی
ہین بیچ مین ایک بار اللہ نے جگا دیا
تھا جس سے لوگون پر خبر کھلی پر سو
رہی ۱۲

ف حق تعالی کی قدرت سے
نہ اُس مکان مین اون پر دھوپ
آوی نہ مینہ نہ برف اور کھلی جگہ
ہی تنگ خفہ نہین ۱۲

ف • کتنے برس سوتے ہین
اُنکی آنکھین کھلی ہین اس سے
کوئی جانے جاگتے ہین • اور حق تعالی
نے اُس مکان مین دہشت
دکھی ہی نا لوگ تماشا بکر تین
کر دے بے آرام ہون • اُنکے
ساتھ ایک کتا ہی تا لسا کھا
وہ بھی زندہ رہ گیا اگرچہ کتا رکھنا
برا ہی لیکن لاکھ مین ایک
...ملا...ی ہی

نصف القرآن باعتبار الحروف

أَزْكَىٰ طَعَامًا فَلْيَأْتِكُم بِرِزْقٍ مِّنْهُ وَلْيَتَلَطَّفْ وَلَا يُشْعِرَنَّ بِكُمْ

خبر اُس کھانا ستہرا تو لاوے تمکو اُسمین سے کہانا اور نرمی سے جاوے اور جتا نہ دے تمہاری خبر

أَحَدًا ۝ إِنَّهُمْ إِن يَظْهَرُوا عَلَيْكُمْ يَرْجُمُوكُمْ أَوْ يُعِيدُوكُمْ فِي ۲۰

کسی کو ۝ وے لوگ اگر خبر پاوین تمہاری پتہر اوکرین تمکو یا لٹا پہیرین تمہین

مِلَّتِهِمْ وَلَن تُفْلِحُوا إِذًا أَبَدًا ۝ وَكَذَٰلِكَ أَعْثَرْنَا عَلَيْهِمْ ۲۱

اپنے دین مین اور تب بہلا ہو تمہارا کبھی ۝ اور اسیطرح خبر کہولدی ہم نے انکی

لِيَعْلَمُوا أَنَّ وَعْدَ اللَّهِ حَقٌّ وَأَنَّ السَّاعَةَ لَا رَيْبَ فِيهَا إِذْ يَتَنَازَعُونَ

تا لوگ جانین کہ وعدہ اللہ کا ٹہیک ہی اور وہ گہڑی ہی اس مین دہوکا نہین ۝ جب جہگڑ رہی تہی

بَيْنَهُمْ أَمْرَهُمْ فَقَالُوا ابْنُوا عَلَيْهِم بُنْيَانًا رَّبُّهُمْ أَعْلَمُ بِهِمْ

آپسمین اپنی بات پر پہر کہنے لگے بناو اُنپر ایک عمارت ۝ ف ۝ انکا رب خوب جانی انکو

قَالَ الَّذِينَ غَلَبُوا عَلَىٰ أَمْرِهِمْ لَنَتَّخِذَنَّ عَلَيْهِم مَّسْجِدًا ۝

بولے جنکا کام زبر تہا ہم بناوینگے انکے مکان پر عبادت خانہ ۝ ف

سَيَقُولُونَ ثَلَاثَةٌ رَّابِعُهُمْ كَلْبُهُمْ وَيَقُولُونَ خَمْسَةٌ سَادِسُهُمْ

اب یہی کہینگے وے تین ہین چوتہا انکا کتا ۝ اور یہہ بہی کہینگے وے پانچ ہین چہٹا انکا

كَلْبُهُمْ رَجْمًا بِالْغَيْبِ وَيَقُولُونَ سَبْعَةٌ وَثَامِنُهُمْ كَلْبُهُمْ قُل رَّبِّي

کتا بن دیکہے نشانہ پتہر چلانا ۝ اور یہہ بہی کہینگے وے سات ہین اور آٹہوان انکا کتا تو کہہ میرا رب

أَعْلَمُ بِعِدَّتِهِم مَّا يَعْلَمُهُمْ إِلَّا قَلِيلٌ فَلَا تُمَارِ فِيهِمْ إِلَّا مِرَاءً

بہتر جانے انکی گنتی ۝ انکی خبر نہین رکہتے مگر تہوڑے لوگ ۝ سو تو مت جہگڑ انکی بات مین مگر سرسری

ع ظَاهِرًا ۝ وَلَا تَسْتَفْتِ فِيهِم مِّنْهُمْ أَحَدًا ۝ وَلَا تَقُولَنَّ لِشَيْءٍ إِنِّي ۲۳

جہگڑا ۝ اور مت تحقیق کر انکا احوال اُنمین کسی سے ۝ ف ۝ اور نہ کہو کسی کام کو کہ مین

فَاعِلٌ ذَٰلِكَ غَدًا ۝ إِلَّا أَن يَشَاءَ اللَّهُ وَاذْكُر رَّبَّكَ إِذَا نَسِيتَ ۲۴

یہہ کرونگا کل ۝ مگر یہہ کہ اللہ چاہے ۝ اور یاد کرلے اپنے رب کو جب بہول جاوے

ف ۝ سیکڑون برس دہنا انکو ایکدن معلوم ہوا مردہ اور سونا برابر ہی ۝

ایک لونہین روپیا لیکر گیا شہر کو وہان سب چیز اوپری دیکہی اس مدت مین کئی قرن بدل گئی شہر کی لوگ اس روپی کا سکہ دیکہہ کر حیران ہوئی کہ کس بادشاہ کا نام ہی اور کس عہد کا ہی جانا کہ اس شخص نے گڑا مال پایا قدیم کا آخر بادشاہ تک پہنچا اوسنے پوچہہ کر سب احوال معلوم کیا اور اسوقت اس شہر مین دو مذہب کے لوگ تہے ۝ ایک آخرت مین جینے کے قائل اور دوسرے منکر جہگڑا پڑ رہا تہا بادشاہ منصف تہا چاہتا تہا کہ ایک طرف کی کوئی سند ہاتہ لگے تو دوسرونکو سمجہا دیوے ۝ اللہ نے یہہ سند بہیج دی بادشاہ آپ جاکر غار مین سب کو دیکہہ آیا پہر ایک سے احوال سن آیا ف

۲۵ وَقُلْ عَسٰى اَنْ يَّهْدِيَنِ رَبِّيْ لِاَقْرَبَ مِنْ هٰذَا رَشَدًا ۝ وَ

اور کہہ امید ہی کہ میرا رب مجھکو سجھاوے اِس سے نزدیک راہ نیکی کی • ف • اور

۲۶ لَبِثُوْا فِیْ كَهْفِهِمْ ثَلٰثَ مِائَةٍ سِنِيْنَ وَازْدَادُوْا تِسْعًا ۝ قُلِ اللّٰهُ

مدت گذری اُن پر اپنی کھوہ مین تین سو برس اور اوپر سے نو • تو کہہ اللہ

اَعْلَمُ بِمَا لَبِثُوْا ج لَهٗ غَيْبُ السَّمٰوٰتِ وَالْاَرْضِ ط اَبْصِرْ بِهٖ وَ

خوب جانتا ہی جتنی مدت رہے • اُسی پاس چھپے بھید آسمان و زمین کے • عجب دیکھتا

اَسْمِعْ مَا لَهُمْ مِّنْ دُوْنِهٖ مِنْ وَّلِيٍّ ز وَّلَا يُشْرِكُ فِيْ حُكْمِهٖ

سنتا ہی کوئی نہین بندون پر اُسکے سوائے مختار • اور نہین شریک کرتا اپنے حکم مین

اَحَدًا ۝ وَاتْلُ مَآ اُوْحِيَ اِلَيْكَ مِنْ كِتَابِ رَبِّكَ ط لَا مُبَدِّلَ

کسیکو ف • اور پڑھ جو وحی ہوئی تجکو تیرے رب کی کتاب سے • کوئی بدلنے والا

لِكَلِمٰتِهٖ ص وَلَنْ تَجِدَ مِنْ دُوْنِهٖ مُلْتَحَدًا ۝ وَاصْبِرْ نَفْسَكَ

نہین اسکی باتین • اور کہین نہ پاویگا تو اُسکے سوائے چھپنے کو جگہہ • اور تھام رکھ آپکو

مَعَ الَّذِيْنَ يَدْعُوْنَ رَبَّهُمْ بِالْغَدٰوةِ وَالْعَشِيِّ يُرِيْدُوْنَ وَجْهَهٗ ط

اونکی ساتھہ جو پکارتے ہین اپنے رب کو صبح اور شام طالب ہین اُسکے منہہ کے •

وَلَا تَعْدُ عَيْنٰكَ عَنْهُمْ ج تُرِيْدُ زِيْنَةَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا ج وَلَا تُطِعْ

اور نہ دوڑین تیری آنکھین اُنکو چھوڑکر • تلاش مین رونق دنیا کی زندگی کی • اور نہ کہا مان

مَنْ اَغْفَلْنَا قَلْبَهٗ عَنْ ذِكْرِنَا وَاتَّبَعَ هَوٰىهُ وَكَانَ اَمْرُهٗ

اُسکا جس کا دل غافل کیا ہم نے اپنی یاد سے اور پیچھے لگا ہی وہ اپنی چاو کے اور اُسکا کام ہی

۲۹ فُرُطًا ۝ وَقُلِ الْحَقُّ مِنْ رَّبِّكُمْ ج فَمَنْ شَآءَ فَلْيُؤْمِنْ وَّمَنْ شَآءَ

حد پر نہ رہنا • ف • اور کہہ سچی بات ہی تمہارے رب کیطرف سے • پھر جو کوئی چاہے مانے اور جو کوئی چاہے

فَلْيَكْفُرْ لا اِنَّآ اَعْتَدْنَا لِلظّٰلِمِيْنَ نَارًا اَحَاطَ بِهِمْ سُرَادِقُهَا ط

نہ مانے ہم نے رکھی ہی گنہگارون کے واسطے آگ • جو گھیر رہی ہین اُنکو اُسکی قناتین •

اُس شہر کے لوگ آخرت پر
یقین لائے کہ یہہ قصہ بھی دوسری
بار جینے سے کم نہین

ف • اصحاب کہف کا دین
وہ ہی اللہ کو معلوم ہی کہ فقط
توحید پر قایم تھے اور کسی نبی کی
شریعت پکڑی نہین یا نہی مگر جو
لوگ اونکی خبر پاکر معتقد ہوئی اور
پاس مکان زیارت بنایا وہ نصاریٰ
تھی اصحاب کہف سب لوگونکو
رخصت کرکر پھر سو گئی ۱۲

ف یعنے اِن باتون مین جھگڑنا
کچھہ حاصل نہین رکھتا ابن عباس
نی کہا کہ وہ سات ہین کہ اللہ تعالےٰ
نی پہلی دو باتون کو بن دیکھا نانا
کہا اور اسکو نہین کہا ۱۲

ف اصحاب کہف کا قصہ
تاریخ کی کتابون مین نادرات مین
لکھا تھا ہر کسی کو خبر کہان ہوسکتے
کافرون نی یہود کی سکھائی سے
حضرت کو پوچھا آزمانی کو حضرت
نے وعدہ کیا کہ کل بتا دونگا اس
بھروسے پر کہ جبرئیل آوینگے
تو پوچھہ دونگا • جبرئیل نہ آئے اتھارہ
دن تک • حضرت نہایت غمگین
ہوئے آخر یہہ قصہ لیکر آئے • اور
پیچھے یہہ نصیحت • کہ اگلی بات
پر وعدہ نہ کرے بغیر انشاء اللہ
اگر ایک وقت بھول جاوے
تو پھر یاد کرکر کہہ لیوے • اور
فرمایا کہ اُمید رکھہ کہ تیرا درجہ

وَإِن يَسْتَغِيثُوا يُغَاثُوا بِمَاءٍ كَالْمُهْلِ يَشْوِي الْوُجُوهَ ۚ بِئْسَ

اور اگر فریاد کرینگے تو ملیگا پانی جیسے پیپ بھون ڈالے منہ کو • کیا برا

٣٠ الشَّرَابُ ۚ وَسَاءَتْ مُرْتَفَقًا ۝ إِنَّ الَّذِينَ آمَنُوا وَعَمِلُوا الصَّالِحَاتِ

پینا ہی • اور کیا برا آرام • بیشک جو لوگ یقین لائے اور کین نیکیان

٣١ إِنَّا لَا نُضِيعُ أَجْرَ مَنْ أَحْسَنَ عَمَلًا ۚ أُولَٰئِكَ لَهُمْ جَنَّاتُ عَدْنٍ

ہم نہین کھوتے نیگ اسکا جسنے بھلا کیا کام • ایسون لوگ باغ ہین بسنے کے

تَجْرِي مِن تَحْتِهِمُ الْأَنْهَارُ يُحَلَّوْنَ فِيهَا مِنْ أَسَاوِرَ مِن ذَهَبٍ

بہتی ہین اُن کے نیچے نہرین پہناتے ہین انکو وہان کنگن سونے کی

وَيَلْبَسُونَ ثِيَابًا خُضْرًا مِّن سُندُسٍ وَإِسْتَبْرَقٍ مُّتَّكِئِينَ فِيهَا

اور پہنتے ہین کپڑے سبز پتلے اور گاڑھے ریشم کے لگے بیٹھے ہین اُن مین

ع عَلَى الْأَرَائِكِ ۚ نِعْمَ الثَّوَابُ ۚ وَحَسُنَتْ مُرْتَفَقًا ۝ وَاضْرِبْ لَهُم

تختون پر • کیا خوب بدلا ہی • اور کیا خوب آرام • ف • اور بتا انکو

مَّثَلًا رَّجُلَيْنِ جَعَلْنَا لِأَحَدِهِمَا جَنَّتَيْنِ مِنْ أَعْنَابٍ وَحَفَفْنَاهُمَا

کہاوت دو مردون کی بنادئیے ہم نے ایک کو اُن کے دو باغ انگور کی اور گرد اون کے

بِنَخْلٍ وَجَعَلْنَا بَيْنَهُمَا زَرْعًا ۚ كِلْتَا الْجَنَّتَيْنِ آتَتْ أُكُلَهَا

کھجورین اور رکھی دونون کے بیچ مین کھیتی • ف • دونون باغ لاتے اپنا میوہ

٣٣ وَلَمْ تَظْلِم مِّنْهُ شَيْئًا ۚ وَفَجَّرْنَا خِلَالَهُمَا نَهَرًا ۝ وَكَانَ لَهُ ثَمَرٌ

اور نہ گھٹاتے اُس مین سے کچھ • اور بہائی ہم نے اُن دونون کے بیچ نہر اور اُسکو پھل ملا

فَقَالَ لِصَاحِبِهِ وَهُوَ يُحَاوِرُهُ أَنَا أَكْثَرُ مِنكَ مَالًا وَأَعَزُّ

پھر بولا اپنے دوسرے سے جب باتین کرنے لگا اُس سے مجھ پاس زیادہ ہی تجھ سے مال اور آبرو کے

٣٥ نَفَرًا ۝ وَدَخَلَ جَنَّتَهُ وَهُوَ ظَالِمٌ لِّنَفْسِهِ قَالَ مَا أَظُنُّ أَن تَبِيدَ

لوگ • ف • اور گیا اپنے باغ مین اور وہ برا کر رہا تھا اپنی جان پر • بولا نہین آتا مجھکو خیال کہ خراب

---

اسد اس سے زیادہ کرتے یعنے کبھی نہ بھولے

ف ۴۲ جتنی مدت سو کر دستے جاگے تھے تاریخ والے اُس طرح بتاتے تھے سبب سے ٹھیک وہی جو اللہ بتادے یہان تک ختم ہو چکا

ف ۴۳ ایک کافر حضرت کو سمجھانے لگا کہ اپنی پاس رذالونکو نہ بیٹھنے دو کہ سردار تم پاس بیٹھین رذالے تھے غریب مسلمانونکو اور سردار دولتمند کافرونکو اوسی پر یہہ آیت اتری

ف حضرت نے فرمایا سونا اور ریشمی کپڑا مردونکو ملنا ہی جنت مین جو کوئی یہان پہنی یہہ چیزین وہان نہ پہنے

ف پہلی وقت مین ایک شخص مالدار مرگیا دو بیٹے رہے برابر مال بانٹ لیا ایک نے زمین خریدی کہ دو طرف میوونکی باغ لگائی بیچ مین کھیتی اور ندی کاٹ لاکر انمین ڈالی کہ مینہ ہو تو بھی نقصان نہ آوے اور محمد جگہہ بیاہ کیا اولاد ہوئی اور نوکر رکھے تا بیڑ دنیا درست کرکر آسودہ گذران کرنے لگا دوسرے نے سب مال اللہ کی راہ مین خرچ کیا آپ قناعت سے بیٹھ رہا

ف • مال تو اللہ کی نعمت

۳۶ هٰذِهٖٓ اَبَدًا ۙ وَّمَآ اَظُنُّ السَّاعَةَ قَآئِمَةً ۙ وَّلَئِنْ رُّدِدْتُّ اِلٰى

یہ باغ کبھی اور نہیں خیال کرتا ہوں میں کہ قیامت ہونے والی ہی اور اگر کبھی پہنچایا مجکو میرے

۳۷ رَبِّيْ لَاَجِدَنَّ خَيْرًا مِّنْهَا مُنْقَلَبًا ۝ قَالَ لَهٗ صَاحِبُهٗ وَهُوَ يُحَاوِرُهٗٓ

رب کے پاس پاؤنگا بہتر اس سے اسطرف پہنچ کر • ف • کہا اُسکو دوسرے نے جب بات کرنے لگا تو

اَكَفَرْتَ بِالَّذِيْ خَلَقَكَ مِنْ تُرَابٍ ثُمَّ مِنْ نُّطْفَةٍ ثُمَّ سَوّٰىكَ رَجُلًا ۝

منکر ہو گیا اُس شخص سے جسنے بنایا تجکو مٹی سے پھر بوند سے پھر پورا کر دیا تجکو مرد •

لٰكِنَّا۠ هُوَ اللّٰهُ رَبِّيْ وَلَآ اُشْرِكُ بِرَبِّيْٓ اَحَدًا ۝ وَلَوْلَآ اِذْ دَخَلْتَ

پر میں تو کہوں وہی اللہ ہی میرا رب • اور نا نون ساجھی اپنے رب کا کسی کو • اور کیون نہ جب تو آیا تھا

جَنَّتَكَ قُلْتَ مَا شَآءَ اللّٰهُ ۙ لَا قُوَّةَ اِلَّا بِاللّٰهِ ۚ اِنْ تَرَنِ اَنَا اَقَلَّ

اپنی باغ میں کہا ہوتا جو چاہا اللہ کا کچھ زور نہیں مگر دیا اللہ کا • اگر تو دیکھتا ہے مجکو کہ میں کم ہون

مِنْكَ مَالًا وَّوَلَدًا ۝ فَعَسٰى رَبِّيْٓ اَنْ يُّؤْتِيَنِ خَيْرًا مِّنْ جَنَّتِكَ

تجسے مال اور اولاد میں • تو امید ہی کہ میرا رب دیوے مجکو تیرے باغ سے بہتر

وَيُرْسِلَ عَلَيْهَا حُسْبَانًا مِّنَ السَّمَآءِ فَتُصْبِحَ صَعِيْدًا زَلَقًا ۝ اَوْ يُصْبِحَ

اور بھیج دیوے اسپر ایک بھبوکا آسمان سے پھر صبح کو رہ جاوے میدان چٹپر • یا صبح کو

مَآؤُهَا غَوْرًا فَلَنْ تَسْتَطِيْعَ لَهٗ طَلَبًا ۝ وَاُحِيْطَ بِثَمَرِهٖ

ہو رہی اوسکا پانی خشک پھر نہ سکے تو کہ اُسکو ڈھونڈھ لاوے • ف • اور سمیٹ لیا اُسکا سارا پھل

فَاَصْبَحَ يُقَلِّبُ كَفَّيْهِ عَلٰى مَآ اَنْفَقَ فِيْهَا وَهِيَ خَاوِيَةٌ عَلٰى عُرُوْشِهَا

پھر صبح کو رہ گیا ہاتھ نچاتا اُس مال پر جو اُسمیں لگایا اور وہ ڈھے پڑا تھا اپنی چھتریوں پر

۴۳ وَيَقُوْلُ يٰلَيْتَنِيْ لَمْ اُشْرِكْ بِرَبِّيْٓ اَحَدًا ۝ وَلَمْ تَكُنْ لَّهٗ

اور کہنے لگا کیا خوب تھا اگر میں نہ ساجھی بناتا اپنے رب کا کسیکو • ف • اور نہ ہوئی اُسکی

۴۴ فِئَةٌ يَّنْصُرُوْنَهٗ مِنْ دُوْنِ اللّٰهِ وَمَا كَانَ مُنْتَصِرًا ۝ هُنَالِكَ

جماعت کہ مدد کرتی اُسکی اللہ کے سوائے • اور نہ ہوا وہ کہ بدلا لے سکے • وہاں سب

یعنی • پر اترانے سے اور کفر بکنے سے آفت آئی

ف • منکر لوگ جانتے ہیں کہ جیسے دنیا میں عیش کر رہے ہیں گناہوں کے ساتھ وہی بات ہوگی آخرت میں سو ہرگز ہونا نہیں ۱۲

ف رسول نبی فرمایا کہ جب آدمی کو اپنی گھر بار میں آسودگی نظر آوے تو یہی لفظ کہے ماشاء اللہ لا قوۃ الا باللہ کہ ہوتے لئے

ف • آخر اُسکے باغ پر وہی ہوا جو اُس نیک کی زبان سے نکلا • رات کو آگ لگ گئی

۴۵ ع ۱۸

الْوَلَايَةُ لِلّٰهِ الْحَقِّ ط هُوَ خَيْرٌ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ عُقْبًا ۝ وَاضْرِبْ لَهُمْ

اختیار ہی اللہ سچے کا ۔ اُسکا انعام بہتر ہی اور اُسکا دیا بدلا ۔ اور بتا اُنکو

مَّثَلَ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا كَمَآءٍ اَنْزَلْنٰهُ مِنَ السَّمَآءِ فَاخْتَلَطَ بِهٖ

کہاوت دنیا کی زندگی کی جیسے پانی اُتارا ہم نے آسمان سے پھر رل کر نکلا اُس سے

نَبَاتُ الْاَرْضِ فَاَصْبَحَ هَشِيْمًا تَذْرُوْهُ الرِّيٰحُ ط وَكَانَ اللّٰهُ

زمین کا سبزہ پھر کل کو ہو رہا چورا باو میں اُڑتا ۔ اور اللہ کو ہی

عَلٰى كُلِّ شَيْءٍ مُّقْتَدِرًا ۝ اَلْمَالُ وَالْبَنُوْنَ زِيْنَةُ الْحَيٰوةِ الدُّنْيَا

ہر چیز پر قدرت ۔ ف ۔ مال اور بیٹے رونق ہیں دنیا کے جیتے

وَالْبٰقِيٰتُ الصّٰلِحٰتُ خَيْرٌ عِنْدَ رَبِّكَ ثَوَابًا وَّخَيْرٌ اَمَلًا ۝

اور رہنے والی نیکیوں پر بہتر ہی تیرے رب کے یہاں بدلا اور بہتر ہی توقع ۔ ف

وَيَوْمَ نُسَيِّرُ الْجِبَالَ وَتَرَى الْاَرْضَ بَارِزَةً وَّحَشَرْنٰهُمْ

اور جسدن ہم چلاویں پہاڑ اور تو دیکھے زمین کھل گئی اور گھیر بلاویں انکو

فَلَمْ نُغَادِرْ مِنْهُمْ اَحَدًا ج وَعُرِضُوْا عَلٰى رَبِّكَ صَفًّا ط لَقَدْ جِئْتُمُوْنَا

پھر نہ چھوڑیں اُنمیں ایک کو ۔ اور سامنے لائے تیرے رب کے قطار کر کر ۔ آ پہنچے تم ہمارے پاس

كَمَا خَلَقْنٰكُمْ اَوَّلَ مَرَّةٍ ط بَلْ زَعَمْتُمْ اَلَّنْ نَّجْعَلَ لَكُمْ

جیسا ہم نے بنایا تھا تمکو پہلی بار ۔ نہیں تم سمجھتے تھے کہ نہ ٹھہراوینگے ہم تمہارا

۴۹

مَّوْعِدًا ۝ وَوُضِعَ الْكِتٰبُ فَتَرَى الْمُجْرِمِيْنَ مُشْفِقِيْنَ

کوئی وعدہ ۔ ف ۔ اور رکھا جاویگا کاغذ پھر تو دیکھے گنہگار ڈرتے ہیں

مِمَّا فِيْهِ وَيَقُوْلُوْنَ يٰوَيْلَتَنَا مَالِ هٰذَا الْكِتٰبِ لَا يُغَادِرُ

اُسکے بیچ کے لکھے سے اور کہتے ہیں ای خرابی کیسا ہی یہہ لکھا نہ چھوڑتی

صَغِيْرَةً وَّلَا كَبِيْرَةً اِلَّآ اَحْصٰىهَا ج وَوَجَدُوْا مَا عَمِلُوْا حَاضِرًا ط

چھوٹی بات نہ بڑی بات جو اُس میں نہیں گھیر لی ۔ اور پاوینگے جو کیا ہی سامنے ۔

---

آسمان سے ۔ سب جل کر ڈھیر ہو گیا ۔ مال خرچ کیا پوہی رہتا ہیگا وہ اصل میں کھو بیٹھا

ف یعنے جب چاہی پھر جلاوی

ف رہنی والی نیکیاں یہہ کہ علم سکہا جاوی جو جاری رہی یا نیک رسم چلا جاوی یا مسجد کنواں سرای باغ کہیت وقف کر جاوی یا اولاد کو تربیت کر کر صالح چہوڑ جاوی ۱۲

ف ۔ یہہ اللہ تعالی کی اُنکی تنبیہہ کو فرما دیگا ۔ اور جیسا بنایا تہا پہلی بار ۔ یہہ بھی ہی کہ دن میں کچھ زخم و نقصان نہ جسم کا حصہ بھی نہ ہو گا

وَلَا يَظْلِمُ رَبُّكَ أَحَدًا ۝ وَإِذْ قُلْنَا لِلْمَلٰٓئِكَةِ اسْجُدُوا لِآدَمَ

اور تیرا رب ظلم نہ کریگا کسی پر • ف • اور جب کہا ہم نے فرشتوں کو سجدہ کرو آدم کو

فَسَجَدُوا إِلَّا إِبْلِيسَ ؕ كَانَ مِنَ الْجِنِّ فَفَسَقَ عَنْ أَمْرِ

تو سجدہ کر پڑے مگر ابلیس • تھا جن کے قسم سے سو نکل بھاگا اپنے رب کے

رَبِّهٖ ؕ أَفَتَتَّخِذُونَهٗ وَذُرِّيَّتَهٗ أَوْلِيَاءَ مِنْ دُونِي وَهُمْ لَكُمْ عَدُوٌّ ؕ

حکم سے • سو اب تم ٹھہراتے ہو اسکو اور اسکی اولاد کو رفیق میرے سوا سے اور وے تمہارے دشمن ہیں •

بِئْسَ لِلظّٰلِمِينَ بَدَلًا ۝ مَا أَشْهَدْتُهُمْ خَلْقَ السَّمٰوٰتِ

برا ہاتھ لگا بے انصافوں کے بدلا • ف • دکھا نہیں لیا میں نے ان کو بنانا آسمان

وَالْأَرْضِ وَلَا خَلْقَ أَنْفُسِهِمْ ۠ وَمَا كُنْتُ مُتَّخِذَ الْمُضِلِّينَ

و زمین کا اور نہ بنانا آپ انکا • اور میں وہ نہیں کہ ٹھہراؤں بہکانے والوں کو

عَضُدًا ۝ وَيَوْمَ يَقُولُ نَادُوا شُرَكَائِيَ الَّذِينَ زَعَمْتُمْ

بازو اور جس دن فرماویگا پکارو میرے شریکوں کو جو تم بتاتے تھے

فَدَعَوْهُمْ فَلَمْ يَسْتَجِيبُوا لَهُمْ وَجَعَلْنَا بَيْنَهُمْ مَوْبِقًا ۝ وَرَأَ

پھر پکارینگے پھر وہ جواب نہ دینگے اور کر دینگے ہم انکے بیچ مرنے کا اسباب • ف • اور دیکھینگے

الْمُجْرِمُونَ النَّارَ فَظَنُّوا أَنَّهُمْ مُوَاقِعُوهَا وَلَمْ يَجِدُوا

گنہگار آگ کو پھر اٹکلینگے کہ انکو پڑنا ہے اس میں اور نہ پاوینگے

عَنْهَا مَصْرِفًا ۝ وَلَقَدْ صَرَّفْنَا فِي هٰذَا الْقُرْآنِ لِلنَّاسِ مِنْ كُلِّ

اس سے راہ بدلنے • اور پھیر پھیر سمجھائی ہم نے اس قرآن میں لوگوں کو ہر ایک

مَثَلٍ ؕ وَكَانَ الْإِنْسَانُ أَكْثَرَ شَيْءٍ جَدَلًا ۝ وَمَا مَنَعَ النَّاسَ أَنْ يُؤْمِنُوا

کہاوت • اور ہے انسان سب چیز سے زیادہ جھگڑنیکو • اور لوگوں کو اٹکاؤ رہا اس سے کہ یقین لاویں

إِذْ جَاءَهُمُ الْهُدٰى وَيَسْتَغْفِرُوا رَبَّهُمْ إِلَّا أَنْ تَأْتِيَهُمْ سُنَّةُ

جب پہنچی انکو راہ کی سوجھ اور گناہ بخشواویں اپنے رب سے سو نہیں کہ پہنچے ان...

ف • رب جو کرے سو ظلم نہیں سب اسی کا مال ہے • پر ظاہر میں جو ظلم نظر آوے وہ بھی نہیں کرتا • بیگناہ دوزخ میں نہیں ڈالتا • اور نیکی ضایع نہیں کرتا • اور جو کوئی کہے گناہ میں ہمارا کیا اختیار سو بات نہیں • اپنی دل سے پوچھے کہ جب گناہ پر دوڑتا ہے اپنی قصد سے دوڑتا ہے اور جو کوئی کہے قصد بھی اوسی نے دیا سو قصد دونو طرف لگ سکتا ہے اور جو کوئی اوسی نے ایک طرف لگا دیا سو بندے کی دریافت سے باہر ہے بندے کی سعادت یہی اوسکی سمجھ پر بندے پر بڑیگا اور سکو جو اوس سے بدی کرے نہ کہیگا کہ اسکا کیا قصور اللہ نے کروایا •

ف یعنے اللہ کی بدلی شیطان پکڑا اوسکی اولاد ہی میں جتنی بت پوجی جاتی ہیں •

ف • یعنے خندق آگ سے بھری •

٦٢

فَاتَّخَذَ سَبِيلَهُ فِي الْبَحْرِ سَرَبًا ۝ فَلَمَّا جَاوَزَا قَالَ

پھر اُس نے اپنی راہ کر لی دریا میں سرنگ بنا کر ٭ ف ٭ پھر جب آگے چلے کہا موسیٰ نے

لِفَتَاهُ آتِنَا غَدَاءَنَا لَقَدْ لَقِينَا مِنْ سَفَرِنَا هَٰذَا

اپنے جوان کو لا ہمارے پاس ہمارا کھانا پائی ہم نے اپنے اس سفر میں

٦٣

نَصَبًا ۝ قَالَ أَرَأَيْتَ إِذْ أَوَيْنَا إِلَى الصَّخْرَةِ فَإِنِّي نَسِيتُ

تکلیف ٭ ف ٭ وہ بولا دیکھا تو نے جب ہم نے جگہ پکڑی اس پتھر پاس سو میں بھول گیا

الْحُوتَ وَمَا أَنْسَانِيهُ إِلَّا الشَّيْطَانُ أَنْ أَذْكُرَهُ ج وَاتَّخَذَ

مچھلی اور یہ مجھکو بھلایا شیطان ہی نے کہ اُسکا مذکور کروں ٭ اور وہ کر گئی

سَبِيلَهُ فِي الْبَحْرِ عَجَبًا ۝ قَالَ ذَٰلِكَ مَا كُنَّا نَبْغِ ق فَارْتَدَّا

اپنی راہ دریا میں عجب طرح ٭ کہا یہی ہی جو ہم چاہتے تھے ٭ پھر الٹے پھرے

عَلَىٰ آثَارِهِمَا قَصَصًا ۝ فَوَجَدَا عَبْدًا مِنْ عِبَادِنَا آتَيْنَاهُ رَحْمَةً

اپنی پیر پہچانتے ٭ پھر پایا ایک بندہ ہمارے بندوں میں کا جسکو دی تھی ہم نے مہر

مِنْ عِنْدِنَا وَعَلَّمْنَاهُ مِنْ لَدُنَّا عِلْمًا ۝ قَالَ لَهُ مُوسَىٰ هَلْ

اپنی پاس سے اور سکھایا تھا اپنے پاس سے ایک علم ٭ ف ٭ کہا اُسکو موسیٰ نے کہے

أَتَّبِعُكَ عَلَىٰ أَنْ تُعَلِّمَنِ مِمَّا عُلِّمْتَ رُشْدًا ۝ قَالَ إِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيعَ

تو تیری ساتھ رہوں اسپر کہ مجھکو سکھا دے کچھ جو تجکو سکھائی ہی بھلی راہ ٭ بولا تو نہ سکیگا

مَعِيَ صَبْرًا ۝ وَكَيْفَ تَصْبِرُ عَلَىٰ مَا لَمْ تُحِطْ بِهِ خُبْرًا ۝ قَالَ

٦٩

میرے ساتھ ٹھہرنے ٭ اور کیونکر ٹھہرے دیکھکر ایک چیز جو تیرے قابو میں نہیں اُسکی سمجھ ٭ کہا

٧٠

سَتَجِدُنِي إِنْ شَاءَ اللَّهُ صَابِرًا وَلَا أَعْصِي لَكَ أَمْرًا ۝ قَالَ

تو پاویگا اگر اللہ نے چاہا مجھکو ٹھہرنے والا اور نہ ٹالونگا تیرا کوئی حکم ٭ بولا

ع

فَإِنِ اتَّبَعْتَنِي فَلَا تَسْأَلْنِي عَنْ شَيْءٍ حَتَّىٰ أُحْدِثَ لَكَ

پھر اگر میرے ساتھ رہنا ہی تو مت پوچھیو مجھسے کوئی چیز جبتک میں شروع نہ کروں

عابد اسلام کو حضرت موسیٰ کے خادم صاحب تھے ٭ پیچھے آنکے روبرو پیغمبر ہوئے ٭ اور آنکے بہ تابعہ ہوئے

ف ٭ وہان پہنچ کر حضرت موسیٰ سو رہے اور یوشع دریا سے وضو کرنے لگے ٭ وہ تلی مچھلی زندہ ہو کر دریا میں ہل پڑی ٭ اور پانی میں پیٹھ گئی وہان طاق سا کنارہ گیا انکو دیکھکر عجب آیا چاہا کہ جب موسیٰ جاگین تب اون سے کہوں وہ جاگے تو دونو آگے چل کھڑے ہوئے کہنا بھول گئے

ف حضرت موسیٰ پہلی نہیں تھکے جب مطلب چھوٹ رہا اوس چلنے سے تھکے

ف وہ بندہ خضر تھا مل کر سبب پوچھا آنے کا موسیٰ نے سبب بتایا خضر نے کہا تمکو اللہ تربیت فرمائی ہر بات یون ہے کہ اللہ کا ایک علم مجکو ہی تمکو نہیں ایک تمکو ہی مجکو نہیں ٭ ایک چڑیا دکھا دی دریا میں سے پانی پیتے ٭ کہا سارا علم سب خلق کا اللہ کے علم میں سے اتنا ہی جتنا دریا میں سے چڑیا کے منہ میں

مِنْهُ ذِكْرًا ۝ فَانْطَلَقَا ۗ حَتّٰى إِذَا رَكِبَا فِي السَّفِينَةِ خَرَقَهَا ۗ ۷۱

تیرے آگے اُسکا مذکور • پھر دونوں چلے یہاں تک • کہ جب چڑھے ناؤ میں اُسکو پھاڑ ڈالا •

قَالَ أَخَرَقْتَهَا لِتُغْرِقَ أَهْلَهَا ۚ لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا إِمْرًا ۝

موسیٰ بولا تو نے اسکو پھاڑ ڈالا کہ ڈبا دے اُسکے لوگوں کو • تو نے کی ایک چیز انوکھی • ف •

قَالَ أَلَمْ أَقُلْ إِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيعَ مَعِيَ صَبْرًا ۝ قَالَ لَا تُؤَاخِذْنِي ۷۲ ۷۳

بولا میں نے نہ کہا تھا تو نہ سکیگا میرے ساتھ ٹھہر نے • کہا مجکو نہ پکڑ میری

بِمَا نَسِيتُ وَلَا تُرْهِقْنِي مِنْ أَمْرِي عُسْرًا ۝ فَانْطَلَقَا ۗ

بھول پر اور نہ ڈال مجھپر میرا کام مشکل • ف • پھر دونو چلے

حَتّٰى إِذَا لَقِيَا غُلَامًا فَقَتَلَهُ ۙ قَالَ أَقَتَلْتَ نَفْسًا زَكِيَّةً

یہاں تک کہ ملے ایک لڑکے سے اُسکو مار ڈالا موسیٰ نے کہا تو نے مار ڈالی ایک جان ستھری

بِغَيْرِ نَفْسٍ ۭ لَقَدْ جِئْتَ شَيْئًا نُكْرًا ۝ قَالَ أَلَمْ أَقُلْ

بن بدلے کسی جان کے • تو نے کی ایک چیز نا معقول • ف • بولا میں نے کہا تھا

لَكَ إِنَّكَ لَنْ تَسْتَطِيعَ مَعِيَ صَبْرًا ۝ قَالَ إِنْ سَأَلْتُكَ عَنْ شَيْءٍ

تجکو تو نہ سکیگا میرے ساتھ ٹھہرنے • کہا اگر تجھسے پوچھوں کوئی چیز

بَعْدَهَا فَلَا تُصَاحِبْنِي ۚ قَدْ بَلَغْتَ مِنْ لَدُنِّي عُذْرًا ۝ فَانْطَلَقَا

اسکے پیچھے پھر مجکو ساتھ نہ رکھیو • تو اُتار چکا میری طرف سے الزام پھر دونو چلے

حَتّٰى إِذَا أَتَيَا أَهْلَ قَرْيَةٍ ۨ اسْتَطْعَمَا أَهْلَهَا فَأَبَوْا أَنْ يُضَيِّفُوهُمَا

یہاں تک کہ پہنچے ایک گانو کے لوگوں تک کھانا چاہا وہاں کے لوگوں سے اُنہوں نے مانا کہ مہمان رکھیں انکو

فَوَجَدَا فِيهَا جِدَارًا يُرِيدُ أَنْ يَنْقَضَّ فَأَقَامَهُ ۭ قَالَ لَوْ شِئْتَ

پھر پائی اُسمیں ایک دیوار گرا چاہتی تھی اُسکو سیدھا کیا • بولا موسیٰ اگر تو چاہتا

لَاتَّخَذْتَ عَلَيْهِ أَجْرًا ۝ قَالَ هٰذَا فِرَاقُ بَيْنِي وَبَيْنِكَ ۚ ۷۸

لیتا اِسپر مزدوری • ف • کہا اب جدائی ہی میرے تیرے درمیان •

ف • جب اُس ناؤ پر چڑھنے لگے ناؤ والوں نے خضر کو پہچان کر مفت چڑھا لیا • اُس احسان کے بدلے یہ نقصان اور تعجب لگا • لیکن کناری کے قریب پہنچ کر توڑی لوگ نہ ڈوبے توڑی یہہ کہ ایک تختہ نکال ڈالا

ف یہہ پہلا پوچھنا حضرت موسیٰ سے بھول کر ہوا اور دوسرا اقرار کر کیا کو اور تیسرا رخصت کو

ف ستھری یعنے بی گناہ جب تک لڑکا بالغ نہ ہوا اُس پر کچھ گناہ نہیں ایک گانو پاس لڑکے کھیلتے تھے ایک لڑکے کو مار ڈالا اور چل کھڑے ہوے ۱۲

الجزو السادس وعشر ۱۶

ف • یعنے گانوں کے لوگوں نے یہ مرکا حق نہ سمجھا کہ مہمانی کریں • انکی دیوار مفت بنانی کیا ضرور

٨٥ فَاَتْبَعَ سَبَبًا ۞ حَتّٰۤى اِذَا بَلَغَ مَغْرِبَ الشَّمْسِ وَجَدَهَا ٨٦
پھر پیچھے پڑا ایک اسباب کے • ف ١ • یہاں تک کہ جب پہنچا سورج ڈوبنے کی جگہہ پایا

تَغْرُبُ فِيْ عَيْنٍ حَمِئَةٍ وَّوَجَدَ عِنْدَهَا قَوْمًا ۞ قُلْنَا يٰـ ٨٧
کہ وہ ڈوبتا ہی ایک دلدل کی ندی میں اور پائے اُسکے پاس ایک قوم • ف ٢ • ہم نے کہا ای

ذَا الْقَرْنَيْنِ اِمَّاۤ اَنْ تُعَذِّبَ وَاِمَّاۤ اَنْ تَتَّخِذَ فِيْهِمْ حُسْنًا ۞
ذوالقرنین یا لوگوں کو تکلیف دے اور یا رکھہ اُن میں خوبی • ف ٣ •

٨٨ قَالَ اَمَّا مَنْ ظَلَمَ فَسَوْفَ نُعَذِّبُهٗ ثُمَّ يُرَدُّ اِلٰى رَبِّهٖ
بولا جو کوئی ہوگا بے انصاف سو اُسکو ہم مار دینگے پھر اُلٹا جاویگا اپنے رب کے پاس

فَيُعَذِّبُهٗ عَذَابًا نُّكْرًا ۞ وَاَمَّا مَنْ اٰمَنَ وَعَمِلَ صَالِحًا
وہ مار دیگا اُسکو بری مار • اور جو کوئی یقین لایا اور کیا اُسنے بھلا کام

فَلَهٗ جَزَآءَ ۨالْحُسْنٰى ۚ وَسَنَقُوْلُ لَهٗ مِنْ اَمْرِنَا يُسْرًا ۞ ثُمَّ اَتْبَعَ
سو اُسکو بدلے میں بھلائی ہی • اور ہم کہینگے اُسکو اپنے کام میں آسانی • ف ٤ • پھر لگا ایک

سَبَبًا ۞ حَتّٰۤى اِذَا بَلَغَ مَطْلِعَ الشَّمْسِ وَجَدَهَا تَطْلُعُ عَلٰى قَوْمٍ
اسباب کے پیچھے • ف ٥ • یہاں تک کہ جب پہنچا سورج نکلنے کی جگہہ پایا کہ وہ نکلتا ہی ایک لوگوں پر

لَّمْ نَجْعَلْ لَّهُمْ مِّنْ دُوْنِهَا سِتْرًا ۞ كَذٰلِكَ ؕ وَقَدْ اَحَطْنَا
کہ نہیں بنا دی ہم نے اُنکو اُس سے ورے کچھہ اوٹ • ف ٦ • یہ ہین ہی اور ہماری قابو میں

٩٢ بِمَا لَدَيْهِ خُبْرًا ۞ ثُمَّ اَتْبَعَ سَبَبًا ۞ حَتّٰۤى اِذَا ٩٣
آچکی ہی اُسکے پاس کی خبر • ف ٧ • پھر لگا ایک اسباب کے پیچھے • یہاں تک کہ جب

بَلَغَ بَيْنَ السَّدَّيْنِ وَجَدَ مِنْ دُوْنِهِمَا قَوْمًا ۙ لَّا يَكَادُوْنَ يَفْقَهُوْنَ
پہنچا دو آڑ کے بیچ پائے اُن سے ورے ایک لوگ لگتے نہیں کہ سمجھیں

٩٤ قَوْلًا ۞ قَالُوْا يٰذَا الْقَرْنَيْنِ اِنَّ يَاْجُوْجَ وَمَاْجُوْجَ مُفْسِدُوْنَ
ایک بات • ف ٨ • بولے ای ذوالقرنین یہہ یاجوج و ماجوج دھوم اُٹھاتے ہین

کہتے ہین اِسواسطے کہ دنیا کے دونون سرے پر پھر گیا تھا مشرق اور مغرب پر • بعضے کہتے ہین یہہ لقب ہی سکندر کا • بعضے کہتے ہین کوئی بادشاہ پہلے گذرا ہی

ف ١ • یعنے سرانجام کرنے لگا سفر کا

ف ٢ • ذوالقرنین کو شوق ہوا کہ دیکھے دنیا کی بستی کہان تک بستی ہی • سو مغرب کی طرف اوس جگہہ پہنچا کہ دلدل تھی نہ گذر آدمی کا نہ کشتی کا اللہ کی ملک کی حد نہ پا سکا

ف ٣ • اوسکو یہہ کہا یعنے دونون بات کی قدرت دی • ہر بادشاہ کو ہر حاکم کو قدرت ملتی ہی چاہے خلق کو ستاوے چاہے اپنی خوبی کا ذکر جاری رکھے

ف ٤ • حاکم جو عادل ہو اُسکی یہی راہ بُرون کو سزا دے بُرائی کی اور بھلون سے نرمی کرے • اُسنے یہہ بات کہی یعنے یہہ چال اختیار کی

ف ٥ • یعنے اُدھر سفر کا سرانجام کیا

ف ٦ • شاید وے لوگ ننگے ہونگے کہ گھر کا بنانا اور چھت ڈالنا اُنمین دستور نہو گا

ف ٧ • تاریخ والے شاید اِس جگہہ کچھہ اور کہتے ہونگے فی الحقیقت اِتنا ہی جو مذکور ہی

ف ٨ • یعنے کسی کی بولی

